تھے ہم بھی جوانی میں بہت عشق کے پورے
اب آکے بڑھاپے نے کیے ایسے ادھورے
وہ کوسنے لگے دور ہیں جو منھ نہیں گھورے
پر جھڑ گئے دم اڑ گئی پھرتے ہیں لنڈورے

سب چیز کو ہوتا ہے برا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

کیا یار الٹ ہم سے گیا ہائے زمانا
چھیڑے ہے کوئی ڈال کے دادا کا بہانا
جو شخص کہ تھے اپنی نگاہوں کے نشانا
ہنس کر کوئی کہتا ہے کہاں جاتے ہو نانا

سب چیز کو ہوتا ہے برا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

پوچھیں جسے کہتا ہے وہ کیا پوچھے ہے بڈھے
بیٹھیں تو یہ ہو موم کہاں بیٹھے ہے بڈھے
آویں تو یہ غل ہو کہ کہاں آوے ہے بڈھے
دیکھیں جسے کہتا ہے وہ کیا دیکھے ہے بڈھے

سب چیز کو ہوتا ہے برا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

کیا یارو کہیں گو کہ بڑھاپا ہے ہمارا
جب بوڑھا ہمیں کہہ کے جہاں ہائے پکارا
پر بوڑھے کہانے کا نہیں تو بھی سہارا
کافر نے کلیجہ میں گویا تیر سا مارا

سب چیز کو ہوتا ہے برا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

خوباں میں اگر جاویں تو ہوتی ہے یہ پھکڑی
بڈھے کہیں اور مچھیں کہیں جاتی ہے یہ پکڑی
کھینچے ہے کوئی ہاتھ کوئی پکڑے ہے لکڑی
داڑھی کو پکڑ کھینچے کوئی جھاڑے ہے لکڑی

سب چیز کو ہوتا ہے برا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

کہتا ہے کوئی چھین لو اس بڈھے کی لاٹھی
کہتا ہے کوئی شوخ کہاں کھینچ لو داڑھی
اتنی کسی کافر کو سمجھ اب نہیں آتی
کیا بوڑھے جو ہوتے ہیں تو کیا انکے نہیں جی

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

اک وقت وہ تھا ہم بھی مزے کرتے تھے گن گن
محبوب پریزاد نہ رہتے تھے ملے بن
اک وقت یہ ہے ہائے جو سب کرتے ہیں اب گھن
یا ایک وہ ایام تھے یا ایک ہیں یہ دن

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

بوڑھوں میں اگر جاویں تو لگتا نہیں واں دل
واں کیونکہ لگے دل تو ہے محبوبوں کا مائل
محبوبوں میں جاویں تو واں سب چھیڑے ہیں مل مل
کیا سخت مصیبت ہے پڑی آنکے مشکل

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

جمگھٹ کو ہماری اگر سواری گئی ہے
تو واں بھی لگی ساتھ یہی خواری گئی ہے
سنتے ہیں کہ کہتی ہوئی بھٹیاری گئی ہے
لو دیکھو بڑھاپے میں یہ مت ماری گئی ہے

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

پگڑی ہو اگر لال گلابی تو یہ آفت
کہتا ہے ہر اک دیکھ کے کیا خوب ہے رنگت
ٹھٹھے سے کوئی کہتا ہے کہ شکل پہ رحمت
لاحول ولا دیکھئے بوڑھے کی حماقت

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

گر میلہ مین جاوین تو یہ ذلت ہے اٹھانا
رندون مین اگر جاوین تو مشکل ہے پھر آنا
چھیڑے ہی بنے باپ نکاحی کا نشانا
افسوس کسی جا نہین بوڑھے کا ٹھکانا

سب چیز کو ہوتا ہے برا ہائے بوڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بوڑھاپا

ہے جھانولی تالی کا زنانون مین یہ چرچا
داڑھی کو جگت بولے کوئی آنکھ کو مٹکا
گر انمین کبھی جاوین تو ہے یہ ستم آتا
ٹھٹھے سے کوئی کہتا ہے آ مرے دادا

سب چیز کو ہوتا ہے برا ہائے بوڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بوڑھاپا

دریا کے تماشے کو اگر جائین تو یارو
اور ہنسکے شرارت سے کوئی پوچھے ہے یہ خو
کہتا ہے پھر اک دیکھ کے جاتے ہو کدھر کو
کیون خیر ہے کیا خضر سے ملنے کو چلے ہو

سب چیز کو ہوتا ہے برا ہائے بوڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بوڑھاپا

گر آج کو ہوتے وہ جوانی کے زمانے
مشکل تھا ہی پڑ جاتی انھیں پیچھے چھڑانے
قدرت تھی جو یون چھیڑتے پھرتے ہو زنانے
اک دم مین ابھی لگتے اُدھمی ہائے مچانے

سب چیز کو ہوتا ہے برا ہائے بوڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بوڑھاپا

گر ناچ مین جاوین تو یہ حسرت ہے ستاتی
اور انکی طرف جاوے تو آنکھین ہین لڑاتی
جو ناچے ہے کافر وہ نہین دھیان مین لاتی
پر ہم کو تو کافر وہ انگوٹھا ہے دکھاتی

سب چیز کو ہوتا ہے برا ہائے بوڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بوڑھاپا

گرتا کیا انہین کوئی بڑھی جو کہاتی
پھیکی سی پرانی سی لگاوٹ سے جتاتی
البتہ بڑھاپے پہ وہ ٹک رحم ہے کہاتی
پر پھر بھی وہ ہمکو ذرا خوش نہین آتی

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

چکلے کے جو اندر کی وہ کہلاتی ہین بیبی
مُنہ دیکھتے ہی کہتی ہین سب آؤ بڑے جی
گر انمین کبھی جاوین تو ہوتی ہے خرابی
کیا آئے ہو یان کرنے کو پیری مُریدی

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

گر جاوین طوائف مین تو لگتی ہین ستانے
ہنس ہنس کوئی پوچھے ہے نماز کے دوگانے
کیا آئے ہو حضرت ہمین قرآن پڑھانے
ٹھٹھے سے کوئی پھینکے ہے تسبیح کے دانے

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

ہر دم تو جھک کے کمر پاؤن سے سر آن لگا ہے
کہتے ہین جسے ہمکو یہ ارمان لگا ہے
پر دل مین تو خوبان کا وہی دھیان لگا ہے
کہتا ہے وہ کیا بوڑھے کو شیطان لگا ہے

سب کو چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

نقلین کوئی ان پہ بنے ہو تو نکی بناوے
داڑھی کے تئے انگلی کو لالا کے نچاوے
چلکر کوئی اکڑ کیطرح قد کو جھکا دے
یہ خواری تو اللہ کسی کو نہ دکھاوے

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

تھے جیسے جوانی میں کئے دھوم دھڑکے
سب اُڑ گئے کافور وہ نظارے وہ جھمکے
ویسے ہی بڑھاپے میں چھٹے آن کے جھٹکے
اب عیش جوانوں کو ہیں اور بوڑھوں کو دھکے

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

گر جوش سے داڑھی کو خضاب اپنی لگاویں
گو مکر سے ہنسنے کے تئیں دانت بندھاویں
جھرّی جو پڑی منھ پہ اُسے کیونکہ مٹاویں
گردن تو پڑی ہلتی ہے کیا خاک چھپاویں

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

آنکھوں سے یہ دیدار کی لذت نہیں چھٹتی
سب چھٹ گیا پر دید کی یہ لت نہیں چھٹتی
اور دل سے بھی محبوب کی الفت نہیں چھٹتی
اک عمر کی ہے جو پڑی عادت نہیں چھٹتی

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

سنتے ہو جوانو یہ سخن کہتے ہیں تم سے
جاویگی جوانی تو پھر افسوس کروگے
کرتے ہو ابھی جو کرو وہ مزے عیش و طرب کے
تم جیسے ہو ویسے تو کبھی ہم بھی جوان تھے

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

اب جتنے ہو معشوق یہ سب یاد رکھو بات
محبوبو غنیمت ہے جوانی کی یہ اوقات
جو ہو سو کرو چاہنے والوں کی مدارات
جب بوڑھے ہوئے پھر تو ہوئے ڈھاک کے دو پات

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

اب جس سے رہے صاف تو وہ ہوتا ہے گدلا
اس چرخ ستمگار نے سینے میں حسد لا
اللہ نہ دکھلائے کسی کو یہ ملولا
کیا ہم سے جوانی کا لیا آہ یہ بدلا

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

تھے جیسے جوانی میں پیے جام سبو کے
جب آکے گلے لگتے تھے محبوب بھبو کے
ویسے ہی بڑھاپے میں پیے گھونٹ لہو کے
اب کیسے تو بڑھیا بھی کوئی منھ پہ نہ تھوکے

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

یہ ہونٹھ جواب پوپلے یار دہیں ہمارے
ہوتے تھے جوانی میں تو پریوں کے گزارے
ان ہونٹوں نے بوسوں کے بڑے رنگ ہیں مارے
اور اب تو چڑیل آکے بھی اک لات نہ مارے

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

تھے جیسے جوانی کے چڑھے زور میں سر تیخ
نکلا ہوا تن سوکھ روئی بال رگیں میخ
ویسے ہی بڑھاپے کی پڑی آن کے اب بیخ
حلوا ہوئے چرخا ہوئے لیسی ہوئے چیخ

سب کو چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

محفل میں وہ مستی سے بگڑنا نہیں بھولے
ہنس ہنس کے پریزادوں سے لڑنا نہیں بھولے
ساقی سے پیالوں پہ جھگڑنا نہیں بھولے
وہ گالیاں وہ بوسوں پہ اڑنا نہیں بھولے

سب چیز کو ہوتا ہے بُرا ہائے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

کیا دور تھا سر دیکھنے کا ہوتا تھا جد افسوس
تھا غنچہ دہن دیکھ کے کرتا تھا صد افسوس
اب مر بھی اگر جاویں تو ہوتا ہے کرا افسوس
افسوس صد افسوس صد افسوس صد افسوس

سب چیز کو ہوتا ہی برا ہاے بوڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

جب جان کے بوڑھا ہمیں چتر مین بیٹھ بخواہ
اور چھیڑ کے مجلس سے اٹھاتے ہین بالکراہ
اسوقت تو ہم یار رو دم سرد سے بھر آہ
رو رو کے یہی کہتے ہین اب کیون کہ اللہ

سب چیز کو ہوتا ہے برا ہاے بوڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بوڑھاپا

گر ہوتی جوانی تو ابھی دھوم یہ مچتی
چھاتی سے لپٹ دم مین کڑک ڈالتے پسلی
سب کرتی وانگیا کی اڑاڑاتے دھجی
پر کیا کرین یارو کہ بوڑھاپے نے بری کی

سب چیز کو ہوتا ہی برا ہاے بوڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بوڑھاپا

وہ جوش نہین جسکے کوئی خوف سے دہلے
وہ زعم نہین جس سے کوئی بات کو سہ لے
جب پھونس ہوئے ہاتھ تھکے پاؤن بھی ڈھیلے
پھر جس کے جو کچھ شوق مین آوے وہی کہہ لے

سب چیز کو ہوتا ہی برا ہاے بوڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بوڑھاپا

کرتے تھے جوانی مین تو سب آپ سے آ چاہ
اور حسن دکھاتے تھے وہ سب آن کے دلخواہ
یہ قہر بوڑھاپے نے کیا آہ نظیر آہ
اب کوئی نہین پوچھتا اللہ ہی اللہ

سب چیز کو ہوتا ہی برا ہاے بڑھاپا
عاشق کو تو اللہ نہ دکھلائے بڑھاپا

# روپیے کی تعریف مین

نقشا ہی عیاں سو طرب و رقص کی رے کا
ہی ربط بہم طبلہ و سارنگی و نے کا
جھنکار مجیرونکی ہے اور شور ہی بے کا
مینا کی جھلک جام اودھر جھلکے ہی مے کا

جھمکا نظر آتا ہی ہر اک عیش کی شے کا
دنیا مین عجب روپ جھلکتا ہی روپے کا

ہر آن جہان روپ روپے سے ہین جھلکتے
کیا کیا زر و زیور کے وہان رنگ ڈھلکتے
موتی بھی جھلکتے ہین جواہر بھی جھمکتے
سب ٹھاٹھ اسی جھلکے سے دیکھے ہین جھلکتے

جھمکا نظر آتا ہی ہر اک عیش کی شے کا
دنیا مین عجب روپ جھلکتا ہی روپے کا

ہین جشن کے ہر اک بزم مین آتے ہین اسی سے
میلونمین تماشونمین بھی جاتے ہین اسی سے
شیرینیان میوے بھی منگاتے ہین اسی سے
کھاتے ہین اور اورونکو کھلاتے ہین اسی سے

جھمکا نظر آتا ہی ہر اک عیش کی شے کا
دنیا مین عجب روپ جھلکتا ہی روپے کا

پوشاک جھمکدار بناتے ہین اسی سے
حشمت کے چمتکار بناتے ہین اسی سے
محلات نمودار بناتے ہین اسی سے
باغات چمن زار بناتے ہین اسی سے

جھمکا نظر آتا ہی ہر اک عیش کی شے کا
دنیا مین عجب روپ جھلکتا ہی روپے کا

اس روپ سے ہی حسن فسون کا مہیا
اس روپ سے فرحت کے ہین آثار مہیا

اُبجر پیسے لگا طرۂ زرتار مہیا
کیا موتیا ہی موتیون سکے ہار دھیا

جھمکا نظر آتا ہی ہر اک عیش کی شے کا
دنیا مین عجب روپ جھلکتا ہی روپے کا

اس روپے گرمی کے بھی سامان عیان ہین
دن کو بھی جدھر دیکھیے ٹھنڈک کے نشان ہین
خسخانہ ہین چھڑکے ہوے اور عطر فشان ہین
اور شب کے بھی سونے کو ہوادار مکان ہین

جھمکا نظر آتا ہی ہر اک عیش کی شے کا
دنیا مین عجب روپ جھلکتا ہی روپے کا

اس روپے بارش کی بھی چیزین ہین مُیسّر
باہر بھی وہ دیکھین ہین جہا جا رونکو نظر بھر
رہتے بھرتے ہان بارانیان اور موم کی چادر
گھر مین بھی خوشی بیٹھے ہین سامان بنا کر

جھمکا نظر آتا ہی ہر اک عیش کی شے کا
دنیا مین عجب روپ جھلکتا ہی روپے کا

یہ روپ جہان ہین کوئی دامن ال نہین میلا
دیکھو جدھر اسباب ہی خوشوقتی کا پھیلا
اُجلے ہین بچھے فرش نہین کچھ بھی کچیلا
بھرتا ہی اُسی تھیلی سے ہر جنس کا تھیلا

جھمکا نظر آتا ہو ہر اک عیش کی شے کا
دنیا مین عجب روپ جھلکتا ہی روپے کا

ظاہر مین تو آسودگی و راحت ہی اسی سے
ہر بات کی خوبی و فراغت ہی اسی سے
ہر آن دل و جان کو مسرت ہی اسی سے
عالم مین **نظیر** عشرت و فرحت ہی اسی سے

جھمکا نظر آتا ہی ہر اک عیش کی شے کا
دنیا مین عجب روپ جھلکتا ہے روپے کا

## تضمین فارسی و ہندی اُردو

نظر آیا مجھے اک شوخ ایسا نازنین چنچل ۔۔۔ کہ جسکی دیکھکر سج دھج مرا دل ہو گیا بیکل
ادا بھی چلبلی اور آن میں بھی کچھ عجب چھلبل ۔۔۔ فسونگر انکھڑیاں ظالم کی ور جسپر لگا کاجل
کبھی نظرین لڑائے اور کبھی مکھڑے سے آنچل ۔۔۔ پڑا در کان مین جھمکے گلے مین سج رہی ہیکل
نگارے گلعذارے نوبہارے نازپرلائے ۔۔۔ دلارائے پری شکلے بتے شوخے دلآرائے

وہ یہہ بھمن تین اوپرے مکہ من چند لجائے
بھون مین وہنکین تان کین کملن تان چلائے

تجھے اُس شوخ چنچل نے جب اپنا حسن دکھلایا ۔۔۔ دکھا کر اک نظر چلتا ہوا اور مجھکو تڑپایا
گرا مین ہوکے بیخود یون پڑا کیا جیسے ہو سایا ۔۔۔ پھر اسمین ہوش جب آیا تو دل سینہ مین گھبرایا
بہت سا اُسگھڑی مین تو اپنے دلکو سمجھایا ۔۔۔ تمنا دل نے ہرگز ڈھونڈھنا جی سکا ٹھہرایا
کشیدم نالہ و از شوق پیراہن قبا کردم ۔۔۔ برائے جستن صبر و تسکین را رہا کردم

بھینٹ ابھی جائین کہی نینن آنسو لائے
ہر کوئی ایسا پیت جیم تیم مندر تبائے

کہون کیا اُسگھڑی یارو عجب احوال تھا میرا ۔۔۔ ہر اک سے پوچھتا تھا ہر گھڑی اُس شوخ کا ڈیرا
طلب کی کشتین اور جستجو کا شوق بہتیرا ۔۔۔ اِدھر آہونکی شورش اور اُدھر اشکونے آگھیرا
کبھی تھا اسطرف جھنکنا کبھی تھا اُسطرف پھیرا ۔۔۔ جو کوئی پوچھتا تھا کیون میان کیا حال ہے تیرا
از و گفتم زحوالم پیر پرسے یار غمخوارم ۔۔۔ خرابم دلفگارم بیقرارم نو گرفتارم

انکن پھندے ار پرے اور من پھنس و نیور دے
ور گن تباو ڈوار کے شدھ بدھ دینی کھوئے

ابھی یان اک پریرو گذر گیا ہی مجھکو دیوانہ
مرا دل ہو گیا اُس شمع رو کو دیکھ پروانہ
بنایا اُسکی آنکھون نے مجھے اِس مے کا پیمانہ
جگر نے کر دیا اُسکی مجھے اِک پل مین مستانہ
میان اکرم تو مین اپنا سناؤن اُسکو افسانہ
مکان اُسکا تجھے اے یار کچھ معلوم ہی یا نہ
اگر دانی چنان کن لطف تا بینم مکانش را
نہم سر بر درش و رشوق بوسم آستانش را

پیئہ کرے کا ہار ہے ہون تورے بلہار
مارت ہی موسے برہ دکھ سیجہا وار پار

یہ سنکر تھا وہ کہتا مین تجھے اُسکا پتا دیتا
تہمین مین ساتھ جا کر تجھکو اُسکا گھر بتا دیتا
ابھی لیجا کے تجھکو اُسکی ڈیوڑھی پر بٹھا دیتا
جو وانکے بیٹھنے کے طور ہین وہ سب جتا دیتا
ادب سے جا کے اُسکے حلقۂ در کو ہلا دیتا
نکلتا جب تو خوبی سے تجھے اُس سے ملا دیتا
ولیکن آن بتِ سرکش ز عاشق عار میدارد
رسیدن تا درش آسان نباشد کار میدارد

پلک کٹاری مارکے ہردے رکت بہاسے
کہہ کے آسا مرت جو واکے دوارے جاسے

یہ باتین کہہ کے تھا میر بہت وہ دلکو بہلاتا
جو اُلفت مین جتاتے ہین وہی تھا مجھکو بتلاتا
مگر مجھکو بغیر از دیکھنے کے کچھ نہ تھا بھاتا
کبھی تھا آہ کرتا اور کبھی تھا اشک بھر لاتا
جو روتا مین تو مجھکو اس طرح آ کر وہ سمجھاتا
ترا دلبر جو وہ تو دیکھنے کو کیون نہین جاتا
بہ بینیم آخر شِ او راز من تا کے نہان باشد
اسیران محبت را کجا پروائے جان باشد

پیہ نگر کی ریت ہی تن من دے ہو کھوے
بیٹھ ڈگر جب پگ رکھا ہونی ہوسے سو ہوسے

وہ تھا یہ بات سنتا جب مرا منھ دیکھ رہتا تھا
جو چلتا تھا وہ اپنی طرف کو یہ بات کہتا تھا

مرا دل آتشِ فرقت میں اُس بن بہر کے رہتا تھا | نہ تھا کچھ بن جو آتا اِس سے درد و رنج سہتا تھا
گھر سیاں تک پڑا اشک اُس گھڑی آنکھوں سے بہتا تھا | وہ کہتا تھا رے بچھڑا تو میں یوں اُس سے کہتا تھا
کشم آہ و نمایم گریہ و شام و سحر کردم | نہ بینم تا رخش از جستجو ہرگز نہ بر گردم

پیتم یا من موہ کے کینہو مان کمان
بن دیکھے وار دپ کے میرے کلپت پران

چلا دان ہے میں اُس غمخوار کی باتوں سے گھبرا کر | یہی تھی آرزو دل میں کوئی بتلائے اُسکا گھر
پریشان حال پھرتا تھا کبھی ایدھر کبھی اودھر | بنا یا جب مکان اُسکا تو بیٹھا ایک رستہ پر
یکا یک دیکھتا کیا ہوں کہ آپہونچا وہی دلبر | اُٹھا میں اور کہا یوں رکھکے سر کو اسکے قدموں پر
مرا مجروح کردی و نگاہم رنج پوشیدے | چہ تقصیرم کہ دل بُردی و حالِ من نپرسیدے

من میرا بس کر لیو کاہے کینی و دٹ
ایسے موقی من ہرن کیا بن آوے کھوٹ

کہی یہ بات جب اُس شوخ سے میں نے بچشمِ نم | تو پہلے نازمیں وہ نازنیں مجھ سے ہوا برہم
لگا مجھکو جھڑکنے اُس گھڑی تیوری چڑھا باہم | پھر آخر میں رحم جو آیا تو ہنسکر یوں کہا اُس دم
تجھے زخمی جو کر آئے تھے اب تیغ نگہ سے ہم | لگا دینگے ترے ہم زخم پر اب لطف کا مرہم
نظیر این حرف چون گفت آن نگاہ لبستان من | غم از دل رفت و آمد شادمانی با بجان من

تن میرا یا بات میں پیت بھیو پرسند
ایکتو دیکھ میں ہے سیج نی آن بھری آنند

## مسدس

اے صنم کرتے ہیں خوبان جو کسی پر بیداد | اُسکو پھر لطف سے کبھی نیے وہ کرتے ہیں شاد

اُسکی تشبیں ہین اُسکو ہری آئی ہی یاد
اِس سخن سے کہ جو سعدی نے کیا ہی ارشاد

خوبرویان جفا پیشہ وفا نیز کنند
باکسان درد فروشند و دوا نیز کنند

ہم کہاتے ہین طلبگار ترے دل سے آہ
اور توکرتا ہی ستم ہمپہ نہایت جانکاہ
اسقدر تجھکو مناسب نہین اے حسن پناہ
چاہیے یون کہ کرا س مطلع حافظ پہ نگاہ

خستگان را چو طلب باشد و قوت نبود
گر تو بیداد کنی شرط مروت نبود

کب کہا ہمنے کہ تو ہمپہ کر اب لطف و کرم
کچھ جہت ہو تو سہین تیری جفائین ہیہم
بے گنہ ہمپہ جو کرتا ہی تو ہر لحظہ ستم
اسلیئے پڑہتے ہین اِس مطلع صائب کو ہم

ہر دم آزردگی غیر سبب را چہ علاج
بگذشتیم ز لطف تو غضب را چہ علاج

تونے جو جو ستم اب مجھپہ کیے ہین ایجان
اُنکو کرتا ہو نہین آگے ترے اسوقت بیان
رکھتا کب تک مین اُنھین خاطر غمگین مین نہان
اس سبب شعر نظیری پہ نظر کرکے میان

پردہ برداشتہ ام از غم پنہانے چند
بہ زبان میبردم امروز گریبانے چند

خستہ و خوار ترے ہاتھ سے ہو کر اب مین
گوہر اشک کو پلکون سے پرو کر اب مین
دلکو تجھ بت کی محبت مین ڈبو کر اب مین
بیت یہ آصفی کو پڑھتا ہون رو کر اب مین

سازآباد و خدا با دل دیرانے را
یا مدہ مہر بتان ہیچ مسلمانے را

یار تونے جو ستم مجھپہ کیے ہین اکثر
کس طرح اُنکو بتلاؤن مین زبان کے اوپر
شعلے اُٹھتے ہین مرے دل مین چھپاؤن کیونکر
اے ستمگر تو کر اس بیت پہ وحشی کی نظر

شرح این آتش جانسوز نگفتن تا کے
سوختم سوختم این سوز نہفتن تا کے

دیکھ اے شوخ مجھے ہر گھڑی اتنا نہ ستا
عاجز آیا ہون تری دیکھ یہ ہر دم کی جفا
ہے خبر شرط مرے دلکو نہین تاب ذرا
اس سے یہ شعر نظیر آگے ترے ہون پڑھتا

بعد ازین بر من دل خستہ چو بیداد کنی
من کنم ترک محبت تو ہمے یاد کنی

## خمسہ بر غزل خود

یون تو اکثر ادھر آجاتے ہین انجان کئی
خاک ہوجاتے ہین آن سے پر گریبان کئی
پر کہون کیا کہ بنا خس کے ہے سامان کئی
دیر سے آج جو نکلے بت ذیشان کئی

لیگئے صبر کئی دل کئی ایمان کئی

اپنے ہم چشم تو یان خون کیے ہین رو رو
مین بھی لایا ہون پر اس کام کو اب حد کو
ایک چشمہ تو مرے رونیکا یہ ہے سن لو
آتار دیا ہون کہ اب لخت جگر کے یارو

ڈھیر ہین چشم سے لے تا سر دامان کئی

آہ جو جو گئے تھے حسرت دیدار مین مر
سب تڑپتے تھے وہ بیتاب زمین کے اندر
آخرش ہوکے پریشان ہمہ تن چشم ونظر
اب تو ٹک منہہ کو دکھا یار کہ نرگس بنکر

نکلے ہین خاک چمن سے ترے حیران کئی

آوے گر باد صبا اُسکے گلے سے نہلون
سونتا ہے مین نقش قدم آغوش مین لون

چشم حیرت زدہ کو کفش کے نعلوں سے ملون　　اُسکے دامن سے لگون پانون پڑون ساتھ جاؤن
خاک ہون تو بھی مرے جی مین ہین ارمان کئی

ہان کہنا مرا ای شوخ ہٹیلے چنچل　　گو کہ اب بلبل و قمری مین پڑی ہین ہلچل
منہ دکھانے مین غرض ہون کے بس اتنا نہ مچل　　آخر آیا ہی تو گلشن مین بھی ٹک آتو چل
یان بھی رہتے ہین ترے چاک گریبان کئی

ہان کھاتا ہی ترا قتل کا عالم کے نشان　　اور خوبان کی طرح اپنے تو ہنسنے کو نہ جان
دیکھ کہتا ہون ستمگر مری اس عرض کو مان　　پان کھا کھا نہ ہنس اس رخ پہ تو ای دشمن جان
ابھی بھر جاینگے خونین لب دندان کئی

جب سے اُس شوخ کی ابرو نے کیا تیغ کو مات　　بے گناہون کے سر اوپر ہے نہایت آفات
اب کہون کیا مین بھلا اُس ستم ظلم کی بات　　نظر آتے ہین مجھے اُسکی گلی مین دن رات
ٹکڑے ٹکڑے کئی بسمل کئی بیجان کئی

یہ مری جا ہی کہ اچھا مین تو بن ٹھن کے آ　　اور جو آوے تو نہ قیدون کے تئین ساتھ لا
آہ جاگینگے تو پھر حشر کرینگے برپا　　جا نکر گور غریبان مین قیامت نہ مچا
ابھی سوئے ہین ترے بے سر و سامان کئی

جب سے اُس خسرو خوبان نے کیا تجھکو اسیر　　جی بھی ہی شاد مرا دل بھی ہی سو عیش پذیر
کیونکہ اس خاک مین بستی کو نہ سمجھون مین سریر　　بادشہ کو نہ لکھا رقعہ کبھی جسنے نظیر
اُس شہ حسن کے آئے مجھے فرمان کئی

## کلجگ کے بیان مین

دنیا عجب بازار ہی کچھ جنس یان کی ساتھ لے　　نیکی کا بدلا نیک ہی بد سے بدی کی بات لے

میوہ کھلا میوہ ملے پھل پھول دے پھل پات دے ۔ آرام دے آرام لے دکھ درد دے آفات دے

کلجگ نہیں کرجگ ہے یہ یان دن کو دے اور رات لے
کیا خوب سودا نقد ہے اس ہات دے اس ہات لے

کانٹا کسی کے مت لگا گر مثل گل پھولا ہے تو ۔ وہ تیرے حق مین زہر ہے کس بات پر بھولا ہے تو
مت آگ مین ڈال اور کو پھر گھانس کا پولا ہے تو ۔ سن رکھ یہ نکتہ بے خبر کس بات پر بھولا ہے تو

کلجگ نہین کرجگ ہے یہ یان دن کو دے اور رات لے
کیا خوب سودا نقد ہے اس ہاتھ دے اس ہات لے

شوخی شرارت مکر و فن سب کا بسیکھا ہے یہان ۔ جو جو دکھایا اور کو وہ آپ دیکھا ہے یہان
کھوٹی کھری جو کچھ کہ ہے اسکا پرکھا ہے یہان ۔ ہر سودا آ ملتا ہے دل تل تل کا لیکھا ہے یہان

کلجگ نہین کرجگ ہے یہ یان دنکو دے اور رات لے
کیا خوب سودا نقد ہے اس ہات دے اس ہات لے

جو اور کی بستی رکھے اسکا بھی بستا ہے پرا ۔ جو اور کے مارے چھری اسکے بھی لگتا ہے چھرا
جو اور کی توڑے گھڑی اسکا بھی ٹوٹے ہے گھڑا ۔ جو اور کی چیتے بدی اسکا بھی ہوتا ہے برا

کلجگ نہین کرجگ ہے یہ یان دن کو دے اور رات لے
کیا خوب سودا نقد ہے اس ہات دے اس ہات لے

جو اور کو پھل دیویگا وہ بھی سدا پھل پاویگا ۔ گیہوں سے گیہوں جو سے جو چانول سے چانول دیگا
جو آج دیویگا یہاں ویسا وہ وان کل پاویگا ۔ کل دیویگا کل پاویگا کل پاویگا کل پا دیگا

کلجگ نہین کرجگ ہے یہ یان دن کو دے اور رات لے
کیا خوب سودا نقد ہے اس ہاتھ دے اس ہات لے

جو چاہے لے چل اس گھڑی سب جنس یان تیار ہے | آرام مین آرام ہے آزار مین آزار ہے

دنیا نہ جان اسکو میان دریا کی یہ منجدھار ہے | اورونکا بیڑا پار کر تیرا بھی بیڑا پار ہے

کلجگ نہین کرجگ ہے یہ یان دنکو دے اور رات لے

کیا خوب سودا نقد ہے اس ہات دے اس ہات لے

تو اور کی تعریف کر تجھکو ثنا خوانی ملے | کر مشکل آسان اور کی تجھکو بھی آسانی ملے

تو اور کو مہمان کر تجھکو بھی مہمانی ملے | روٹی کھلا روٹی ملے پانی پلا پانی ملے

کلجگ نہین کرجگ ہے یہ یان دنکو دے اور رات لے

کیا خوب سودا نقد ہے اس ہات دے اس ہات لے

کر جگ جو کچھ کرنا ہو یان یہ دم تو کوئی آن ہے | نقصان مین نقصان ہے احسان مین احسان ہے

تہمت مین یان تہمت لگے طوفان مین طوفان ہے | رحمان کو رحمان ہے شیطان کو شیطان ہے

کلجگ نہین کرجگ ہے یہ یان دن کو دے اور رات لے

کیا خوب سودا نقد ہے اس ہات دے اس ہات لے

یان زہر دے تو زہر لے شکر مین شکر دیکھ لے | نیکو کو نیکی کا مزا موذی کو ٹکر دیکھ لے

موتی جو دے موتی لے یان پتھر مین پتھر دیکھ لے | گر تجھکو یہ باور نہین تو تو بھی کر کر دیکھ لے

کلجگ نہین کرجگ ہے یہ یان دن کو دے اور رات لے

کیا خوب سودا نقد ہے اس ہات دے اس ہات لے

اپنے نفع کے واسطے مت اور کا نقصان کر | تیرا بھی نقصان ہووے گا اس بات پر تو دھیان کر

کھانا جو تو کھا دیکھکر پانی پیے تو چھان کر | یان پانون کو رکھ پھونک کر اور خوف سے گذران کر

کلجگ نہین کرجگ ہے یہ یان دن کو دے اور رات لے | کیا خوب سودا نقد ہے اس ہات دے اس ہات لے

غفلت کی یہ جا گہ نہیں یاں صاحب ادراک رہ
دلشاد رکھ دلشاد رہ غمناک رکھ غمناک رہ
ہر حال میں تو بھی **نظیر** اب ہر قدم کی خاک رہ
یہ وہ مکان ہے او میاں یاں پاک رہ بیباک رہ

کلجگ نہیں کرجگ ہے یہ یاں دن کو دے اور رات لے
کیا خوب سودا نقد ہے اس ہات دے اُس ہات لے

## ترکیب بند

ادھر کو جس گھڑی اے ہمنشین وہ یار آیا
ہمارے دل سے گئی بیکلی قرار آیا
اسے جو مہر سے ہے ذرہ پروری منظور
تو پھر ادھر کو جھمکتا وہ مہوار آیا
مزاج اُسکا جو عاشق نواز ہے ہمدم
تو راہ لطف پہ پھر وہ کرم شعار آیا
کسی نے دوڑ کے ہمسے کہا مبارک باد
تمھارے پاس ہے وہ نازنین نگار آیا
کسی نے گل کی طرح ہنسکے یوں کہا آکر
بھلا ہوا کہ تمھارا ابھی گلعذار آیا
خوشی یہ بولی تمھاری میں گرد خاطر ہوں
ادھر سے عیش پکارا کہ میں بھی حاضر ہوں

گیا ملال ہوے شاد ہم زمانے سے
ہوا ملاپ چھٹے ہجر کے ستانے سے
نشاط جی کو ہوئی ہر طرف کے ملنے سے
سرور دلکو ہوا ہنسنے اور ہنسانے سے
ہوئی نمود وہ ساعت بھی انبساط بھری
کہ جسمیں شاد ہوے ہم بھی دل لگانیسے
ہر اک طرف سے ہوئی سو طرح کی خوشوقتی
تو دیدیں آئیاں عشرت کے کار خانیسے
سماتے پھولے نہیں پیرہن میں اب ہر گز
ہم ایسے شاد ہیں اُس گلبدن کے آنیسے
جہاں میں جسکو ملاقات یار کہتے ہیں
عجب بہار ہے اُسکو بہار کہتے ہیں

ہمارے دلمیں جو فرقت کی بیقراری تھی
تو اُسکے ہاتھ سے صورت عجب ہماری تھی
کبھی خیال رخ و زلف کا سحر تا شام
کبھی تصور مژگان سے دلفگاری تھی
نہ دل لگے تھا کسی شغل سے کوئی ساعت
نہ جان کو جز الم ہجر ہمکناری تھی
یہ اضطراب تھا ہر دم کہ رہتی بیتابی
ہمارے حال پہ سیماب کی بھی زاری تھی
خدا کے فضل سے پھر اسمین خیر و خوبی سے
وہ دن بھی آیا کہ جسکی اُمیدواری تھی

جو دیکھی پھر کے نظر گلعذار کی صورت
تو ہر طرف نظر آئی بہار کی صورت

عیان جو سامنے آکر وہ گلعذار ہوا
تو عالم عیش کا پھر ایک سے ہزار ہوا
نگہ کو حسن نے اُس گل کے تازگی بخشی
خوشی قریب ہوئی دور انتظار ہوا
جدا جو ہجر مین ہم سے قرار رہتا تھا
ہمارے دل سے وہ پھر آنکر دوچار ہوا
تسلی دلکو ہوئی اُس صنم کے ملنے سے
رخ اُسکا دیکھتے ہی رفع اضطرار ہوا
مطلب تھی دلکے تئین جسکی ایک مدت سے
ہزار شکر وہی عیش آشکار ہوا

نشاط و عیش کو خاطر سے ہمقرینی ہے
نیا زمانہ ہے اور لطف ہمنشینی ہے

ہم اپنے دلکی خوشی کا بیان کرین کیا کیا
کہ ایک لحظہ یہ ٹھہرا ہے عیش کا نقشا
کبھی ہین دیکھتے رخسار یار کو ہنس ہنس
کبھی خوشی سے ہین چھو لیتے اُسکی زلف دوتا
کبھی ہین یار کے چشم نگاہ سے پیتے
خوشی سے عیش کے بھر بھر کے ساغر صہبا
کبھی ہین اُسکے تکلم سے دلکو خوش کرتے
کبھی ہین اُسکے تبسم پہ جی سے ہوتے فدا
جو دیکھتا ہے ہمین اسطرح کی عشرت مین
تو یہ سخن وہ رہ منصفی سے ہے کہتا

نظیر تمنے جو حاصل یہ شادمانی کی
یہی بہار ہے بستانِ زندگانی کی

## ترکیب بند ثانی فارسی ہندی

مجھے اے دوست تیرا ہجر اب ایسا ستاتا ہے
کہ دشمن بھی مرے احوال پر آنسو بہاتا ہے
یہ بیتابی یہ بیخوابی یہ بے چینی دکھاتا ہے
نہ دل لگتا ہے گھر میں اور نہ صحرا مجھکو بھاتا ہے
اگر کچھ منھہ سے بولوں تو مزا الفت کا جاتا ہے
وگر چپکا ہی رہتا ہوں کلیجہ منھہ کو آتا ہے
مرا دردیست اندر دل اگر گویم زبان سوزد
وگر دم درکشم ترسم کہ مغز استخوان سوزد

کوک کردں تو جگ ہنسے اور چپکے لاگے گھاؤ
ایسے کٹھن سنیہہ کا کس بدھ کروں اپاؤ

تھا معلوم الفت میں کہ غم کھانا بھی ہوتا ہے
جگر کی بیکلی اور دل کا گھبرانا بھی ہوتا ہے
سسکنا آہ کرنا اشک بھر لانا بھی ہوتا ہے
تڑپنا لوٹنا بیتاب ہو جانا بھی ہوتا ہے
کیے پر اپنے پھر آپ ہی دکھ پانا بھی ہوتا ہے
کف افسوس کو مل مل کے پچھتانا بھی ہوتا ہے
اگر دانستم از روز ازل داغ جدائی را
نے کردم بدل روشن چراغِ آشنائی را

جو میں ایسا جانتی کہ پیت کیے دکھ ہوے
نگر ڈھنڈورا پھیرتی کہ پیت نہ کیجو کوے

سحر سے شام تک صحرا میں پھرتا دل کو من مارے
لگا کر شام سے تا صبح گنتا رات کے تارے
یہی ہر آہ دل میں داغ جوں آتش کے انگارے
جسے دل چاہتا ہے اسکو کچھ پروا نہیں پیارے
جب اسکی ہی یہ مرضی ہے تو جیتے ہیں بیچارے
مگر اسکے تصور میں یہی کہتے ہیں اے پیارے
زحال من کہ چونم بے رخت داری خبر یا نہ
دل من سوخت آیا در دلت باشد اثر یا نہ

آہ دئی کیسی بھئی ان چاہت کے سنگ
دیپک کے بھاؤ میں نہیں جل جل مریں پتنگا

کبھی ہو کر گریباں چاک صحرا کو نکلتا ہوں
لگی ہے آگ دل میں شمع ساں جلکر پگھلتا ہوں
نہیں دیکھکر شعلہ بھڑکتے ہاتھ ملتا ہوں
نہ تاب آتش دوری کہ میسوزد دل وجان را

کبھی گھبرا کے پھر گھر کی طرف ناچار چلتا ہوں
دھواں اٹھتا ہے آہوں کا برنگ موم گلتا ہوں
بھبھوکے تن سے اٹھتے ہیں ستی کی طرح جلتا ہوں
نہ دادہ نبض من پر آبلہ دست طبیبان را

برہ کی آگ تن میں لگی جرن لگے سب گات
ناری چھووت بید کے پڑے پھپھولا ہات

غضب ہے ایک تو مجھے نہ دل ور جی کی گھبرائے
نہ ہو دل کیونکہ ٹکڑے اور نہ جان کسطور گھبراوے
لگی جو آگ دل میں پھر وہ بجھنے کسطرح پاوے
یہ جو در دل آتش دوری نہاد او راکہ نشاند

قسم ہے پر گھڑی اس دلربا کی شکل یاد آوے
در و دیوار سے کیونکر نہ کوئی سر کو ٹکراوے
مگر جسنے لگائی ہو وہی آکر بجھا جاوے
مگر آنکس کہ آتش زد ہمان آبی بر افشاند

ہردے اندر جرن لگی دھواں نہ پرگھٹ ہوئے
جا تن لاگے سو لکھے یا جن لائے ہوے

کہاں تک کھائیے غم اب تو غم کھایا نہیں جاتا
قدم رکھتا ہوں جس جا وانسے سرکایا نہیں جاتا
پڑا ہوں دشت میں رستا کہیں پایا نہیں جاتا
مکان یار دور از من نہ بردارم نہ پا ہے دل

دل بیتاب کو باتوں سے بہلایا نہیں جاتا
یہ پتھر ہاتھ سے تل بھر بھی کسایا نہیں جاتا
جو چاہوں بھاگ جاؤں بھاگ بھی جایا نہیں جاتا
عجب مشکل فتادم چسان طے سازم این منزل

تا میرے نکلو نہ پاتوں بل میں انکھیں یادور
اٹھ نہ سکوں گر گر پڑوں جی ہوں بسور بسور

اِدھر دل مجھسے کہتا ہے کہ تو چل یار کے ڈیرے
اِدھر تن مجھکو کہتا ہے کہ تو مت مجھکو کہہ دیرے
جو کہنا دل کا کرتا ہوں تو رہتا ہے وہ گھر میرے
وگر تن کی سُنوں تو اور دکھ پڑتے ہیں بہتیرے
نہ دل مانے نہ تن مانے ہر اک اپنی طرف پھیرے
کروں کیا میں نظیر ایسی جو مشکل آن کر گھیرے
دلم دلدار می جوید تنم آرام می خواہد
عجائب کشمکش دارم کہ جانم مفت میکاہد

دل چاہے دلدار کو اور تن چاہے آرام
دُبدا میں دونوں گئے نہ مایا ملی نہ رام

## معجزہ حضرت علی علیہ السّلام

سُنتے ہوا ے علی کے محبان دوستدار
اِک معجزہ میں کہتا ہوں اُس شہ کا آشکار
ہے تازہ واردات یہ از نقل روزگار
تھا کوئی شخص دولت وحشمت میں نامدار
اک روز وہ گیا تھا کہیں کھیلنے شکار

جس دشت میں شکار کو گزرا تھا وہ غنی
واں ایک شیر رہتا تھا اور اُسکی شیرنی
تھا ایک چشمہ پانی کا اور سبز تھی بنی
اور بچے اُس بنی میں تھی وہ شیرنی جنی
دس بیس روز کے تھے ابھی طفل شیرخوار

بچوں کو اپنی چھاتی پہ رکھے وہ بے زباں
دونوں کو تھی دودھ پلاتی تھی شادماں
بندوق کی جو آئی صدا اس میں ناگہاں
نرمادہ دونوں بھاگ گئے ہو کے نیمجاں
بچے اکیلے رہ گئے جنگل میں بے قرار

القصہ جب شکار سے فارغ ہوا وہ شاہ
ناگاہ دونوں بچوں پہ اُسکی پڑی نگاہ
رکھوا کے اُنکو اونٹ پہ جلدی سے خواہ مخواہ
لی اُس شکار گاہ سے پھر اپنے گھر کی راہ
محلوں میں اپنے آن کے اُسنے لیا قرار

جب آئے شیر و شیرنی باحالتِ تباہ | اور دونون بچے گھر مین نہ آئے انھین نگاہ
وہ شیر کھا کے غش گرا اکبار کر کے آہ | اور شیرنی نے لی نجف اشرف کی وہین راہ

سر پیٹتی چلی وہ بیابان سے سوگوار

القصہ کتنے روز مین وہ شیرنی غریب | بھوکی پیاسی پھیرتی ہونٹون پہ خشک جیب
شوہر سے چھوٹی اور ہوئی بچون سے بے نصیب | آپہونچی یک بیک نجف اشرف کے عنقریب

بچون سے اپنے سر پہ اڑاتی ہوئی غبار

بازار مین نجف کے جب آئی وہ نیم جان | ہر اِک دکان سے وان اٹھا شور اور فغان
کوئی پکارا دوڑیو کوئی پکارا ہان | ہیبت سے اُسکی چھپنے لگے پیر اور جوان

چارون طرف سے دھوم مچی آکے ایکبار

وہ تو کسی طرف کو نہ گھر کی بتاتی تھی | اُنے منھ کو موڑتی تھی نہ پنجہ اُٹھاتی تھی
آنکھون سے اُس ہجوم مین آنسو بہاتی تھی | شاہِ نجف کے روضہ پہ فریادی جاتی تھی

لوگ اُس پر اپنے خوف سے کہتے تھے مار مار

جسدم وہ پہونچی حیدرِ صفدر کے در تلک | دربان اُسکے خوف سے کھسک گئے سرک
داخل ہوئی وہ روضۂ انور مین یک بیک | رونے لگی وہ سامنے سر کو ٹپک ٹپک

آنسو کی دونون آنکھون سے بہنے لگین قطار

آنکھون سے اُسکے آنسو کی ندی جو بہتی تھی | بچون کا داغ اپنے کلیجے پہ سہتی تھی
کچھ منھ سے شور کرتی تھی کچھ دیکھ رہتی تھی | گویا وہ شہ سے اپنی زبان مین کہتی تھی

بچے مرے دلائیے یا شیر کردگار

روتی تھی یون وہ شیرنی آنسو بہا بہا | مظلوم جیسے روتے ہے عادل کے پاس آ

اور کچھ زبان سے اپنی سناتی تھی بغبغا — نکلے تھی آغا آغا کی مُنھ اُسکے سے صدا
کہ آغا آغا درد سے روتی تھی زار زار

فریادی نکلے ساقیِ کوثر کے سامنے — محتاج نکلے صاحب قنبر کے سامنے
یون دیکھتی تھی روضۂ انور کے سامنے — مظلوم جیسے آن کے داور کے سامنے
کرتا ہی اُسکے حکم کا رہ رہ کے انتظار

لوگون کے دل سے جب تو ہوا خوف اِسکا کم — سب اِسکے پاس آن کے دیکھیں تھے اسکا غم
ہر آن اپنے سر کو ٹپک کر کے چشم نم — بچونکو اسطرح وہ اُٹھاتی تھی دمبدم
فریادی داد مانگے ہی جون ہاتھ کو پسار

فریاد وہ تو مانگے تھی آقا سے جھوم جھوم — یعنی فلک نے مجھکو دکھایا یہ روز شوم
اِس بات سے تمام نجف مین پڑی یہ دھوم — گرد اُسکے مرد و زن کا ہوا آن کے ہجوم
حیرت مین تھے تمام چہ نادان چہ ہوشیار

کوئی پانی اُسکے واسطے کوئی کھانا لاتا تھا — لیکن اُسے تو رونے سوا کچھ نہ بھاتا تھا
بچونکا داغ ہوش سب اُسکے اُڑاتا تھا — جو اُسکو دیکھتا تھا اُسے رونا آتا تھا
ایسی طرح سے سر کو ٹپکتی تھی بار بار

جب تین دن وہ شیرنی یونہی پڑی رہی — ناچار اُن شریفون نے دیکھ اُسکی بیکلی
جسطرح وان قدیم سے کہنے کی راہ تھی — اس طرح سے جناب مقدس مین عرض کی
باسینۂ الم کش و با چشم اشکبار

آئی ندا یہ شیرنی دیتی دہائی ہے — اِک شخص کے یہ ظلم و ستم کی ستائی ہی
بچون نے اسکے قید کی آفت جو پائی ہی — سو اب ہمارے روضہ پہ فریاد لائی ہی

کل اسکا بھید ہوویگا تم سب پہ آشکار

یان توشریف کو یہ عنایت ہوا جواب　　وان جا پلنگ الٹ دیا اسکا بعین خواب
فرمایا وہ جو شیر کے بچے ہین دلکباب　　بھجوادے انکو شہر نجف مین تو کل شتاب
ورنہ تو اس گنہ سے بہت ہوگا شرمسار

یان انکی انکے واسطے آنسو بہاتی ہے　　اور تین دن ہوئے ہین نہ پیتی نہ کھاتی ہے
فریادی ہو کے روتی ہے اور غل مچاتی ہے　　غش ہو ہارے روضہ مین جی کو کھپاتی ہے
جلدی سے انکو بھیجدے کر اونٹ پر سوار

وہ تھرتھرا کے کانپ اٹھا ہو کے عذرخواہ　　جانا یہ اسنے یہ ہین شہنشاہ دین پناہ
بولا نجف تو پندرہ دن کی ہے یان سے راہ　　بھجوادون کسطرح سے انھین کل مین پرگناہ
اتنا تو اس غلام مین کب ہیگا اختیار

تب حکم یہ ہوا اسے جسوقت ہو سحر　　جلدی سے دونون بچونکو رکھوا کے اونٹ پہ
بھجوادے اپنے شہر کی آبادی سے ادھر　　جب پہونچینگے یہ شہر کے دروازے کے ادہر
وان پیدا ہوگا غیب سے اک ناقہ سوار

ہوتے ہی صبح اسنے منگا کر وہ دو بچے　　رکھوا کے ایک اونٹ پہ جلدی رواں کیے
جب لوگ آئے شہر کے دروازے کے کنے　　کیا دیکھین ایک شخص کو وان آدھی رات سے
ہے منتظر وہ اونٹ کی پکڑے ہوئے مہار

جاتے ہی دونون بچے انھونکے اسے دیے　　با احتیاط سونپ کے پھر شہر کو پھرے
وہ ان بچون کو لے کے چلا اس شتاب سے　　آپہونچا اس مکان مین اک پہر دن چڑھے
اک بار اسکا شہر نجف مین ہوا گذار

بچونکے آنے آنیکی جب غل ہوے کروڑ
جب لاکے اُسکے سامنے بچے دیے وہ چھوڑ
وہ شیرنی بھی تکنے لگی اپنے منھ کو موڑ
یون خوش ہو چاٹنے لگی الفت سے وہ جھنجھوڑ
انسان جیسے کرتا ہی بچون کو اپنے پیار

بچے بھی دوڑ مان کے گلے سے لپٹ گئے
چھاتی پہ لوٹ لوٹ کے جادو دہنے لگے
یون جیسے کوئی دور کا بچھڑا ہوا ملے
اُس شیرنی کے جیسے کلیجے مین داغ تھے
ویسے ہی اسکے منھ پہ خوشی کی ہوئی بہار

جب اُسنے بچے پائے تو ہوکر وہ شادمان
روضے کے سات بار تصدق ہوئی وہان
بچون سمیت اُٹھکے وہ حیوان بے زبان
پھر آستانہ چوم ہوئی وان سے وہ روان
جا پہونچی اپنے دشت مین خوش ہوکے ایکبار

شیر خدا کے عدل کی یہ دیکھہ رسم و راہ
انصاف ایسا چاہیے ای شاہ دین پناہ
خلقت تمام وانکی پکاری یہ واہ واہ
حامی و منصف اور نہین کوئی تم سا شاہ
ہی ختم تمپہ عدل و حمایت کا کاروبار

حیوان تمھارے لطف سے جب تک ہوین شاد
جیسے تمھارے در سے ملی شیرنی کو داد
انسان پھر پھانسے پھرین کیونکہ نامراد
احسان ایسے ایسے بہت اے کرم نہاد
ہینگے تمھارے صفحۂ عالم مین یادگار

اے شاہ یہ نظیر تمھارا غلام ہی
عاصی ہی پُر گناہ ہی اور ناتمام ہی
رکھتا سوا تمھارے کسی سے نہ کام ہی
دن رات اُسکا آپ سے اب یہ کلام ہی
رکھ لیجیو میری آبرو یا شیر کردگار

## مستزاد مثلث

بیجرم و خطا یار نکر چشم نمائی تیوری کو چڑھا کر ‏ ‏ اور رنجش بیجا سے نکر صاف لڑائی منھ ترش بنا کر

اِس جور کی کب ہمسے ہوئی عہدہ برآئی اتنی نہ جفا کر

کرتا ہوں ترے ہجر میں اے شوخ پریزاد میں نالۂ و فریاد ‏ ‏ دیتا نہیں خاطر سے تری اے ستم ایجاد جب کوئی مری داد

پھر ہار کے دیتا ہوں میں تیری ہی دہائی ہاتھوں کو اٹھا کر

دل تڑپے ہی بسمل کی طرح سینہ میں جی مشتاق اجل ہے ‏ ‏ آنکھوں میں دم آیا ہے نہیں منہ میں نہیں باقی جیبھ ہلانے کی کوئی پل

لائی مجھے ظالم تری سد رہ جدائی نے اتھو ملا کر

سدھ لیگئی بالی کی جھمک صبر کو نتھ پھول اور عقل کو بُندے ‏ ‏ بالی کی گئی چھوک لگا سینہ میں اک ہول دل لیگئے جھمکے

اور جی کے تئین لیگئی زنجیر طلائی زنجیر پنہا کر

آنچل کی کھچاوٹ نے کیا ایسہ پہ طوفان جو ہوش اڑا یا ‏ ‏ مستی کی دھڑی نے وہ کیا ظلم نمایان جو غش پہ غش آیا

ہاتھوں نے بھی اک آگ سی سینے مین لگائی منھ دیکھو دکھا کر

کیا کہئے **نظیر** اب مین کرون تن کی لطافت میلا ہو گیا ملے ‏ ‏ اور اسکے سوا اور یہ نرمی نزاکت ٹک ناز و ادا سے

اک پھول اٹھا وے تو تڑک جاوے کلائی بل سیکڑوں کھا کر

## خمسہ بر غزل فغان

دل دیتا ہوں یارو مجھے الزام نہووے ‏ ‏ اس کام کا آخر کو بد انجام نہووے

یہ عشق مرا گوشزد عام نہووے ‏ ‏ ڈرتا ہوں محبت میں مرا نام نہووے

دنیا مین الٰہی کوئی بدنام نہووے

گر یار مرے قتل کو آیا ہے ترا دل ‏ ‏ بہتر ہے میں حاضر ہوں ولے کچھ نہیں مشکل

گر یوں ہی ارادہ ہے تو مت چھوڑ تو بسمل ‏ ‏ شمشیر کوئی تیز سی لانا مرے قاتل

ایسی نہ لگانا کہ مرا کام نہووے

پھر غم ہجر اُسکے ہو غم و درد سے نالان
کیا ضد ہے موے پر بھی اُسے دیکھیے یاران
آخر کو ہوا ہاتھ سے اُس شوخ کے بیجان
آتا ہے مری گور پہ ہمراہ رقیبان
یعنی اسے تربت مین بھی آرام نہو وے

پردہ جو ترے غم کا اگر دل سے اٹھاؤن
نالہ وہ کرون کوہ بھی جاگہ سے ہلاؤن
اک آہ مین سو برق کے سینے کو جلاؤن
گر صبح کو چاک اپنے گریبان کا دکھاؤن
ای زندہ دلان حشر تلک شام نہو وے

اپنا تو نظیر ایک ستمگر ہے پریرو
سو اُسکو بھی دل دیکے کیا ہمنے بدیک سو
پائی تھی صبا نے بھی نہ اُس گل کی کبھی بو
جی دیتا ہے بوسہ کے توقع پہ فغان تو
ٹک دیکھیو سودا یہ ترا خام نہو وے

## بلبلون کی لڑائی کے بیان مین

کل بلبلین جو نو دس قابو مین اپنے آئین
یہ شور سُنکے خلقت دوڑ آئی دائین بائین
اُسمین سے دو پکڑ کر کشتی مین دھر بھرائین
کوئی بولا واہ حضرت کوئی بولا واہ سائین
سو سو طرح کی دھومین اکدم مین کر دکھائین
اِس ڈھب سے ہمنے یارو کل بلبلین لڑائین

دو مین تو دونون کٹ کٹ لڑتی تھین کر کے گڑا
خلقت یہ آکے ٹوٹی چھوڑ اپنا اپنا اڈا
جب تیسری کو چھوڑا پھر تو ہوا اکڑا
کڑکی کسیکی پسلی ٹوٹا کسی کا ہڈا
سو سو طرح کی دھومین اکدم مین کر دکھائین
اس ڈھب سے ہمنے یارو کل بلبلین لڑائین

تھین تین کشتی بیچ چوتھی کو اُسمین چھوڑا
اُسنے تو خم بجا کر تینون کو دھر جھنجھوڑا

پھر تو یہ ٹھیکا آکر ان کشتیوں کا کوڑا | چھوٹا کسی کا ہاتھی بھاگا کسی کا گھوڑا

سو سو طرح کی دھومیں اک دم میں کر دکھائیں
اس ڈھب سے ہمنے یارو کل بلبلیں لڑائیں

اک کنکری جو ماری پڑھ ہمنے پرسوں کی | کشتی میں گٹھری بندھ گئی اُن چاروں بلبلوں کی
سُنکے چیخیں انکی لڑتی تھیں غرغوں کی | سب بولے واہ حضرت اچھی یہ پڑھتے پھونکی

سو سو طرح کی دھومیں اکدم میں کر دکھائیں
اس ڈھب سے ہمنے یارو کل بلبلیں لڑائیں

سُن سُن وہ چیخیں انکی چڑیاں چیونٹیاں آئیں | کوے پکارے غاں غاں چیلیں بھی چلچلائیں
سارو بٹیر مدیا چکا دڑیں بھی آئیں | مرغوں نے ککڑوں کو نکی کلکلیاں پھڑپھڑائیں

سو سو طرح کی دھومیں اکدم میں کر دکھائیں
اس ڈھب سے ہمنے یارو کل بلبلیں لڑائیں

چلائے مور سارس اور پھڑپھڑائے گھگو | گدھ اور چیندھاڑے اور پھڑپھڑائے الو
کتے بھی بھونکے بھوبھوں گیدڑ پکارے ہوہو | پھر دے گرجے بھی رینگے کراپنی دیکھو ڈھینچو

سو سو طرح کی دھومیں اکدم میں کر دکھائیں
اس ڈھب سے ہمنے یارو کل بلبلیں لڑائیں

جب لے چلے وہاں سے ہم بلبلوں کا لشکر | سب لوگ ہنسکے بولے اُسدم دعائیں دیکر
سب ہیں میاں نظیر اب تم ہو بڑے قلندر | یہ کھیل آگرے میں اب ختم ہے تمھیں پر

سو سو طرح کی دھومیں اک دم میں کر دکھائیں
اس ڈھب سے ہمنے یارو کل بلبلیں لڑائیں

# سامان دوالی کا

ہر اک مکان میں جلا پھر دیا دوالی کا
ہر اک طرف کو اُجالا ہوا دوالی کا
سبھی کے دل میں سماں بھا گیا دوالی کا
کسی کے دل کو مزا خوش لگا دوالی کا
عجب بہار کا ہے دن بنا دوالی کا

جہاں میں یارو عجب طرح کا ہے یہ تیوہار
کسی نے نقد لیا اور کوئی کرے ہے اُدھار
کھلونے کھیلوں بتاسوں کا گرم ہے بازار
ہر اک دکان میں چراغوں کی ہو رہی ہے بہار
سبھوں کو فکر ہے اب جا بجا دوالی کا

مٹھائیوں کی دکانیں لگا کے حلوائی
پکارتے ہیں کہ لالہ دوالی ہے آئی
بتاسے لے کوئی برفی کسی نے تلوائی
کھلونے والوں کی اِن سے زیادہ بن آئی
گویا اُنھوں کے واں راج آگیا دوالی کا

صرف حرام کی کوڑی کا جنکا ہے بیوپار
اُنھوں نے کھایا ہے اس دن کے واسطے ہی اُدھار
کہے ہے ہنس کے قرضخواہ سے ہر اک اکبار
دوالی آئی ہے سب دے دلائینگے اے یار
خدا کے فضل سے ہے آسرا دوالی کا

مکان لیپ کے ٹھلیا جو کوری رکھوائی
جلا چراغ کو کوڑی وہ جلد جھنکائی
اصل جواری تھے اُنمیں تو جان ہی آئی
خوشی سے کود اچھل کر پکارے او بھائی
شگون پہلے کرو تم ذرا دیوالی کا

شگن کی بازی لگی پہلے یار گنڈے کی
پھر اُس سے بڑھ کے لگی تین چار گنڈے کی
پھری جو ایسی طرح بار بار گنڈے کی
تو آگے لگنے لگی پھر ہزار گنڈے کی
کمال نرخ ہے پھر تو لگا دوالی کا

کسی نے گھر کی حویلی گرو رکھا ہاری — جو کچھ تھی جنس میسر بنا بنا ہاری
کسی نے چیز کسی کی چرا چھپا ہاری — کسی نے گٹھری پڑوسن کی اپنی لا ہاری
یہ ہار جیت کا چرچا پڑا دوالی کا

کسیکو داؤں پہ لانگی موٹھ نے مارا — کسیکے گھر پہ دھرا سوختہ نے انگارا
کسی کو نرد نے چوپڑ کے کر دیا زارا — لنگوٹی باندھ کے بیٹھا ازار تک ہارا
یہ شور آکے مچا جا بجا دوالی کا

کسی کی جورو کہے ہی پکار اے بھڑوے — بہو کی نوگری بیٹے کے ہاتھ کے کھڑوے
جو گھر مین آوے تو سب مل کیے ہین سو ٹکڑے — نکل تو یان سے ترا کام یان نہین بھڑوے
خدا نے تجھکو تو شہدا کیا دوالی کا

وہ اسکے جھونٹے پکڑ کر کہے ہی مارونگا — ترا جو گہنا ہی سب تار تار اتارونگا
حویلی اپنی تو اک داؤں پر مین ہارونگا — یہ سب تو ہارا ہون خندی تجھے بھی ہارونگا
چڑھا ہی مجھکو بھی اتنو نشا دوالی کا

تجھے خبر نہین خندی یہ لت وہ پیاری ہی — کسی زمانے مین آگے ہوا جو جواری ہی
تو اسنے جورو کی نتھ اور ازار اتاری ہی — ازار کیا ہی کہ جورو تلک بھی ہاری ہی
سنا یہ تو نے نہین ماجرا دوالی کا

جہان مین یہ جو دوالی کی سیر ہوتی ہی — تو زر سے ہوتی ہی اور زر بغیر ہوتی ہی
جو ہارے اسنپہ خرابی کی فیر ہوتی ہی — اور انمین آنکے جن جن کی خیر ہوتی ہی
تو آڑے آتا ہی اسنکے دیا دوالی کا

یہ باتین سچ ہین نہ جھوٹ انکو جانیو یارو — نصیحتین ہین انھین دل سے مانیو یارو

جہانکو جاؤ یہ قصہ کہانیو یارو
جو جواری ہو نہ بُرا اُس کا مانیو یارو

نظیر آپ بھی ہے جوار یا دوالی کا

# در بیان ذکر مُرغان

وہ مکر کی رچنا کیا ہوں ہوں ہوں ہوں کرتی ہین
منہ بولی بگڑی دن کون مرغیان کون کون کرتی ہین
ہون ہون ہون ہون گرگرندکرکین وفیکون کرتی ہین
طوطیان بھی سب یاد مین اُسکی بھبوں بھبون کرتی ہین

سانجھ سویرے چڑیان ملکر چونچون چونچون کرتی ہین
چونچون چونچون چونچون کیا سب بچون بچون کرتی ہین

پنکھ ہوا گر پنکھ اُسیکے غم مین سب ہی تپتے ہین
سارس گدھ جو اصل تیرے بگلے پنکھ کلپتے ہین
عنقا اور سیمرغ اُسکی فرقت بیچ تڑپتے ہین
پنکھ پکھیرو جتنے ہین سب نام اُسیکا جپتے ہین

سانجھ سویرے چڑیان ملکر چونچون چونچون کرتی ہین
چونچون چونچون چونچون کیا سب بچون بچون کرتی ہین

قمری بولے حق سرہٗ بلبل بولے بسم اللہ
وادر مور پپیہے کویل کوک رہی اللہ اللہ
کبک اور ٹیٹری چاروں مل اور تیتر بھی سبحان اللہ
فاختہ کوکو تیہو ہو ہو طوطی بولین حق اللہ

سانجھ سویرے چڑیان ملکر چونچون چونچون کرتی ہین
چونچون چونچون چونچون کیا سب بچون بچون کرتی ہین

بوم چنڈاور سنبرک ابابیل و چکور ین شام چڑی
تلی اندھی انسن بھنبھیری کٹری بھونرے بڑی بڑی
کھنجن چھپیان سے بو کلنگ اور غوغائی کی دھوم ہوئی
ممولے تھتھری پیشو بھنگلے بول رہے سب گھڑی گھڑی

سانجھ سویرے چڑیان ملکر چونچون چونچون کرتی ہین
چونچون چونچون چونچون کیا سب بچون بچون کرتی ہین

تن تن اور طم ڈھک مولا حق حق تار پڑے ہین
اگن بیچے چنڈول بلتے یاد مین اُسکی روتے ہین

طاہر تو سب تخم محبت اُسکا دلمین بوتے ہین
بیچھی اُسکی یاد کرین ہم یا یون سارے سوتے ہین

سانجھ سویرے چڑیان ملکر چونچون چونچون کرتی ہین
چونچون چونچون چونچون کیا سب بیچون بیچون کرتی ہین

کس کس کا لون نام غرض ہین جتنے طائر خرد و کبیر
کوئی کہے یاحق توانا کوئی کہے یارب قدیر

طائر تو سب یاد کرین اور ہم غفلت مین ہین اسیر
ہم سا غافل دنیا مین اب کوئی نہین ہے آہ نظیر

سانجھ سویرے چڑیان ملکر چونچون چونچون کرتی ہین
چونچون چونچون چونچون کیا سب بیچون بیچون کرتی ہین

## عیدالفطر کے بیان مین

ہے عابدونکو طاعت و تجرید کی خوشی
اور زاہدون کو زہد کی تمہید کی خوشی

رند عاشقونکو ہے کئی امید کی خوشی
کچھ دلبرونکے وصل کی کچھ دید کی خوشی

ایسی نہ شب برات نہ بقرید کی خوشی
جیسی ہر ایک دل مین ہے اس عید کی خوشی

روزہ کی خشکیون سے جو ہین زرد زرد گال
خوش ہو گئے وہ دیکھتے ہی عید کا ہلال

پوشاکین تن مین زرد سنہری سفید لال
دل کیا کہ ہنس رہا ہے پڑا تن کا بال بال

ایسی نہ شب برات نہ بقرید کی خوشی
جیسی ہر ایک دل مین ہے اس عید کی خوشی

پچھلے پہر سے اُٹھکے نہانے کی دھوم ہے
شیر و شکر سوئیان پکانے کی دھوم ہے

پیر و جوان کو نعمتین کھانے کی دھوم ہے
لڑکون کو عیدگاہ کے جانیکی دھوم ہے

ایسی نہ شب برات نہ بقرید کی خوشی
جیسی ہر ایک دل مین ہی اس عید کی خوشی

بیٹھے ہین پھول پھول کے میخانوں مین کلال — اور بھنگ خانوں مین بھی ہین سبزیان کمال
چھنتی ہین بھنگین اُڑتے ہین چرس کے دم نڈھال — دیکھو جدھر کو سیر مزا عیش قیل وقال

ایسی نہ شب برات نہ بقرید کی خوشی
جیسی ہر ایک دل مین ہی اس عید کی خوشی

کوئی تو مست پھرتا ہی جام شراب سے — کوئی پکارتا ہی کہ چھوٹے عذاب سے
کلّا کسی کا پھولا ہی لڈو کی چاٹ سے — چٹکارین جیبین بھرتی ہین نان وکباب سے

ایسی نہ شب برات نہ بقرید کی خوشی
جیسی ہر ایک دل مین ہی اس عید کی خوشی

محبوب دلبرون سے ہی جنکی لگی لگن — اُنکے گلے سے آن لگا ہی جو گلبدن
سو سو طرح کے چاؤ سے مِل مِل کے تن سے تن — کہتے ہین تم کو عید مبارک ہو جان من

ایسی نہ شب برات نہ بقرید کی خوشی
جیسی ہر ایک دل مین ہی اس عید کی خوشی

کیا ہی معانقے کی مچی ہی اُلٹ پلٹ — ملتے ہین دوڑ دوڑ کے باہم جھپٹ جھپٹ
پھرتے ہین دلبرونکی بھی گلیوں مین غٹ کے غٹ — عاشق مزے اُڑاتے ہین ہر دم لپٹ لپٹ

ایسی نہ شب برات نہ بقرید کی خوشی
جیسی ہر ایک دل مین ہی اس عید کی خوشی

کاجل حنا غضب مسی و پان کی دھڑی — پشوازین سرخ سوسنی لاہی کی پھلجھڑی

کُرتی کبھی دکھا کبھی انگیا کسی کوی | کہہ عید عید لوٹے ہین دلکو گھڑی گھڑی

ایسی نہ شب برات نہ بقرید کی خوشی
جیسی ہر ایک دل مین ہے اس عید کی خوشی

جو جو کہ اُنکے حُسن کی رکھتے ہین دل سے چاہ | جاتے ہین اُنکے ساتھ لگے تا بہ عید گاہ
توپون کے شور اور دوگانونکی رسم و راہ | میانے کھلونے سیر مزے عیش واہ واہ

ایسی نہ شب برات نہ بقرید کی خوشی
جیسی ہر ایک دل مین ہے اس عید کی خوشی

روز ونکی سختیون مین نہوتے اگر اسیر | تو ایسی عید کی نہ خوشی ہوتی دلپذیر
سب شاد ہین گدا سے لگا شاہ تا وزیر | دیکھا جو ہمنے خوب تو سچ ہے میان نظیر

ایسی نہ شب برات نہ بقرید کی خوشی
جیسی ہر ایک دل مین ہے اس عید کی خوشی

## آگرے کی ککڑی کی تعریف مین مسدس

پہونچے نہ اُسکو ہرگز کابل دری کی ککڑی | نے پورب اور نہ پچھم خوبی بھری کی ککڑی
نے چین کے پرے کی اور نے دری کی ککڑی | دکھن کی اور نہ ہرگز اُس سے پرے کی ککڑی

کیا خوب نرم و نازک اِس آگرے کی ککڑی
اور جسمین خاص کافر اسکندرے کی ککڑی

کیا پیاری پیاری میٹھی اور پتلی پتلیان ہین | گنے کی پوریان ہین ریشم کی تکلیان ہین
فرہاد کی نگاہین شیرین کی ہنسلیان ہین | مجنونکی سرد آہین لیلیٰ کی انگلیان ہین

کیا خوب نرم و نازک اِس آگرے کی ککڑی | اور جسمین خاص کافر اسکندرے کی ککڑی

کوئی ہے زرد مائل کوئی ہری بھری ہے
ٹیڑھی ہے سو تو چوڑی وہ ہیر کی ہری ہے
ہر طرح منفعل ہے پنے کو تھرتھری ہے
سیدھی ہے سو وہ یار رانجھا کی بانسری ہے

کیا خوب نرم و نازک اس آگرے کی ککڑی
اور جس میں خاص کافر اسکندرے کی ککڑی

میٹھی ہے جسکو برفی کہیے گلابی کہیے
تلشکری یون کی پھانکیں اب یا امرتی کہیے
یا حلقے دیکھ اسکے تازی جلیبی کہیے
سچ پوچھیے تو اسکو دندان مصری کہیے

کیا خوب نرم و نازک اس آگرے کی ککڑی
اور جس میں خاص کافر اسکندری کی ککڑی

چھونے میں برگ گل ہے کھانے میں کرکری ہے
آنکھوں میں سکھ کلیجے ٹھنڈک ہری بھری ہے
گرمی کے مارنے کو اک تیر کی سری ہے
ککڑی نہ کہیے اسکو ککڑی نہیں پری ہے

کیا خوب نرم و نازک اس آگرے کی ککڑی
اور جس میں خاص کافر اسکندرے کی ککڑی

بیل اسکی ایسی نازک جیوں زلف پیچ کھائی
دیکھو اسکی ایسی نرمی باریکی اور گلائی
بیج ایسے چھوٹے چھوٹے خشخاش یا کہ رائی
آتی ہے یاد ہمکو محبوب کی کلائی

کیا خوب نرم و نازک اس آگرے کی ککڑی
اور جس میں خاص کافر اسکندرے کی ککڑی

لیتے ہیں مول اسکو کس طرح سے کھل کے
عاشق تو ہیں بجھاتے شعلوں کو اپنے دل کے
معشوق اور عاشق کھاتے ہیں دونوں ملکے
معشوق ہیں لگاتے ماتھے پہ اپنے چھلکے

کیا خوب نرم و نازک اس آگرے کی ککڑی
اور جس میں خاص کافر اسکندرے کی ککڑی

مشہور جیسی ہر جا یان کی جمالیان ہین
ویسی ہی ککڑی نے بھی دھوئین بہا ڈالیان ہین
میٹھی ہین سو تو گو یا شکر کی تھالیان ہین
کڑوی ہین سو بھی گویا خوبانکی گالیان ہین
کیا خوب نرم و نازک اس آگرے کی ککڑی
اور جسمین خاص کافر اسکندرے کی ککڑی

جو ایکبار یارو اس جا کی کھائے ککڑی
پھر جا کہین کی سکو ہرگز نہ بھائے ککڑی
دل تو نظیر غش ہے بیٹھی منگائے ککڑی
ککڑی ہی یا قیامت کیا کہیے ہائے ککڑی
کیا خوب نرم و نازک اس آگرے کی ککڑی
اور جسمین خاص کافر اسکندرے کی ککڑی

## مسدس

جب ہنسے دن سے اے زیب محفل
باندھا سفر کے ناقہ پہ محمل
فرقت مین تیری آشفتہ بیدل
غربت کے ہمراہ حسرت کے شامل
رفتیم و بردیم داغ تو بر دل
صحرا بہ صحرا منزل بہ منزل

منزل پہ اُترے تو اشک ریزان
صحرا مین گذرے تو خاک بیزان
جون صید زخمی ہر سو گریزان
القصہ آخر افتان و خیزان
رفتیم و بردیم داغ تو بر دل
صحرا بہ صحرا منزل بہ منزل

نکلے جو وان سے ہم پا پیادہ
صد بار رہبران بر جان نہادہ
صد جا نشستہ صد جا فتادہ
تجھ سے کہین کیا اے گل زیادہ

رفتیم و بردیم داغ تو بر دل
صحرا بہ صحرا منزل بمنزل

منزل بھی طے کی اور صد بیابان
بیتاب و بے صبر ہر سو شتابان
طعنے بھی کھینچے مشل عقابان
فی الجملہ ناچار اے ماہ تابان

رفتیم و بردیم داغ تو بر دل
صحرا بہ صحرا منزل بہ منزل

چلنے کی طاقت ہم مین کہان تھی
نے وم مین دم تھا نے جان مین جان تھی
قالب تو یان تھا اور روح وان تھی
لیکن یہی بیت وردِ زبان تھی

رفتیم و بردیم داغ تو بر دل
صحرا بہ صحرا منزل بہ منزل

منزل پہ روتے ہم آکے ہر شب
صد اشک در چشم صد آہ بر لب
اور دن کو لوٹے صحرا مین جب تب
آگے نظیر اب کیا بولے مطلب

رفتیم و بردیم داغ تو بر دل
صحرا بہ صحرا منزل بہ منزل

## آٹے دال کے بیان مین

آٹے کے واسطے ہی ہوس ملک و مال کی
آٹے ہی دال سے ہی درستی یہ حال کی
آٹا جو پالکی ہی تو ہی دال نالکی
اس سے ہی سبکی خوبی جو ہی حال قال کی

سب چھوڑ دو بات طوطی و بیڑی دلال کی
یارو کچھ اپنی فکر کرو آٹے دال کی

اس آٹے دال ہی کا جو عالم میں ہے ظہور
اس سے ہی آکے چڑھتا ہی چہرہ پہ سبکے نور
اس سے ہی منھ پہ نور ہے اور پیٹ میں سرور
شاہ و گدا امیر اسی کے ہیں سب مزدور

سب چھوڑو بات طوطی و بیڑی دلال کی
یارو کچھ اپنی فکر کرو آٹے دال کی

قمری نے کیا ہوا جو کہا حق سرہ
وہ کھیل کھیلو جس سے ہو تم جگ میں سرخرو
اور فاختہ بھی بیٹھ کے کہتی ہے قہقہو
سنتے ہو اے عزیز واسی سے ہے آبرو

سب چھوڑو بات طوطی و بیڑی دلال کی
یارو کچھ اپنی فکر کرو آٹے دال کی

آٹا ہی جسکا نام وہی خاص نور ہے
اسکا بھی کھیل کھیلنا سب کو ضرور ہے
اور دال بھی پری ہے کوئی یا کہ حور ہے
سمجھے جو اس سخن کو وہ صاحب شعور ہے

سب چھوڑو بات طوطی و بیڑی دلال کی
یارو کچھ اپنی فکر کرو آٹے دال کی

چھ پیسو نکے جو عشق میں دل کو لگاؤگے
طوطی کو پال کرکے حق اللہ پڑھاؤگے
تو پیٹ بھر کے کھاؤگے کپڑے بناؤگے
ناحق کو سر کھپاؤگے کوڑی نہ پاؤگے

سب چھوڑو بات طوطی و بیڑی دلال کی
یارو کچھ اپنی فکر کرو آٹے دال کی

جن پاس چار پیسے وہی ہیں یہاں امیر
اور جتنے پیشہ ور ہیں یہاں خرد او کبیر
اور جنکے پاس کچھ نہیں وہ ہیں بڑے فقیر
روٹی کا سلسلہ ہے بڑا کیا کہوں نظیر

سب چھوڑو بات طوطی و بیڑی دلال کی
یارو کچھ اپنی فکر کرو آٹے دال کی

# آگرہ کی تیرائی کے بیان مین

جب پیرنے کی رت مین دلدار پیرتے ہین
عاشق بھی ساتھ انکے غمخوار پیرتے ہین
بھولے سیانے ناوان ہشیار پیرتے ہین
پیر وجوان لڑکے عیّار پیرتے ہین

ادنیٰ غریب ومفلس زر دار پیرتے ہین
اس آگرے مین کیا کیا اے یار پیرتے ہین

جھرنے سے لے کے یار و سیجا کا تاپالا
چھتری سے برج خونی وارا کا چوترا کیا
مہتاب باغ سید تیلی قلعہ در رضا
غل شور کی بہارین انبوہ سیر دریا

ہر اک مکان مین ہو کر ہشیار پیرتے ہین
اس آگرے مین کیا کیا اے یار پیرتے ہین

باغ حلیم اور جو شیو داس کا چمن ہی
انمین جگہ جگہ پر مجلس ہی انجمن ہی
میوہ مٹھائی کھاتے اور ناچ دل لگن ہی
کچھ پیرنے کی دھو مین کچھ عیش کا چلن ہی

عشرت مین مست ہو کر ہر بار پیرتے ہین
اس آگرے مین کیا کیا ای یار پیرتے ہین

برسات مین جو آکر چڑھتا ہی خوب ریلا
ہر جا کھڑی دجا در بند اور ناند چکوا
مینڈا بھنور اُچھالن جگر سمیت مالا
مینڈا اکھمیر تختہ کشتی سپچھاڑ گیرا

وان بھی ہنر سے اپنے ہشیار پیرتے ہین
اس آگرے مین کیا کیا اے یار پیرتے ہین

تربینی مین اہا ہا ہوتی ہین کیا بہارین
خلقت کے ٹھٹھ ہزارون ہر اک کی قطارین
پیرین نہاوین اُچھلین کودین لڑین پکارین
لے دہ چھینٹ غوطے کھا کھا کے ہاتھ مارین

کیا کیا تماشے کر کر اظہار پھرتے ہین
اس آگرے مین کیا کیا اے یار پھرتے ہین

جمنا کے پاٹ کو یا صحن چمن ہے بارے — پھر اک اُسی مین پھرتین جیسے کہ چاند تارے
مُنہ چاند کے سے کھلے تن گورے پیارے پیارے — پریون سے پھر رہے ہین منجدھار اور کنارے
کچھ وار پھرتے ہین کچھ پار پھرتے ہین
اس آگرے مین کیا کیا اے یار پھرتے ہین

کتنے کھڑے ہین پھرتین اپنا دکھا کے سینا — سینہ چمک رہا ہے ہیرے کا جون نگینا
آدھے بدن پہ پانی آدھے پہ ہے پسینا — سرو ون کا یہ چلا ہے گویا کہ اک قرینا
دامن کمر پہ باندھے دستار پھرتے ہین
اس آگرے مین کیا کیا اے یار پھرتے ہین

جاتے ہین انمین کتنے پانی پہ صاف سوتے — کتنوں کے ہاتھ پنجرے کتنوں کے سر پہ طوطے
کتنے پتنگ اڑاتے کتنے سوئی پروتے — حقونکا دم لگاتے ہنس ہنس کے شاد ہوتے
سو سو طرح کا کر کر بستار پھرتے ہین
اس آگرے مین کیا کیا اے یار پھرتے ہین

کچھ نلج کی بہارین پانی کے کچھ کنارے — دریا مین بیچ رہے ہین اندر کے سو اکھاڑے
لبریز گر خون سے دونون طرف کرارے — بجرے و ناؤ چپنو و ڈونگے نے توڑے
ان جھمگٹون سے ہو کر سرشار پھرتے ہین
اس آگرے مین کیا کیا اے یار پھرتے ہین

ناؤ مین دھوگرو ناچ مین چھک رہے ہین — جوڑے بدن مین رنگین گہنے جھمک رہے ہین

ناچین ہوا مین اُڑتین طبلے کھڑکتے ہین — عیش و طرب کی دھومین پانی چھپکتے ہین
سو ٹھاٹھ کے بنا کر اطوار پیرتے ہین
اس آگرے مین کیا کیا اے یار پیرتے ہین

ہر آن بولتے ہین سید کبیر کی جے — پھر اُسکے بعد اپنے اُستاد پیر کی جے
مور مُکٹ کنھیا جمنا کے ہیر کی جے — پھر غول کے سب اپنے خرد و کبیر کی جے
ہر دم یہ کرخوشی کی گفتار پیرتے ہین
اس آگرے مین کیا کیا اے یار پیرتے ہین

کیا کیا نظیر میاں کی ہین پیر نیکی بانی — ہر جنکے پیرنے کی ملکو ہمین آن مانی
اُستاد اور خلیفہ شاگرد یار جانی — سب خوش رہین ہر جیتک جمنا کے بیچ پانی
کیا کیا ہنسی خوشی سے ہر بار پیرتے ہین
اس آگرے مین کیا کیا اے یار پیرتے ہین

## کوڑی کے بیان مین مسدس

کوڑی ہر جنکے پاس وہ اہل یقین ہین — کھانے کو اُنکے نعمتین سو بہترین ہین
کپڑے بھی اُنکے تن مین نہایت مہین ہین — سمجھین ہین وہ جو اسکو بڑے نکتہ چین ہین
کوڑی کے سب جہان مین نقش و نگین ہین
کوڑی نہو تو کوڑی کے پھر تین تین ہین

کوڑی بغیر سوتے تھے خالی زمین پر — کوڑی ہوئی تو رہنے لگے شہ نشین پر
بنگلے سنہرے بندھ گئے جا موتی چین پر — موتی کے لچھے لگ گئے گھوڑونکی زین پر
کوڑی کے سب جہان مین نقش و نگین ہین — کوڑی نہین تو کوڑی کے پھر تین تین ہین

کوڑی ہی چاہتی ہے سدا بادشاہ کو
لیکر چھڑی رومال گدا ابھی نباہ کو
کوڑی ہی تھام لیتی ہے فوج و سپاہ کو
پھرتا ہے ہر دکان پہ کوڑی کی چاہ کو

کوڑی کے سب جہان مین نقش و نگین ہین
کوڑی نہو تو کوڑی کے پھر تین تین ہین

کوڑی نہو تو پھر یہ جھمیلا کہانسے ہو
منڈ واکے سر فقیر کا چیلا کہان سے ہو
رتھخانہ فیلخانہ طویلا کہان سے ہو
کوڑی نہو تو سائین کا میلا کہان سے ہو

کوڑی کے سب جہان مین نقش و نگین ہین
کوڑی نہو تو کوڑی کے پھر تین تین ہین

کاندھے پہ تیغ دھرتے ہین کوڑی کیواسطے
یان تک تو لوگ مرتے ہین کوڑی کیواسطے
آپسمین خون کرتے ہین کوڑی کیواسطے
جو جان دے گذرتے ہین کوڑی کیواسطے

کوڑی کے سب جہان مین نقش و نگین ہین
کوڑی نہو تو کوڑی کے پھر تین تین ہین

گالی و مار کھاتے ہین کوڑی کیواسطے
سو ملک چھان آتے ہین کوڑی کیواسطے
شرم و حیا اُٹھاتے ہین کوڑی کیواسطے
مسجد کو دم مین ڈھاتے ہین کوڑی کیواسطے

کوڑی کے سب جہان مین نقش و نگین ہین
کوڑی نہو تو کوڑی کے پھر تین تین ہین

بن کوڑی خورد کے برابر بھی پت نہ تھی
آگے گماشتونکی کھلی ہر طرف بہی
کوڑی جب آئی پاس تو بن بیٹھے سیٹھ جی
پھر وہ جو کچھ کہے تو وہی بات ہے سہی

کوڑی کے سب جہان مین نقش و نگین ہین
کوڑی نہو تو کوڑی کے پھر تین تین ہین

بن کوڑی تھین جو تیل کی باسی پکوڑیان — کوڑی ہوئی تو چھنے لگین لینی چوڑیان
یون خلق دوڑی کھیان جون گڑ پہ دوڑیان — خالق نے کیا ہی چیز بنائین ہین کوڑیان

کوڑی کے سب جہان مین نقش و نگین ہین
کوڑی نہو تو کوڑی سکے پھر تین تین ہین

خاصے محل اُٹھاتے ہین کوڑی کے زور سے — پکے کنوئین کھُداتے ہین کوڑی کے زور سے
پُل اور سرا بناتے ہین کوڑی کے زور سے — باغ و چمن لگاتے ہین کوڑی کے زور سے

کوڑی کے سب جہان مین نقش و نگین ہین
کوڑی نہو تو کوڑی کے پھر تین تین ہین

لے مفلس اور فقیر سے تا شاہ اور وزیر — کوڑی وہ دلربا ہے کہ ہے سبکے دلپذیر
دیتے ہین جان کوڑی پہ طفل و جوان و پیر — کوڑی عجب ہی چیز ہے مین کیا کہون نظیر

کوڑی کے سب جہان مین نقش و نگین ہین
کوڑی نہو تو کوڑی کے پھر تین تین ہین

## پیسے کی عزت مین

نقش یان جسکے میان ہاتھ لگا پیسے کا — اُسنے تیار رہا اک ٹھاٹھ کیا پیسے کا
گھر بھی پاکیزہ عمارت سے بنا پیسے کا — کھانا آرام سے کھانے کو ملا پیسے کا

کپڑا تن کا بھی ملا زیب فزا پیسے کا

جب ہوا پیسے کا اے دوستو آکر سنجوگ — عشرتین پاس ہوئین دور ہوئے سبکے روگ
کھائے جب مال پئے دودھ دہی موہن بھوگ — دلکو آنند ہوئی بھاگ گئے روگ اور سوگ

ایسی خوبی ہے جہان آنا ہوا پیسے کا

ساتھ اک دوست کے اِک دن جو مین گلشن مین گیا
پوچھا اُس سے کہ یہ ہے باغ بتاؤ کس کا
وانکے سرو و سمن و لالہ و گل کو دیکھا
اُسنے تب گل کی طرح ہنس دیا اور مجھسے کہا

مہربان مجھسے یہ تم پوچھو ہو کیا پیسے کا

یہ تو کیا اور بڑے ایسے ہین جو باغ و چمن
حوض فوارے ہین جنکو نہین بھی پہرے چلون
ہین کھلے کیاریونمین نرگس و نسرین و سمن
جابجا قمری و بلبل کی صدا شور افگن

وان بھی دیکھا تو فقط گل ہے کھلا پیسے کا

وان کوئی آیا لیے ایک مرصع پنجرا
اُسمین اک بیٹھی وہ مینا کہ ہو بلبل بھی فدا
لال دستار و دوپٹا بھی ہرا جون طوطا
مین نے پوچھا یہ تمھارا ہے رہا وہ چپکا

نکلی منقار سے مینا کے صدا پیسے کا

وان سے نکلا تو مکان اک نظر آیا ایسا
سیم جونے کی جگہ اُسکے تھا اینٹون مین لگا
در و دیوارون سے چمکے تھا پڑا آب طلا
واہ وا کہہ کے کہا مین نے یہ ہوگا کس کا

عقل نے جب مجھے چپکے سے کہا پیسے کا

اُسکا عاشق سے جو معشوق کوئی اٹکا بھرا
خوبیان پیسے کی ای یارو کہو نہین کیا کیا
اور وہ منت سے کسی طور نہین ہے تھمتا
دل اگر سنگ سے بھی اُسکا زیادہ تھا کڑا

موم سا ہو گیا جب نام سُنا پیسے کا

دام مین دام کے یارو جو مرا دل ہے اسیر
جسمین خوش رہتا ہے اور دل کو بھی بہت عیش ضمیر
اسلیئے ہوتی ہے یہ میری زبان سے تقریر
جس قدر ہو سکا مین نے کیا تحریر نظیر

## گلہری کے بچے کا بیان

لیے پھرتا ہے یون تو ہر بشر بچا گلہری کا
مہر اک اُستاد کے رہتا ہے گھر بچا گلہری کا

ولیکن ہے ہمارا اسقدر بچا گلہری کا ۔ دکھا دین ہم کسی لڑکے کو گر بچا گلہری کا

تو دم مین ٹوٹ جائے دیکھکر بچا گلہری کا

سفیدی مین وہ کالی دھاریان ایسی رہی ہین بن ۔ کہ جیسے گال پر لڑکو نکے چھوٹے زلف سی ناگن
کناری دار پٹا جسمین گھنگرو کر رہے چھن چھن ۔ گلے مین ہنسلی پانو مین کڑے اور ناک مین لٹکن

رہا ہے سربسر گہنے مین بھر بچا گلہری کا

کسی سردار کے دل مین یہ آیا ایک دن یارو ۔ کہ دیکھے گھر بلا کر عشق باز دنکے ہنر کو وہ
کہا اُن سے کہ ہان اس ڈھب کے اُستادونکو تے آؤ ۔ سو نوکر اُسکا سب مین ڈھونڈھ ڈھونڈھکر لیگیا ہمکو

نہ تھا ہم پاس اُسدم کچھ مگر بچا گلہری کا

وہ دیکھے تو بری صورت برا حال اور پھٹے کپڑے ۔ بڑھے داڑھی کے بال اور زرد منھ آنکھون مین آنسو سے
بندھی میلی سی پگڑی سر پہ اور ٹکڑے انگرکھے کے ۔ وہ کپڑے گو پھٹے پر ہم بھی اپنے فن مین ہین پورے

لگا رکھتے تھے ایسے وقت پر بچا گلہری کا

جو ہین اسنے مین ہمکو اس برے احوال سے دیکھا ۔ کہا اُسنے کہ پھنستا ہوگا انسے کسطرح لڑکا
نظر سے اُسکی مین نے جب تو وان اس بات کو تاڑا ۔ کمر کو دیکھ ڈھونڈھی جیب پکڑ یکو ٹٹول اسجا

وہین ہمنے نکالا ڈھونڈھکر بچا گلہری کا

کہین بیٹھا تھا وان اُسکا برس دس کا اک لڑکا ۔ وہ گورا گدگدا اچھا پری سا چاند کا ٹکڑا
جو ہین اُسنے وہ بچا آہ یارو اک نظر دیکھا ۔ وہین لٹو ہوا بولا یہی لون گا یہی لون گا

تھما دو جلد میرے ہاتھ پر بچا گلہری کا

یہ کہکر بیقراری سے وہ لڑکا شوق مین غش ہو ۔ وہین گھبرا کے آ پہونچا جہان ہم تھے کھڑے یارو
لگا سو منتون سے مانگنے دو یہ تو ہمکو دو ۔ وہ باپ اُسکا پکارا یان نکالو جلد بیسے اُسکو

غضب جادو کا رکھتا ہے اثر بچّا گلہریکا

## برسات کے بیان مین

برسات کا جہان مین لشکر پھسل پڑا　　بادل بھی ہر طرف سے ہوا پر پھسل پڑا
جھڑیونکا مینھ بھی آکے سراسر پھسل پڑا　　چھتّا کسیکا شور مچا کر پھسل پڑا
کوٹھا جھکا اٹاری جھکی در پھسل پڑا

جنکے نئے نئے تھے مکان اور محلسرا　　اُنکی چھتین ٹپکتی ہین چھلنی ہو جابجا
دیوارین بیٹھتی ہین چھلونکا ہے غل مچا　　لاٹھی کو ٹیک کر جو ستون ہے کھڑا کیا
چھجّا گرا منڈیر یکا تپھر پھسل پڑا

جھڑیون نے اسطرحکا دیا آکے جھڑ لگا　　سنیے جدھر اُدھر ہے دھڑاکے ہی کی صدا
کوئی پکارے ہے مرا دروازہ گر چلا　　کوئی کہے ہے ہائے کہو مین بناؤن کیا
تم در کو جھینکتے ہو مرا گھر پھسل پڑا

باران جب آکے پختہ مکانکی تئین ہلائے　　کچّا مکان پھر اُسکی بھلا کیونکر تاب لائے
ہر جھونپڑے مین شور ہے ہر گھر مین ہائے ہائے　　کہتے ہین یارو دوڑیو جلدیسے وائے وائے
پاکھے پچھیت سو گئے چھپّر پھسل پڑا

آکر گرا ہے کبھی جو زندیکا اب مکان　　اللہ اُسکے آشنائی بھی چھت گرتی ہے جہان
کہتا ہے ٹھٹھے باز ہر اک اُنسے آکے وان　　کیا بیٹھے چھت کو روتے ہو تم یہان وہان
وان چھت لگن کا آپکے سب گھر پھسل پڑا

یا تک ہر اک مکان کے کھسلنے کی ہو زمین　　نکلے جو گھر سے اسکو پھسلنے کا ہے یقین
مفلس غریب پر ہے یہ موقوف کچھ نہین　　کیا فیل کا سوار ہے کیا پالکی نشین

آیا جو اس زمین کے اوپر پھسل پڑا

دیکھو جدھر اُدھر کو یہی غل پکار ہے
کوئی پھنسا ہے اور کوئی کیچڑ مین خوار ہے
پیادہ اُٹھا جو مر کے تو بچھڑا سوار ہے
گرمی کی دھوم دھام یہ کچھ بیشمار ہے
جو ہاتھی رپٹا اونٹ گرا خر پھسل پڑا

کوچے مین کوئی اور کوئی بازار مین گرا
کوئی گلی مین گر کے ہے کیچڑ مین لوٹتا
رستے کے بیچ پانوں کسیکا رپٹ گیا
اُس سب جگہ کے گرنے سے آیا جو بچ گیا
وہ اپنے گھر کے صحن مین آکر پھسل پڑا

کرتی ہے گرچہ سب کو پھسلنی زمین خوار
عاشق کو پر دکھاتی ہے کچھ اور ہی بہار
آیا جو سامنے کوئی محبوب گلعذار
گرنے کا مکر کر کے اُچھل کود ایک بار
اُس شوخ گلبدن سے لپٹ کر پھسل پڑا

کیچڑ کے ہر مکان سے تو بچنا بہت پڑا
پر جب دکھائی دی کھلے بالوں کی اک گھٹا
بجلی بھی چمکے حُسن کی مینھ برسے ناز کا
پھسلن جب ایسی آئی تو پھر کچھ نہ بس چلا
آخر وہان نظیر بھی آکر پھسل پڑا

## مخمس بر غزل خود

کیا تو نے حال اُس سے مرے درد کا کہا
اور میرے انتظار کا کیا ماجرا کہا
رنج فراق کچھ نہ کہا تو نے یا کہا
قاصد صنم نے خط کو مرے دیکھ کیا کہا
حرفِ عتاب یا سخن دلکشا کہا

آتا ہے ہول اب تو مرے دل مین ہو بہو
صبر و قرار ہوتے ہین خاطر سے یکسو
جس جس طرح کی باتین ہوئین تیرے روبرو
تجھکو قسم ہے کیجو نہ پوشیدہ مجھسے تو

کہیو وہی جو اُسنے مجھے برملا کہا

مین تو کمال ہجر مین ہون اسکے بیقرار
دن رات اُسکے آنے کا رہتا ہون انتظار
جلدی سُنا مجھے جو ہو اُنجھپہ آشکار
قاصد نے جب تو سُنکے کہا کیا کہون یار
پہلے تو تجھکو اُسنے بہت ناسزا کہا

ماتھا ہوا عرق عرق شرم بیچ نم
سنتا رہا مین جو جو کہا اُسنے بیش وکم
غصے کی باتین کہہ چکا جب مجھسے وہ صنم
پھر تجھکو سو عتاب سے جھنجلا کے دمبدم
کیا کیا کہون مین تجھسے کہ کیا کیا بُرا کہا

سرنامہ خط کا دیکھتے ہی کھا کے پیچ وتاب
نامے کو دور پھینک دیا ہوکے پُرعتاب
اور یون کہا کہ جاؤ یہی خط کا ہے جواب
اِسکا مزا چکھاؤنگا جا کر اُسے شتاب
رہ راستی سخن کے تئین بار ہا کہا

میرے جو ہوش سنتے ہی اسبات کے اُڑے
گھبرا کے جلدی مین نے قدم راہ مین رکھے
آیا ہون پر شتاب خبر کرنے کو تجھے
میری تو کچھ خطا نہین تو ہی سمجھ اِسے
بیجا کہا یہ اُسنے تجھے یا بجا کہا

تجھپر تو اُس نگار کی خو بو تھی سب عیان
کیون نامہ لکھکے تونے کیا اور دون بیان
اب آنکر کریگا وہ کیا کیا خرابیان
کہتا تھا مین تجھے کہ نہ بھیج اُسکو خط میان
لیکن نظیر تونے نہ مانا مرا کہا

## خمسہ در بیان ہولی

میان تو ہمسے نرکھ کچھ غبار ہولی مین
کہ روٹھے ملتے ہین آپسمین یار ہولی مین
مچی ہے رنگ کی کیسی بہار ہولی مین
ہوا ہے زور چمن آشکار ہولی مین

عجب یہ ہند کی دیکھی بہار ہولی مین

اب اس مہینے مین ہو چکا ہی یان تلک یہ حال
فرشتے کھیلین ہین ہولی بنا عبیر گلال
بنا کے چاند و سورج کے آسمان پہ تھال
فرشتے کھیلین ہین ہولی بنا عبیر گلال
توآدمی کا بھلا کیا شمار ہولی مین

سنا کے ہولی جو زہرہ بجاتی ہے طنبور
تو اُسکے راگ سے بارہ بروج ہین معمور
چھوُن ستارونکے اوپر پڑا ہے رنگ کا نور
سبھونکے سر پہ یہ ہر دم پکارتی ہی حور
کہ رنگ سے کوئی مت کیجو عار ہولی مین

جو گھر کے ابر کبھی اس مزے مین آتا ہے
تو بادلون مین وہ کیا کیا ہی رنگ لاتا ہی
خوشی سے رعد بھی ڈھولک کی گت لگاتا ہی
ہوا کو ہولیان گا گا کے کیا نچاتا ہے
تمام رنگ سے پر ہے بہار ہولی مین

چمن مین دیکھو تو دن رات ہولی رہتی ہے
شراب ناب کی گلشن مین نہر بہتی ہے
نسیم پیار سے غنچے کا ہاتھ گہتی ہے
اور باغبان سے بلبل کھڑی یہ کہتی ہے
نہ چھیڑ مجھکو تو ای بدشعار ہولی مین

گلو مین پہنے ہین کیا کیا ہی جوڑے رنگ برنگ
کہ جیسے لڑکے یا معشوق پہنتے ہین تنگ
ہوا سے پتونکے بجتے ہین تال اور مردنگ
تمام باغ مین کھیلین ہین ہولی گل کی سنگ
عجب طرح کی مچی ہے بہار ہولی مین

امیر جتنے ہین سب اپنے گھر مین ہین خوشحال
قبائین پہنے ہوئے تنگ تنگ گل کی مثال
بنا کے گہری طرح حوض ملکے سب فی الحال
مچاتے ہولیان آپس مین لے عبیر و گلال
یہی ہین رنگ سے رنگین نگار ہولی مین

یہ سیر ہولی کی ہمنے تو برج مین دیکھی
کہین نہوویگی اس لطف کی میان ہولی
کوئی تو ڈوبا ہے دامن سے ٹپکتے تا چولی
کوئی تو مرلی بجاتا ہے کہہ کنھیا جی
ہے دھوم دھام یہ سب بے اختیار ہولی مین

گھروں سے ساوری اور گوریان نکل چلیان
کسنبھی اوڑھنی اور مست کرتی اچھبلیان
جدھر کو دیکھین اُدھر مچ رہی ہین رنگ رلیان
تمام برج کی پریون سے بھر رہین گلیان
مزا ہے سیر ہے در ہر کنار ہولی مین

جو کچھ کہاتی ہے ابلا بہت پیا ماری
چلی ہے اپنے پیا پاس لے کے پچکاری
گلال دیکھ کے پھر چھاتی کھولدی ساری
پیا کی چھاتی سے لگتی وہ چاؤ کی ماری
نہ تاب دلکو رہی نے قرار ہولی مین

جو کوئی سیانی ہے انمین تو کوئی ہے ناکند
وہ شور بورتھین سب رنگ سے نپٹ یک چند
کوئی دلاتی ہے ساتھن کو یار کی سوگند
کہ ابتو جامۂ وانگیا کے ٹوٹے ہین سب بند
پھر آکے کھیلینگے ہوکر دوچار ہولی مین

نظیرؔ ہولی کا موسم جو جگ مین آتا ہے
وہ ایسا کون ہے ہولی نہین مناتا ہے
کوئی تو رنگ چھڑکتا ہے کوئی گاتا ہے
جو خالی رہتا ہے وہ دیکھنے کو جاتا ہے
جو عیش چاہو سو ملتا ہے یار ہولی مین

## فقیرون کی صدا

زر کی جو محبت تجھے پڑ جائیگی بابا
دکھ اسمین تری روح بہت پائیگی بابا
ہر کھانے کو ہر پینے کو ترسائیگی بابا
دولت جو ترے یان ہی نہ کام آئیگی بابا
پھر کیا تجھے اللہ سے ملوائیگی بابا

دولت جو ترے پاس ہے رکھ یاد تو یہ بات
کھا تو بھی اور اللہ کی کر راہ مین خیرات
دینے سے اسی کے ترا ادبار ہے پھر جات
اور یان بھی تری گذریگی سو عیش سے اوقات
اور وان بھی تجھے سیر یہ دکھلائیگی بابا

داتا کی تو مشکل کبھی اٹکی نہین رہتی
چڑھتی ہے پہاڑونکے اوپر ناؤ سخی کی
اور تو نے بخیلی سے اگر جمع اُسے کی
تو یاد یہ رکھ بات کہ جب آویگی سختی
خشکی مین تری ناؤ یہ ڈبوائیگی بابا

دولت جو ترے گھر مین یہ اب پھولی ہے جون پھول
مردود بھی کرتی ہے یہ اور کرتی ہے مقبول
جو چاہے ترے ساتھ چلے یانسے یہ مجہول
زنہار خبردار ہو اس بات پہ مت بھول
یہ خندی ترے ساتھ نہین جائیگی بابا

اُس سے یہی بہتر ہے تو ہی آپ اسے کھا جا
بیٹون کو نبیقون کو غریبونکو کھلا جا
سب روبرو اپنے مے عشرت مین اُڑا جا
پھر شوق سے ہنستا ہوا جنت کو چلا جا
ورنہ تجھے ہر دکھ مین یہ پھنسوائیگی بابا

یہ تو نہ کسی پاس رہی ہے نہ رہے گی
جو اور سے کرتی رہی وہ تجھ سے کریگی
کچھ شک نہین اسمین جو بڑھی ہے سو گھٹیگی
جب تک تو جیے گا تجھے یہ چین نہ دے گی
اور مرتے ہوئے پر یہ غضب لائیگی بابا

جب موت کا ہوویگا تجھے آن کے دھڑکا
اور نزع تری آن کے دم لیوے گی بھڑکا
جب اُسمین جو اٹکے گا نہ دم نکلے گا پھڑکا
کوئین مین رہے ڈال کہ جب دیوینگے کھڑکا
تب تن سے ترے جان نکلجائیگی بابا

تو لاکھ اگر مال کے صندوق بھریگا
ہے یہ تو یقین آخرش اک دن تو مریگا

پھر بعد ترے اسپہ جو کوئی ہاتھ دھریگا
وہ ناچ مزا دیکھیگا اور عیش کرے گا
اور روح تری قبر مین چلائیگی بابا

اُسکے تو وہان ڈھولک مرونگ بجے گی
اور روح تری قبر مین حسرت سے جلیگی
وہ کھاویگا اور تیرے تئین آگ لگے گی
تاحشر تری روح کو پھر کل نہ پڑیگی
ایسا یہ تجھے گور مین تڑپائیگی بابا

جاویگا تری گور کی جانب جو وہ ناگاہ
ساقی و صراحی و پریزاد کے ہمراہ
رونا مجھے آتا ہے ترے حال پہ واللہ
جب دیکھے گا سو عیش مین تو اُسکے تئین آہ
کیا کیا تری چھاتی پہ یہ لہرائے گی بابا

تو بھوت ہو چھاتی پہ اگر آن چڑھے گا
تو وان بھی ترے واسطے عامل کوئی بُلوا
شیشے مین اُتروا کے تجھے دیونگے گڑوا
یا خوب سا سُلگا کے کوئی ہائے فلیتا
دھونی بھی تری ناک مین دلوائیگی بابا

گر ہوش ہے تجھ مین تو بخیلی کا نکر کام
اس کام کا آخر کو بُری ہوتا ہے انجام
تھوکے گا کوئی کہکے کوئی دیگا دشنام
زنہار نہ لے گا کوئی ہر صبح ترا نام
پیزارین ترے نام پہ لگوائیگی بابا

کہتا ہے **نظیر** اب جو یہ باتین تجھے ہر آن
گر مرد ہے عاقل تو اسے جھوٹ تو مت جان
ٹک غور سے کر گنج پہ قارونکے ذرا دھیان
جیسا ہی اُسے اُسنے کیا خوب پریشان
ویسا ہی مزا تجھکو بھی دکھلائیگی بابا

## ایضاً

بٹ مار اجل کا آپہونچا ٹک اسکو دیکھ ڈرو بابا
اب اشک بہاؤ آنکھونسے اور آہین سرد بھرو بابا

دل ہاتھ اُٹھا اس جینے سے لے بس من جا مر بابا ۔ جب باپ کی خاطر روتے تھے اب اپنی خاطر رو بابا

تن سوکھا کبڑی پیٹھ ہوئی گھوڑے پر زین دھرو بابا
اب موت نقارہ باج چکا چلنے کی فکر کرو بابا

اب جینے کو تم رخصت دو اور مرنے کو مہمان کرو ۔ خیرات کرو احسان کرو یا پن کرو یا دان کرو
یا پوری لڈو بنواؤ یا خاصہ حلوا نان کرو ۔ کچھ لطف نہیں اب جینے کا اب چلنے کا سامان کرو

تن سوکھا کبڑی پیٹھ ہوئی گھوڑے پر زین دھرو بابا
اب موت نقارہ باج چکا چلنے کی فکر کرو بابا

دلکو تو اپاؤ جینے سے اب اور گلے کو مت کاٹو ۔ اب جاٹ فنا کی ٹک چکھو اور خون کسی کا مت چاٹو
دھن چھوڑ دو حصہ بخر بکی اور بھاجی اپنی تم بانٹو ۔ ناکند بکھیڑی کود چکے اب لور و لتی مت چھانٹو

تن سوکھا کبڑی پیٹھ ہوئی گھوڑے پر زین دھرو بابا
اب موت نقارہ باج چکا چلنے کی فکر کرو بابا

یہ اسپ بہت کودا اُچھلا اب کوڑا مارو زیر کرو ۔ جب مال اکٹھا کرتے تھے اب تن کا اپنے ڈھیر کرو
گڑھ ٹوٹا لشکر بھاگ چکا اب میاں میں تم شمشیر کرو ۔ تم صاف لڑائی ہار چکے اب بھاگنے میں مت دیر کرو

تن سوکھا کبڑی پیٹھ ہوئی گھوڑے پر زین دھرو بابا
اب موت نقارا باج چکا چلنے کی فکر کرو بابا

سر کانپا چاندی بال ہوئے منہ پھیلا پلکیں آن جھکیں ۔ قد ٹیڑھا کان ہوئے بہرے اور آنکھیں بھی چندھیا گئیں
سکھ نیند گئی اور بھوک گھٹی دل سست ہوا آواز نہیں ۔ جو ہونی تھی سو ہو گذری اب چلنے میں کچھ دیر نہیں

تن سوکھا کبڑی پیٹھ ہوئی گھوڑے پر زین دھرو بابا
اب موت نقارہ باج چکا چلنے کی فکر کرو بابا

یاں پانوں گھسٹ کر چلنے سے مت رستے کو حیران کرو
اور پوپلے منہہ سے روٹی کو مت ململ کر ہلکان کرو
اب آپ ہو تم پانی سے مت پانیکا نقصان کرو
کچھ لاب نہین ہے جینے مین اب مرنیکی پہچان کرو

تن سوکھا کبڑی پیٹھ ہوئی گھوڑے پر زین دھرو بابا
اب موت نقارہ باج چکا چلنے کی فکر کرو بابا

گر اچھی کرنی نیک عمل تم دنیا سے لیجاؤ گے
تو گھر اچھا سا پاؤ گے اور سکھ سے بیٹھے کھاؤ گے
اور ایسی دولت چھوڑ کے تم جو خالی ہاتھوں جاؤ گے
پھر کچھ بھی نہین بن آویگی گھبراؤ گے پچھتاؤ گے

تن سوکھا کبڑی پیٹھ ہوئی گھوڑے پر زین دھرو بابا
اب موت نقارہ باج چکا چلنے کی فکر کرو بابا

یہ عمر جسے تم سمجھے ہو یہ ہر دم تن کو چنتی ہے
جس لکڑی کے بل بیٹھے ہو دن رات یہ لکڑی گھنتی ہے
تم گٹھری باندھو کپڑے کی اور دیکھو اجل سُو دھنتی ہے
اب موت کفن کے کپڑے کا یاں تانا بانا بنتی ہے

تن سوکھا کبڑی پیٹھ ہوئی گھوڑے پر زین دھرو بابا
اب موت نقارہ باج چکا چلنے کی فکر کرو بابا

گھر بار روپے اور پیسے مین مت دل کو تم خرسند کرو
یا گور بناؤ جنگل مین یا جمنا پر آنند کرو
موت آن لتاڑیگی آخر کچھ مکر کرو یا پھند کرو
بس خوب تماشا دیکھ چکے اب آنکھین اپنی بند کرو

تن سوکھا کبڑی پیٹھ ہوئی گھوڑے پر زین دھرو بابا
اب موت نقارہ باج چکا چلنے کی فکر کرو بابا

یہ اونٹ کرایہ کا یارو صندوق جنازہ اٹھی ہے
جو ہوا سوار چلے اُس پر پھر گھوڑا ہے نے ہتھنی ہے
کس نیند پڑے تم سوتے ہو یہ بوجھ تمھارا بھاری ہے
کچھ دیر نہین اب آہ نظیر تیار کھڑی اسواری ہے

تن سوکھا کبڑی پیٹھ ہوئی گھوڑے پر زین دھرو بابا
اب موت نقارہ باج چکا چلنے کی فکر کرو بابا

## دنیا کے تماشے دیکھنے کا بیان

کھول ٹک چشم تماشا یار باشے پھر کہان — یہ شکار و صید یہ شکرے و باشے پھر کہان
مال و دولت سونا روپا تولہ ماشے پھر کہان — دم غنیمت ہے بھلا یہ بو دو باشے پھر کہان

دیکھ لے دنیا کو غافل یہ تماشے پھر کہان

دل لگا اُلفت مین اور کر لی پریزادونکی چاہ — چاندسے مکھڑونسے مل سورج وشون پر کر نگاہ
کچھ مزے کچھ لوٹ حظ یہ وقت کب ملتا ہے آہ — کھالی پی لی سکھ دی اور دی لی دلاسے واہ واہ

دیکھ لے دنیا کو غافل یہ تماشے پھر کہان

حُسن والونکے بھی کیا کیا حسن کے عالم ہین یان — سانولے گورے سُنہری سُرخ باندھی پگڑیان
کیا سجین کیا کیا دھجین کیا کیا ہین چھب تختیان — بھولی بھولی صورتین اور پیاری پیاری انگھڑیان

دیکھ لے دنیا کو غافل یہ تماشے پھر کہان

کتنے میخانونکے در پر لوٹتے ہین پی کے مے — کتنے مجلس کرکے سُنتے ہین دف و دمڑنگ و نے
دیر و نمین اور مسجد ونمین کرتے ہین غل ہی بہ ہے — ہر طرف دھومین مچی ہین دید ہے اور سیر ہے

دیکھ لے دنیا کو غافل یہ تماشے پھر کہان

واہ وا کیا کیا نظیر اس خلق کی اطوار ہین — خوار ہین سردار ہین زردار ہین ناچار ہین
گدڑیان ہین چوک ہین بستی کئی بازار ہین — دشت ہین صحرا ہین اور دریا ہین اور کہسار ہین

دیکھ لے دنیا کو غافل یہ تماشے پھر کہان

## در بیان رمّال و نجومی وغیرہم

جا بجا مین کیا کیا خرد کے اپنی ہر اک نے بجا تاپخ شادیانے — کوئی حکیم اور کوئی مہندس کوئی ہے ہیئت کتھا بکھانے
کوئی ہے عاقل کوئی ہے فاضل کوئی نجومی لگا کہانے — جو چاہو کوئی یہ بھید کھولے یہ سب ہین حیلے یہ سب بہانے

پڑے بھٹکتے ہین لاکھون دانا کرورون پنڈت ہزارون سیانے
جو خوب دیکھا تو یار آخر خدا کی باتین خدا ہی جانے

ہوا کے اوپر جو آسمان کا یہ چوبا خیمہ جو تن رہا ہے ۔ نہ اسکی میخین نہ ہین طنابین نہ اسکی چوبین ادھر کھڑا ہے
ادھر ہے چاند اور ادھر ہے سورج ادھر ستارے ادھر ہوا ہے ۔ کسیکو مطلق خبر نہین ہے کہ کب بنا اور کا ہے کا ہے

پڑے بھٹکتے ہین لاکھون دانا کرورون پنڈت ہزارون سیانے
جو خوب دیکھا تو یار آخر خدا کی باتین خدا ہی جانے

فلک تو کہنے کو دور رہیگا زمین کا اب جو یہ بسترا ہے ۔ کھڑے ہین لاکھون پہاڑ جسپر فلک سے جنکا سر جا لگا ہے
ہزارون حکمت کا اک بچھونا یہ پانی اوپر جو بچھ رہا ہے ۔ بہت حکیمون نے خاک چھانی کوئی نہ سمجھا یہ بھید کیا ہے

پڑے بھٹکتے ہین لاکھون دانا کرورون پنڈت ہزارون سیانے
جو خوب دیکھا تو یار آخر خدا کی باتین خدا ہی جانے

زمین سے لیکر جو آسمان تک بھری ہے لاکھون طرح کی خلقت ۔ کہین ہے ہاتھی کہین ہے چیونٹی کہین ہے رائی کہین ہے پربت
یہ جتنے جلوے دکھا رہی ہے خدا کی صنعت خدا کی حکمت ۔ جو چاہے کھولے یہ بھید اسکے کسیکو اتنی نہین ہے قدرت

پڑے بھٹکتے ہین لاکھون دانا کرورون پنڈت ہزارون سیانے
جو خوب دیکھا تو یار آخر خدا کی باتین خدا ہی جانے

کوئی ہے ہنستا کوئی ہے روتا کہین ہے شادی کہین غمی ہے ۔ کہین ترقی کہین تنزل کہین گمان اور کہین یقین ہے
کوئی گھسٹتا زمین کے اوپر کوئی خوشی سے فلک نشین ہے ۔ یہ بھید اپنا وہ آپ جانے کسی کو ہرگز خبر نہین ہے

پڑے بھٹکتے ہین لاکھون دانا کرورون پنڈت ہزارون سیانے
جو خوب دیکھا تو یار آخر خدا کی باتین خدا ہی جانے

عجب طرح کی وہ رنگین چوپڑ غرض بچھائی ہے اب خدا نے ۔ کوئی ہے پھینکل کہ یہ کا جگ ہے بھرین ہین جنکی خرد کے خانے

جو پاسا پھینکے بنا بنا اور داؤن کتنے ہی مین ٹھانے
جو چاہتا ہے اٹھارہ آوین تو اسکو پڑتے ہین تین کانے

پڑے بھٹکتے ہین لاکھون داناکروڑون پنڈت ہزارون سیانے
جو خوب دیکھا تو یار آخر خدا کی باتین خدا ہی جانے

عجب یہ شطرنج کا سا نقشا بچھا ہے دن رات ورا سجا
ہزارون منصوبے باندھے ولیکن بنا وہی چالونکی گھات اسجا
جو مات چاہے کرے کسی کو نہ آوے پیرو اسکو مات اسجا
نہین ہے اک چار چک قائم سبھونکی بازی ہے مات اسجا

پڑے بھٹکتے ہین لاکھون داناکروڑون پنڈت ہزارون سیانے
جو خوب دیکھا تو یار آخر خدا کی باتین خدا ہی جانے

عجب طرح کے ورق بنے ہین کوئی گدا کوئی مفلس ہے
کوئی امیر اور کوئی وزیر ہے کوئی فقیر میں دل خفا ہے
کسیکے سر پر ہے تاج شاہی کسیکی شمشیر پر جفا ہے
سبھونکا سچا خیال آیا یہ حق کی قدرت کا گنجفا ہے

پڑے بھٹکتے ہین لاکھون داناکروڑون پنڈت ہزارون سیانے
جو خوب دیکھا تو یار آخر خدا کی باتین خدا ہی جانے

یہ کون جانے کہ کل کیا کیا اور آج مالک وہ کیا کریگا
کسیکے گھر کون ہوگا پیدا کسیکے گھر کونسا مریگا
اسے بگاڑے کسے سنوارے کسے اندھاوے کسے بھریگا
کسیکو ہرگز خبر نہین ہے کہ کیا کیا اور کیا کریگا

پڑے بھٹکتے ہین لاکھون داناکروڑون پنڈت ہزارون سیانے
جو خوب دیکھا تو یار آخر خدا کی باتین خدا ہی جانین

عجب طرح کا یہ حال ہیگا کہ مند کیسے دیا کہ مندا
سبھونکی گردن پہ ہے آن کسیکا پڑتا ہے ایک پھندا
نچھوٹے چھوٹتی نچھوٹے ہاتھی نہ کوئی چشمی کوئی پھندا
نظیر اتنی مجال کسکی کہان خدا اور کہان یہ بندا

پڑے بھٹکتے ہین لاکھون داناکروڑون پنڈت ہزارون سیانے
جو خوب دیکھا تو یار آخر خدا کی باتین خدا ہی جانے

# آٹے دال کا بیان

کیا کہوں یارو میں نقشہ خلق کے احوال کا
اہل دولت کا چلن یا مفلس و کنگال کا
یہ بیان تو واقعی ہے ہر کسیکے حال کا
کیا تونگر کیا غنی کیا پیر اور کیا بالکا
سب کے دلکو فکر ہے دن رات آٹے دال کا

گر نہ آٹے دال کا اندیشہ ہوتا سد راہ
تو نہ پھرتے ملک گیری کو وزیر و بادشاہ
ساتھ آٹے دال کے ہی حشمت و فوج و سپاہ
جا بجا گڑ بڑھ کھوٹ سے لڑتے ہوئے پھرتے ہیں آہ
سب کے دلکو فکر ہے دن رات آٹے دال کا

گر نہ آٹے دال کا ہوتا قدم پان درمیاں
منشی و میر و وزیر و بخشی و نواب و خان
جا لگتے دربار میں کیوں آدمی آدھی رات ان
کیا عجب نقشہ پڑا ہے آہ کیا کہیے میاں
سب کے دلکو فکر ہے دن رات آٹے دال کا

اپنے عالم میں یہ آٹا دال بھی کیا فرد ہے
حسن کی آن و ادا سب اسکے آگے گرد ہے
عاشقوں کا بھی اسی کے عشق سے منہ زرد ہے
تا کجا کہیے کہ کیا وہ مرد کیا نامرد ہے
سب کے دلکو فکر ہے دن رات آٹے دال کا

دلبروں کی چشم ابرو زلف کیا خط خال ہے
ناز کی شوخی ادائیں حسن لالہ و ن لال ہے
کیا کمر پتلی ہے کافر کیا ٹھمکتی چال ہے
غور کر دیکھا ہے جو کچھ ہے سو آٹا دال ہے
سب کے دلکو فکر ہے دن رات آٹے دال کا

اب جنھیں اللہ نے یاں کر دیا کامل فقیر
وہ تو بے پروا ہی داتا ہیں آپ ہی بے نظیر
اور جتنے ہیں وہ سب ہیں دال آٹے کے اسیر
ان غریبوں کی بھی اب یہ شکل ہے گی اے نظیر
سب کے دلکو فکر ہے دن رات آٹے دال کا

## ایضاً

دنیا کے امیروں نین یہان کسکا رہا ڈنکا
عاشق تو یہ سمجھے ہین اب دل مین ہٹو ڈنکا
برباد ہوے لشکر فوجون کا تھکا ڈنکا
جو بھنگ پئین اُنکا بجتا ہے سدا ڈنکا

کونڈی کو نقارے پر ختکے کا لگا ڈنکا
نت بھنگ پی اور عاشق دن رات بجا ڈنکا

اُلفت کی نہ مرد کی یہ کھیت کی بوٹی ہے
مُنہ جلنے لگی اُس سے پھر کاہیکو چھوٹی ہے
تیتونکی چمک اُسکے کمخواب کی بوٹی ہے
یہ تان نگوڑی کی اسبات پہ ٹوٹی ہے

کونڈی کے نقارے پر ختکے کا لگا ڈنکا
نت بھنگ پی اور عاشق دن رات بجا ڈنکا

پھر آن کھڑا کے سے اس ڈھب کا لگا رگڑا
چکان چڑھا گہرا اور باندھ ہرا پگڑا
جو سُنکے کھڑک اُسکی ہو بند سبھی دگڑا
کیا سیر کی ٹھہرے کی ٹک چھوڑکے یہ جھگڑا

کونڈیکے نقارے پر ختکے کا لگا ڈنکا
نت بھنگ پی اور عاشق دن رات بجا ڈنکا

اک پیالے کے پیتے ہی ہو جاویگا متوالا
کیا کیا نظر آویگی ہریالی وہریالا
آنکھونمین تری آکر کھلجائیگا گل لالہ
آمان کہا میرا اے شوخ نئے لالا

کونڈی کے نقارے پر ختکے کا لگا ڈنکا
نت بھنگ پی اور عاشق دن رات بجا ڈنکا

ہین مست وہی پورے جو کونڈی کے اندر ہین
بیٹھے ہین صنم بُت ہو اور جھومتے مندر ہین
دل اُنکے بڑے دریا جی اُنکے سمندر ہین
کہتے ہین یہی ہنس ہنس عاشق جو قلندر ہین

کونڈی کے نقارے پہ خنکے کا لگا ڈنکا
نت بھنگ پی اور عاشق دن رات بجا ڈنکا

سب چھوڑ نشہ پیارے پیوے تو اگر سبزی
ہر باغ مین ہر جا مین آجاوے نظر سبزی
کر جاوے وہین تیری خاطر مین اثر سبزی
تیری بھی نظیر اتنو سبزی مین ہے سر سبزی

کونڈی کے نقارے پہ خنکے کا لگا ڈنکا
نت بھنگ پی اور عاشق دن رات بجا ڈنکا

## پیسے کے بیان مین

پیسے ہی کا امیر کے دل مین خیال ہے
پیسا ہی فوج پیسا ہی جاہ و جلال ہے
پیسے ہی کا فقیر بھی کرتا سوال ہے
پیسے ہی کا تمام یہ ڈنگ و دوال ہے

پیسا ہی رنگ روپ ہے پیسا ہی مال ہے
پیسا نہو تو آدمی چرخے کی مال ہے

پیسا نہو تو باغ کنوئین پھر کہان سے ہون
عیش و طرب کے نکی دو پیسے پھر کہان سے ہون
کھانیکو پوری اور پوے پھر کہان سے ہون
حلوا کچوری مال پوے پھر کہان سے ہون

پیسا ہی رنگ روپ ہے پیسا ہی مال ہے
پیسا نہو تو آدمی چرخے کی مال ہے

جوڑے چمن بہار رہین پیسے کے واسطے
خوشبو کے پھول ہار رہین پیسے کے واسطے
کتنے مرصع کار رہین پیسے کے واسطے
سب نقش اور نگار رہین پیسے کے واسطے

پیسا ہی رنگ روپ ہے پیسا ہی مال ہے
پیسا نہو تو آدمی چرخے کی مال ہے

رونق بہار ہوتی ہے پیسے سے سب حصول
پیسا ہی سارے چیز ہے پیسا ہی مرد سول
اور جو نہ ہووے چہرے پہ اڑتی ہے خاک دھول
بن پیسے آدمی ہے جہان بیچ نا قبول

پیسا ہی رنگ روپ ہے پیسا ہی مال ہے
پیسا نہو تو آدمی چرخے کی مال ہے

پیسا ہی جس بتاتا ہے انسان کی بات کو
بھائی سگا بھی آن کے پوچھے نہ بات کو
پیسا ہی زیب دیتا ہے بیاہ اور برات کو
بن پیسے یار دولھا نہ آدمی برات کو

پیسا ہی رنگ روپ ہے پیسا ہی مال ہے
پیسا نہو تو آدمی چرخے کی مال ہے

پیسے نے جس مکان میں بچھایا ہے اپنا جال
پیسے کے آگے کیا ہیں یہ محبوب خوش جمال
پھنستے ہیں اس مکان میں فرشتوں کے پوبال
پیسا پری کو لائے پرستان سے نکال

پیسا ہی رنگ روپ ہے پیسا ہی مال ہے
پیسا نہو تو آدمی چرخے کی مال ہے

تیغ و سپر اٹھاتے ہیں پیسے کے واسطے
میدان میں زخم کھاتے ہیں پیسے کے واسطے
تیر و سنان لگاتے ہیں پیسے کے واسطے
یاں تک کہ سر کٹاتے ہیں پیسے کے واسطے

پیسا ہی رنگ روپ ہے پیسا ہی مال ہے
پیسا نہو تو آدمی چرخے کی مال ہے

عالم میں خیر کرتے ہیں پیسے کے زور سے
دوزخ میں فیر کرتے ہیں پیسے کے زور سے
بنیاد و دیر کرتے ہیں پیسے کے زور سے
جنت کی سیر کرتے ہیں پیسے کے زور سے

پیسا ہی رنگ روپ ہے پیسا ہی مال ہے
پیسا نہو تو آدمی چرخے کی مال ہے

دنیا مین دیندار کہانا بھی نام ہے
پیسا ہی جسم جان ہے پیسا ہی کام ہے
پیسا جہان کے بیچ وہ قائمقام ہے
پیسے ہی کا نظیر یہ آدم غلام ہے
پیسا ہی رنگ روپ ہے پیسا ہی مال ہے
پیسا نہو تو آدمی چرخے کی مال ہے

## ایضاً

گر تجھ مین اے پری دیا مہر یا جفا ہے
گر تو وہی جو تیرے اب دل کو خوش لگا ہے
یا راستی کا ماننا یا سر بسر دغا ہے
ہم جانتے نہین ہین کچھ نیک و بد کہ کیا ہے
راضی ہین ہم اُسی مین جسمین تری رضا ہے
یان یون بھی واہ وا ہے اور وون بھی واہ وا ہے

کچھ دلمین ہے تو دلکی آبادیان بھی کرلے
بیدرد ہے تو ظالم بیدردیان بھی کرلے
جور و ستم کی اپنے اُستادیان بھی کرلے
جلاد ہے تو کافر جلادیان بھی کرلے
راضی ہین ہم اُسی مین جسمین تری رضا ہے
یان یون بھی واہ وا ہے اور وون بھی واہ وا ہے

اب در پہ اپنے ہمکو رہنے دے یا اٹھا دے
عاشق ہین نر قلندر چاہے جہان بٹھا دے
ہم اسطرح سے خوش ہین رکھ یا ہوا بتا دے
یا عرش پر چڑھا دے یا خاک مین ملا دے
راضی ہین ہم اُسی مین جسمین تری رضا ہے
یان یون بھی واہ وا ہے اور وون بھی واہ وا ہے

گر مہر سے پلا دے تو خوب جانتے ہین
ہم اس طرح بھی تجھکو مرغوب جانتے ہین
اور جور سے ڈبا دے تو ڈوب جاتے ہین
اور اُس طرح بھی تجھکو محبوب جانتے ہین

راضی ہین ہم اُسی مین جسمین تری رضا ہے
یان یون بھی واہ وا ہے اور وون بھی واہ وا ہے

اِکدن وہ تھا کہ ہمپر تھے عیش کے دھڑاکے
اب غیر پر کرم ہے اور ہمپہ ہین جھڑاکے
یان مطلبونکے ہمپر اور غیر پر کڑاکے
ہم سب طرح خوشی ہین سُنتا ہے او لڑاکے

راضی ہین ہم اسی مین جسمین تری رضا ہے
یان یون بھی واہ وا ہے اور وان بھی واہ وا ہے

یا دل سے اب خوشی ہو کر پیار ہمکو پیارے
جیتا رکھے تو ہمکو یا تن سے سر اُتارے
یا تیغ کھینچ ظالم ٹکڑے اُڑا ہمارے
اسپر نظیر عاشق کہتے ہین یون پکارے

راضی ہین ہم اُسی مین جسمین تری رضا ہے
یان یون بھی واہ وا ہے اور وون بھی واہ وا ہے

## مخمس

چمن مین دن کو جو اکر وہ قدم وہ چلتے ہین
خوشی سے غنچے بھی ہر شاخ پر اُچھلتے ہین
تو پھول آنکھوں سے تلوے اُنھونکے ملتے ہین
وہ چاندنی مین جو ٹک سیر کو نکلتے ہین
تو سر کے طشت مین گھی کے چراغ جلتے ہین

سحر کے نور تجلی کے انتخاب کو دیکھ
ہزار رشک سے عشرت کے پیچ و تاب کو دیکھ
اور اپنے پھیکے سے چہرے کی بے تاب کو دیکھ
چراغ صبح یہ کہتا ہے آفتاب کو دیکھ
یہ بزم تمکو مبارک ہو ہم تو چلتے ہین

یہانتلک ہین یہ سب در خوبرو دلبر
غرض یہ ظلم تو دیکھا کیے ہین ہم اکثر
سب اپنے چاہنے والونکے کاٹتے ہین سر
فدا جو دل سے ہین یا شوخ سبز رنگون پر

یہ کافر اُنکی بھی چھاتی پہ مونگ دلتے ہین

گلی مین یار کی ای آہ کس طرح جاؤن
نہین ہے اتنی بھی طاقت جو اک قدم رکھون
نہ تن مین خون ہے باقی نہ اب رگون مین خون
ہوا ہون خشک مین یا تلک کہ حضرت مجنون
یہ مجھسے کہتے ہین اور اپنے ہاتھ ملتے ہین

ہمارے تم تو ہو ہر رنگ ظاہر و باطن
اُٹھائے تمنے بھی غم روز عشق کے گن گن
یہ التجا ہے ہماری کہ خوش ہو آجکے دن
کوئی تو پگڑی بدلتا ہے یار سے لیکن
میان نظیر ہم اب تم سے تن بدلتے ہین

## ولہ جھونپڑا

یہ تن جو ہے ہر اک کے اُتاریکا جھونپڑا
اِس سے ہے اب بھی سب کے سہاریکا جھونپڑا
اِس سے ہے بادشہ کے نظاریکا جھونپڑا
اسمین ہی ہر فقیر بچاریکا جھونپڑا
اپنا نہ مول کا نہ اجارے کا جھونپڑا
بابا یہ تن ہے دم کے گذاریکا جھونپڑا

اسمین ہی بھولے بھالے اسی مین سیانے ہین
اسمین ہی ہوشیار اسی مین دوانے ہین
اسمین ہی دشمن اسمین ہی بیگانے ہین
شاہ جھونپڑا بھی اپنے اسی مین نمانے ہین
اپنا نہ مول کا نہ اجاریکا جھونپڑا
بابا یہ تن ہے دم کے گذاریکا جھونپڑا

اسمین ہی لوگ عشق محبت کے مارے ہین
اسمین ہی شوخ حسن کے چاند اور ستارے ہین
اسمین ہی یار دوست اسی مین پیارے ہین
شاہ جھونپڑا بھی نپے اسمین بچارے ہین
اپنا نہ مول کا نہ اجارے کا جھونپڑا
بابا یہ تن ہے دم کے گذاریکا جھونپڑا

اسمین ہی اہل دولت و منعم امیر ہین
اسمین ہی شاہ اور گدا اسی مین وزیر ہین
اسمین ہی رہتے سارے جہانکے فقیر ہین
اسمین ہی ہین صغیر اسی مین کبیر ہین

اپنا نہ مول کا نہ اجارے کا جھونپڑا
بابا یہ تن ہے دم کے گذاریکا جھونپڑا

اسمین ہی چور ٹھگ ہین اسی مین امول ہین
اسمین ہی باجے اور نقارے و ڈھول ہین
اسمین ہی رونی شکل اسی مین ٹھٹھول ہین
شا جھونپڑا ابھی اسمین ہی کرتے کلول ہین

اپنا نہ مول کا نہ اجاریکا جھونپڑا
بابا یہ تن ہے دم کے گذارے کا جھونپڑا

اسمین ہی پارسا ہین اسمین لوند ہین
اسمین ہی سب پرند اسمین چرند ہین
بیدرد بھی اسی مین ہین اور دردمند ہین
شا جھونپڑا ابھی اسی ڈربے مین بند ہین

اپنا نہ مول کا نہ اجاریکا جھونپڑا
بابا یہ تن ہے دم کے گذاریکا جھونپڑا

اس جھونپڑے مین رہتے ہین شاہ اور وزیر
اسمین ہی سب غریب ہین اسمین ہی سب فقیر
اسمین وکیل بخشی و متصدی اور امیر
شا جھونپڑا جو کہتے ہین سچ ہے میان نظیر

اپنا نہ مول کا نہ اجاریکا جھونپڑا
بابا یہ تن ہے دم کے گذارے کا جھونپڑا

## ایضاً

دنیا مین کوئی شاد کوئی دردناک ہے
یا خوش ہے یا الم کے سبب سینہ چاک ہے
ہر ایک دم سے جان کا ہر دم تپاک ہے
ناپاک تن پلید نجس یا کہ پاک ہے

جو خاک سے بنا ہے وہ آخر کو خاک ہے

ہے آدمی کی ذات کا اسجا بڑا ظہور | لے عرش تابہ فرش چمکتا ہے جسکا نور
گذرے ہے انکی قبر پہ جب وحش اور طیور | رو رو یہی کہے ہے ہر اک قبر کے حضور

جو خاک سے بنا ہے وہ آخر کو خاک ہے

دنیا سے جبکہ انبیا اور اولیا اُٹھے | اجسام پاک اُنکے اسی خاک میں رہے
رحین نا ہین خوب جائین روحونکے ہین بڑے | پر جسم سے تو اب یہی ثابت ہوا مجھے

جو خاک سے بنا ہے وہ آخر کو خاک ہے

وہ شخص تھے جو سات ولایت کے بادشاہ | حشمت مین جنکی عرش سے اونچی تھی بارگاہ
مرتے ہی اُنکے تن ہوے گلیونکی خاک راہ | اب اُنکے حال کی بھی یہی بات ہے گواہ

جو خاک سے بنا ہے وہ آخر کو خاک ہے

کس کس طرح کے ہوگئے محبوب کجکلاہ | تن جنکے مثل پھول تھے اور مُنہ بھی رشک ماہ
جاتی ہے اُنکی قبر پہ جسدم مری نگاہ | روتا ہون جب تو مین یہی کہہ کہکے دلمین آہ

جو خاک سے بنا ہے وہ آخر کو خاک ہے

وہ گورے گورے تن کہ جنھونکی تھی دلمین جا | ہوتے تھے میلے اُنکے کوئی ہاتھ گر لگائے
سو دل سے تن کو خاک بنا کر ہوا اڑائے | رونا مجھے تو آتا ہے اب کیا کہوں ہائے

جو خاک سے بنا ہے وہ آخر کو خاک ہے

عمدونکے تن کو تانبے کے صندوق مین دھرا | مفلس کا تن پڑا رہا ماٹی اوپر پڑا
قائم یہان نہ یہ اور نہ ثابت وہ وان رہا | دونون کو خاک کھا گئی یارو کہوں مین کیا

جو خاک سے بنا ہے وہ آخر کو خاک ہے

گر ایک کو ہزار روپے کا ملا کفن — اور ایک یون پڑا رہا بیکس برہنہ تن
کیڑے مکوڑے کھاگئے دونو نکے تن بدن — دیکھا جو ہمنے آہ تو سچ ہے یہی سخن

جو خاک سے بنا ہے وہ آخر کو خاک ہے

جتنا یہ خاک کا ہے طلسمات بن رہا — پھر خاک اُسکو ہونا ہے یار و جدا جدا
ترکاری ساگ پات زہر امرت اور دوا — زر سیم کوڑی لال زمرد اور اُن سوا

جو خاک سے بنا ہے وہ آخر کو خاک ہے

گڑھ کوٹ توپ رہکلہ تیغ و کمان و تیر — باغ و چمن محل و مکانات دلپذیر
ہونا ہے سب کو آہ اسی خاک مین خمیر — میری زبان پہ اب تو یہی بات ہے نظیر

جو خاک سے بنا ہے وہ آخر کو خاک ہے

## بنجارہ نامہ

ٹک حرص و ہوا کو چھوڑ میاں مت دیس بدیس پھرے مارا — قزاق اجل کا لوٹے ہے دن رات بجا کر نقارا
کیا بدھیا بھینسا بیل شتر کیا گونین پلا سر بھارا — کیا گیہوں چانول موٹھ مٹر کیا آگ دھواں اور انگارا

سب ٹھاٹھ پڑا رہجاویگا جب لاد چلیگا بنجارا

گر تو ہی ہے لکھی بنجارا اور کھیپ بھی تیری بھاری ہے — اے غافل تجھسے بھی چڑھتا اک اور بڑا بیوپاری ہے
کیا شکر مصری قندگری کیا سانبھر میٹھا کھاری ہے — کیا داکھ منقے سونٹھ مرچ کیا کیسر لونگ سپاری ہے

سب ٹھاٹھ پڑا رہجاویگا جب لاد چلے گا بنجارا

تو بدھیا لادے بیل بھرے جو پورب پچھم جاویگا — یا سود بڑھا کر لاویگا یا ٹوٹا گھاٹا پاوے گا
قزاق اجل کا رستے مین جب بھالا مار گراویگا — دھن دولت ناتی پوتا کیا اک کنبہ کام نہ آویگا

سب ٹھاٹھ پڑا رہجاویگا جب لاد چلے گا بنجارا

ہر منزل مین اب ساتھ ترے یہ جتنا ڈیرا ڈانڈا ہی
جب نایک تن سے نکلگیا جو ملکوں ملکوں ہانڈا ہی
زر دام درم کا بھانڈا ہی بندوق سپر اور کھانڈا ہی
پھر ہانڈا ہی نہ بھانڈا ہی نہ حلوا ہی نہ مانڈا ہے

سب ٹھاٹھ پڑا رہجاویگا جب لاد چلیگا بنجارہ

جب چلتے چلتے رستے مین یہ گون تری ڈھلجاویگی
یہ کھیپ جو تونے لادی ہی سب حصوں مین بٹ جاویگی
اک بدھیا تیری مٹی پر پھر گھاس نہ چرنے پاویگی
وہی پوت جنوائی بیٹا کیا بنجارن پاس نہ آویگی

سب ٹھاٹھ پڑا رہجاویگا جب لاد چلیگا بنجارہ

یہ کھیپ بھری جو جاتا ہی یہ کھیپ میاں مت گن اپنی
کیا تھال کٹوری چاندی کی کیا پیتل کی ڈبیا ڈھکنی
اب کوئی گھڑی پل ساعت مین یہ کھیپ بدن کی ہی کفنی
کیا برتن سونے چاندی کے کیا مٹی ہنڈیا چینی کی

سب ٹھاٹھ پڑا رہجاویگا جب لاد چلیگا بنجارا

یہ دھوم دھڑکا ساتھ لیے کیوں پھرتا ہی جنگل جنگل
گھر بار اٹاری چوپاری کیا خاصہ تن سکھ اور ململ
اک تنکا ساتھ نجاویگا موقوف ہوا جب ان اور جل
کیا چلون پردے فرش نئے کیا لال پلنگ اور رنگ محل

سب ٹھاٹھ پڑا رہجاویگا جب لاد چلیگا بنجارا

کچھ کام نہ آویگا تیرے یہ لعل و زمرد سیم و زر
نوبت نقارے بان نشان دولت حشمت فوجین لشکر
جب پونجی بات مین بکھریگی ہر آن بنیگی جان اوپر
کیا مسند تکیہ ملک مکان کیا چوکی کرسی تخت چھپر

سب ٹھاٹھ پڑا رہجاویگا جب لاد چلیگا بنجارہ

کیوں جی پر بوجھ اٹھاتا ہی ان گونوں بھاری بھاری کے
کیا ساز جڑاؤ زر زیور کیا گوٹے تھان کناری کے
جب موت کا ڈیرا آن پڑا پھر دونے ہین بیوپاری کے
کیا گھوڑے زین سنہری کے کیا ہاتھی لعل عماری کے

سب ٹھاٹھ پڑا رہجاویگا جب لاد چلیگا بنجارا

مغرور نہ ہو تلوارون پر مت بھول بھروسے ڈھالون کے
سب پٹا توڑ کے بھاگینگے منھ دیکھ اجل کے بھالون کے

کیا ڈبے موتی ہیروں کے کیا ڈھیر خزانے مالوں کے
کیا بغچے تاج مشجر کے کیا تختہ شال دوشالوں کے

سب ٹھاٹھ پڑا رہ جاویگا جب لاد چلیگا بنجارہ

کیا سخت مکان بنواتا ہے کھم تیرے تن کا ہے پولا
تو اونچے کوٹ اٹھاتا ہے واں گور گڑھے نے منہ کھولا
کیا رینی خندق رند بڑے کیا برج کنگورا انمولا
گڑھ کوٹ رہکلہ توپ قلعہ کیا شیشہ دارو اور گولا

سب ٹھاٹھ پڑا رہ جاویگا جب لاد چلیگا بنجارا

ہر آن نفع اور ٹوٹے ہیں کیوں مرتا پھرتا ہے بن بن
ٹک غافل دل میں سوچ ذرا ہے ساتھ لگا تیرے دشمن
کیا لونڈی باندی دائی دوا کیا بندا چیلا نیک چلن
کیا مندر مسجد تال کنواں کیا کھیتی باڑی پھول چمن

سب ٹھاٹھ پڑا رہ جاویگا جب لاد چلیگا بنجارہ

جب مرگ پھرا کر چابک کو یہ بیل بدن کا ہانکے گا
کوئی تاج سمیٹے گا تیرا کوئی گون سیے اور ٹانکیگا
ہو ڈھیر اکیلا جنگل میں تو خاک لحد کی پھانکیگا
اس جنگل میں پھر آہ نظیر اک تنکا آن نہ جھانکیگا

سب ٹھاٹھ پڑا رہ جاویگا جب لاد چلیگا بنجارا

## ایضاً خمسہ

ہمیشہ آکے وہ والا صفات کوٹھے پر
سخن کی کھولے ہے قند و نبات کوٹھے پر
نکار قیب کی دہشت سے گھات کوٹھے پر
رہے جو شب کو ہم اس گل کے ساتھ کوٹھے پر

تو کیا بہار سے گذری ہے رات کوٹھے پر

ادھر سے ساقی و مطرب بھی ہوگئے یکجا
ادھر وہ یار ادھر ناچ راگ بھی ٹھہرا
عجب بہار کی اک انجمن ہوئی برپا
یہ دھوم دھام رہی صبح تک اہا ہا ہا

کسی کی اترے ہے جیسے برات کوٹھے پر

حجاب دور ہوا دور جام کی ٹھہری
لگیں نکلنے جو کچھ حسرتیں تھیں دل میں بھری

| | | |
|---|---|---|
| بہت دنوں سے اسی بات کی تمنا تھی | | مکان جو عیش کا ہاتھ آیا غیر سے خالی |
| | پٹے کے چلنے لگے پھر تو ہاتھ کوٹھے پر | |
| جو عیش سنکے رقیبوں کے دل میں آگ لگی | | تو چور بنکے چڑھے اور منڈیر آ پکڑی |
| ادھر وہ یار اُدھر ہمنے لاٹھی باٹھی کی | | گرایا شور کیا گالیاں دیں دھوم مچی |
| | عجب طرح کی ہوئی واردات کوٹھے پر | |
| اکیلے بیٹھے ہو تم پشت بام پر اس آن | | ہمیں بلاؤ تو کچھ عیش کا بھی ہو سامان |
| یہ بات پردے ہی پردے میں لیجیے پہچان | | لکھیں ہم عیش کی تختی کو کسطرح انجان |
| | قلم زمیں کے اوپر اور دوات کوٹھے پر | |
| میاں یہ ہاتھ پہ ہم دل جواب لیے ہیں کھڑے | | اور ایک بوسے کی قیمت یہ بیچتے ہنگے |
| جو لیجیے تو یہ ترکیب خوب ہے پیارے | | کمند زلف کی لٹکا کے دل کو لے لیجے |
| | یہ جنس یوں نہیں آنیکی ہاتھ کوٹھے پر | |
| کدھر چھپے ہو ذرا منھ تو ہم کو دکھلاؤ | | ہمارے حال کے اوپر بھی کچھ ترس کھاؤ |
| سبھوں سے سنتے ہو ہر اک سے کہتے ہو آؤ | | خدا کے واسطے زینے کی راہ بتلاؤ |
| | ہمیں بھی کہنی ہے کچھ تم سے بات کوٹھے پر | |
| ہوا جو وصل میسر بہ فضل رب قدیر | | کنارہ بوس کی آپس میں پھر ہوئی تدبیر |
| ہوئی جو عیش تو کس کس کی اب کریں تقریر | | لپٹ کے سوئے جو اُس گلبدن کے ساتھ نظیر |
| | تمام ہو گئیں حل مشکلات کوٹھے پر | |
| | ایضاً | |
| جب یار نے اُٹھائی چھڑی تب خبر ہوئی | | اور دو ہیں اک بدن پہ جڑی تب خبر ہوئی |

الفت کی آگ دل مین پڑی تب خبر ہوئی     جب آنکھ اُس صنم سے لڑی تب خبر ہوئی

غفلت کی گرد دل سے جھڑی تب خبر ہوئی

جبتک چڑھی جوانی تھی اور بال تھے سیاہ     الفت کسی سے پیار محبت کسی سے چاہ

آئی شراب اسمین بڑھاپے کی خواہ مخواہ     پہلے کے جام مین نہوا کچھ نشہ تو آہ

دلبر نے دی جب اُس سے کڑی تب خبر ہوئی

تھے جب تلک اودھیڑ رہے تو بھی ولولے     اور جب سفید ہو کے ہوے برف کے ڈلے

یارون سے جب تو بولے کہ لو یار ہم چلے     لائے تھے ہم تو عمر بتا یان لکھا دے

جب سیاہی پہ سفیدی چڑھی تب خبر ہوئی

اُس حال پر بھی کچھ نہوئی دید اور شنید     دانتون پر اسمین آن کے ہلچل پڑی شدید

منشی قضا کا لکھنے لگا جنس کی رسید     ڈاڑھین لگین اُکھڑنے تو دندان ہوے شہید

مجلس مین چل بچل یہ پڑی تب خبر ہوئی

اُس پوپلے ہی مُنھ سے لگے کرنے پھر پناہ     کانونکے اسمین آن کے پردے ہوے تباہ

گردن پھر اسمین ہلگئی کم ہو گئی نگاہ     بن دانت بھی ہنسی پہ جب آنکھین چلین تو آہ

جب لاگی آنسوؤن کی جھڑی تب خبر ہوئی

ڈھاتے تھے وان مزور تو تن کی محلسرا     پر گھر بنا رہے تھے دوالین اُٹھا اُٹھا

اُسمین قضا کا راج جو کوٹھے پہ آ چڑھا     شمشیر سا وہ قد تھا سو خم ہو کے جھک گیا

گرنے لگی کڑی یہ کڑی تب خبر ہوئی

چھاتی پہ چڑھ قضا نے لیا جب گلے کو گھونٹ     پانی کا پھر تو آہ نہ اُترا گلے سے گھونٹ

اُکھڑے بدن بھی جا نگئی رگ رگ سے چھوٹ چھوٹ     پنجا دکھا یا شیر نے تو بھی یہ سمجھے جھوٹ

جب چاپ لی گلے کی نٹڑی تب خبر ہوئی

کاندھے پہ رکھ کے پالکی جب لے چلے کہار
اور غل مچا کے بولے کہ جلدی سے ہو سوار
اسمین نہا کے آپ بھی جلدی ہوئے تیار
کپڑے بدل کے عطر لگا پہن پھول ہار

نکلی سواری دھوم پڑی تب خبر ہوئی

جب پالکی مین چڑھ کے چلا آپ کا بدن
کلمہ نقیب پڑھتے چلے ساتھ کر کے بھن
تو بھی یہ کہتے تھے کہ ہوا کون بے وطن
جب آئے اُس گڑھے مین نظیر اور نہا کے من

اوپر سے آ کے خاک پڑی تب خبر ہوئی

## خمسہ بر غزل امیر خسرو

کب لالہ و گل کر سکین عارض سے تیرے ہمسری
قد سے خجل سرو سہی رفتار سے کبک دری
محبوب تجھ سے سیکھ لین ناز و ادا و دلبری
ای چہرۂ زیبای تو رشک بتان آذری

ہر چند وصفت میکنم در حسن زان زیباتری

ہی شور تیرے حسن کا لیکر زمین سے چرخ تک
در ذرات صورت کو ترسی شمس و قمر رہتے ہین تک
دیکھے ہی جو تیرے تئین کہتا یہی ہے یک بیک
تا نقش ہے بند و فلک کس را ندیدست این نمک

حوری ندانم یا ملک فرزند آدم یا پری

تیرا رُخ اے رعنا صنم بھر کر نظر دیکھے ہی جو
چھوڑے ہی وہ ایمان کو باندھے ہی وہ زنار کو
دیوانے تیرے عشق مین سے نہین کچھ ایک دو
عالم ہمہ یغمای تو خلق جہان شیدای تو

این نرگس رعنای تو آورده رسم کافری

ہی خلق و خوبی مین بھرا اسطور سے وہ نازنین
بہزاد و مانی دیکھتے تو ہوتے وہ حیرت ترین
گر اس بیانکی راست کا ہو کچھ نہین مجھکو یقین
صورتگر زیبای چین رو صورت خوبش ببین

صورت بکش یا اینچنین یا ترک کن صورتگری

ہین خلق مین ہر سو عیان رنگین ادا زیبا صنم — گلگون قبا نازک بدن سوزیب و زینت سے بہم
کی غور تو سچ ہے یہی مجھکو محبت کی قسم — آفاقہا گردیدہ ام مہر بتان ورزیدہ ام

بسیار خوبان دیدہ ام لیکن تو چیزے دیگری

آیا نظر جس روز سے تجھسا شکرلب مہ لقا — ابرو کمان جادو نظر شیرین سخن غمزہ نما
اپنے وطن کو چھوڑ کر مثل نظیر مبتلا — خسرو غریب است و گدا افتادہ در شہر شما

باشد کہ از بہر خدا سوے غریبان بنگری

## خمسہ بر غزل مولانا سعدی رحمۃ اللہ علیہ

کل ہم جو گئے باغ مین ٹک لطف اٹھانے — اور دل کو لگے سیر گلستان کی دکھانے
اتنے مین کہون کیا تجھے اے یار یگانے — بربود دلم در چمنے سرو روانے

زرین کمرے سیمبرے موے میانے

وہ شوخ کہ عالم مین نہ دیکھا ہو کسی نے — وہ حسن کہ جسنے حور نے پایا نہ پری نے
کیا تجھسے کہون اسکی مین خوبی کے قرینے — خورشید رخے ماہ وشے زہرہ جبینے

یاقوت لبے سنگدلے تنگ دہانے

گلفام گل اندام و دلارام نکو سے — دلدار دل آزار جفا کار دو رو سے
آہو صفتے کبک تکے عنبرین موئے — بیداد گرے کج کلہے عربدہ جوئے

شکر شکنے تیر قدے سخت کمانے

ابرو خم طاق حرم و زلف کنشتی — قد شاخ گل طوبے و رخ رشک بہشتی
تل نقش سویدای دل اور خط لب کشتی — جادو نظری عشوہ گری حسن سرشتی

آسیب دہے رنج تنے آفت جانے

وہ رخ کہ ہر اک شوخ پریزاد کو شہ دے
وہ زلف کہ سنبل جسے بیتاب ہو کد دے
گر حور کبھی دیکھے تو اُسے جان مین رہ دے
عیسے نفسے خضر رہے یوسف عہدے
جم مرتبہ تاجورے شاہ جہانے

شمشیر نگہ تیر مژہ قاتل خلقے
غارتگرے برباد دہے حاصل خلقے
مشہور جہان فتنۂ جان مقبل خلقے
تنگ شکرے چون شکرے در دل خلقے
شوخے نمکینے چو نمک شور جہانے

کیا اُسکی مین تعریف کہون حسن ادا کی
ہے ختم دو عالم کی اُسی شوخ پہ خوبی
پھر شل نظیر اُس بت رعنا سے لگا جی
بے زلف و رخ لعل لبا وشدہ سعدی
آسے و بخارے و غبارے و دخانے

## ایضاً

جو فقر مین پورے ہین وہ ہر حال مین خوش ہین
ہر کام مین آرام مین ہر چال مین خوش ہین
گر مال دیا یار نے تو مال مین خوش ہین
بے زر جو کیا تو اُسی احوال مین خوش ہین
افلاس مین ادبار مین اقبال مین خوش ہین
پورے ہین وہی مرد جو ہر حال مین خوش ہین

چہرے پہ ملامت نہ جگر مین اثر غم
ماتھے پہ کہین چین نہ ابرو مین کہین خم
شکوہ نہ زبان پر نہ کبھی چشم ہوئی نم
غم مین بھی وہی عیش الم مین بھی وہی دم
ہر بات ہر اوقات ہر افعال مین خوش ہین
پورے ہین وہی مرد جو ہر حال مین خوش ہین

گر یار کی مرضی ہوئی سر جوڑ کے بیٹھے — گھر بار چھڑایا تو وہین چھوڑ کے بیٹھے
موڑا جدھر اونکو وہین منھ موڑ کے بیٹھے — گدڑی جو اڑھائی تو وہین اوڑھ کے بیٹھے

دکھ درد مین آفات مین جنجال مین خوش ہین
پورے ہین وہی مرد جو ہر حال مین خوش ہین

گر اُسنے دیا غم تو اُسی غم مین رہے خوش — جسطور کہا اُسنے اُسی عالم مین رہے خوش
کھانیکو ملا کم تو اُسی کم مین رہے خوش — جسطرح رکھا اُسنے اُسی دم مین رہے خوش

گر شال اُڑھائی تو اُسی شال مین خوش ہین
پورے ہین وہی مرد جو ہر حال مین خوش ہین

جینے کا نہ اندوہ نہ مرنیکا ذرا غم — یکسان ہے اُنھین زندگی و موت کا عالم
واقف نہ برس سے نہ مہینے سے وہ اک دم — نے شب کی مصیبت نہ کبھی روز کا ماتم

دن رات گھڑی مہر مہ و سال مین خوش ہین
پورے ہین وہی مرد جو ہر حال مین خوش ہین

گر اُسنے اُڑھایا تو لیا اوڑھ دوشالا — کمل جو دیا تو وہی کاندھے پہ سنبھالا
چادر جو اُڑھائی تو وہی ہو گئی بالا — بندھوائی لنگوٹی تو وہین ہنس کے کہا لا

پوشاک مین دستار مین رومال مین خوش ہین
پورے ہین وہی مرد جو ہر حال مین خوش ہین

کچھ اُنکو طلب گھر کی نہ باہر سے اُنھین کام — تکیہ کی نہ خواہش ہے نہ بستر سے اُنھین کام
اُستھل کی ہوس دل مین نہ مندر سے اُنھین کام — مفلس سے نہ مطلب نہ تونگر سے اُنھین کام

میدان مین بازار مین چوپال مین خوش ہین — پورے ہین وہی مرد جو ہر حال مین خوش ہین

اُنکے تو جہان مین عجب عالم ہین نظیر آہ
اب ہیسے تو دنیا مین ولی کم ہین نظیر آہ
کیا جانے فرشتے ہین کہ آدم ہین نظیر آہ
ہر وقت ہین ہر آن ہین خرم ہین نظیر آہ
جس ڈھال مین رکھا وہ اُسی ڈھال مین خوش ہین
پورے ہین وہی مرد جو ہر حال مین خوش ہین

## ایضاً

ہے آئینہ کو ہاتھ مین اور بار بار دیکھ
صورت مین اپنی قدرت پروردگار دیکھ
خال سیاہ اور خطِ مشکبار دیکھ
زلفِ دراز طرۂ عنبر نثار دیکھ
ہر لحظہ اپنی چشم کے نقش و نگار دیکھ
اے گل تو اپنے حُسن کی آپ ہی بہار دیکھ

آئینہ کیا ہے جان ترا پاک صاف دل
اور خال کیا ہین تیرے سویدا رُخ کے تِل
زلف دراز فہم رسا سے رہے ہے مِل
لاکھون طرح کے رنج ہی مین ہم رہے ہین کھِل
ہر لحظہ اپنی چشم کے نقش و نگار دیکھ
اے گل تو اپنے حُسن کی آپ ہی بہار دیکھ

مشک تتار و مشک ختن بھی تجھی مین ہے
یاقوت سرخ و لعل یمن بھی تجھی مین ہے
نسرین و موتیا و سمن بھی تجھی مین ہے
القصہ کیا کہون مین چمن بھی تجھی مین ہے
ہر لحظہ اپنی چشم کے نقش و نگار دیکھ
اے گل تو اپنے حُسن کی آپ ہی بہار دیکھ

سورج مکھی کے گل کی گردن مین تاب ہے
تو اپنے منھ کو دیکھ کہ خود آفتاب ہے
گل او گلاب پکا بھی تجھی مین حساب ہے
رخسار تیرا گل ہے پسینہ گلاب ہے

ہر لحظہ اپنی چشم کے نقش و نگار دیکھ
اے گل تو اپنے حُسن کی آپ ہی بہار دیکھ

نرگس کے پھول پر تو نہ اپنا گمان کر
اپنے سوا کسی پہ نہ ہرگز تو دھیان کر
و رسوسے بھی دل لگا اپنا جان کر
یہ سب سمارہے ہین تجھی مین تو آن کر

ہر لحظہ اپنی چشم کے نقش و نگار دیکھ
اے گل تو اپنے حُسن کی آپ ہی بہار دیکھ

نرگس وہ کیا ہے جان تری چشم خوش نگاہ
گر سیر باغ چاہیے تو اپنی کر تو چاہ
اور سرو کیا ہے یہ ترا قدِ دلنواز آہ
حق نے تجھی کو باغ بنایا ہے واہ واہ

ہر لحظہ اپنی چشم کے نقش و نگار دیکھ
اے گل تو اپنے حسن کی آپ ہی بہار دیکھ

گر دل مین تیرے قمری و بلبل کا دھیان ہے
ہے تو ہی باغ اور تو ہی باغبان ہے
تو ہونٹھ تیرے قمری ہین بلبل زبان ہے
باغ و چمن ہین جتنے تو اُن سب کی جان ہے

ہر لحظہ اپنی چشم کے نقش و نگار دیکھ
اے گل تو اپنے حُسن کی آپ ہی بہار دیکھ

بیلا گلاب سیوتی نسرین و نسترن
جتنے جہان مین پھولے ہین پھولونکے انجمن
داؤدی جوہی لالہ و ر ابیل یاسمن
یہ سب تجھی مین پھول رہے ہین چمن چمن

ہر لحظہ اپنی چشم کے نقش و نگار دیکھ
اے گل تو اپنے حسن کی آپ ہی بہار دیکھ

باغ و چمن کے غنچہ و گل مین نہو اسیر
قمری کی سن صفیر نہ بلبل کی سن صفیر

| | |
|---|---|
| اپنے تئین تو دیکھ کہ کیا ہے ارے نظیر | ہین حرف من عرف کے یہ معنی کہ ہم محو |

ہر لحظہ اپنی چشم کے نقش و نگار دیکھ
اے گل تو اپنے حسن کی آپ ہی بہار دیکھ

ولہ

| | |
|---|---|
| جتنے تو دیکھتا ہے یہ پھل پھول پات بیل | سب اپنے اپنے کام کی ہین کر رہے جھمیل |
| لاتا ہے یان سوناتہ جو رشتہ ہے سو نکیل | جو غم پڑے سو اسکو تو اپنے ہی تن پہ جھیل |

گر ہے فقیر تو تو نہ رکھ یان کسی سے میل
یان تونبڑی نہ بیل پڑا اپنے سر پہ کھیل

| | |
|---|---|
| یہ صورتین جو دیکھے ہے مت انسے دل لگا | اترین ہین سوتیان انھین ہے آیا رتجگا |
| شجرہ کلاہ پھینک اوڑا دے جھکا لگا | آگے کو چھوڑ ناتہ نہ پیچھے کو رکھ لگا |

گر ہے فقیر تو تو نہ رکھ یان کسی سے میل
یان تونبڑی نہ بیل پڑا اپنے سر پہ کھیل

| | |
|---|---|
| جب تو ہوا فقیر تو ناتا کسی سے کیا | چھوڑا اگر تو پھر رہا رشتہ کسی سے کیا |
| مطلب بھلا فقیر کو با کسی سے کیا | دلبر کو اپنے چھوڑ کے ملنا کسی سے کیا |

گر ہے فقیر تو تو نہ رکھ یان کسی سے میل
یان تونبڑی نہ بیل پڑا اپنے سر پہ کھیل

| | |
|---|---|
| تیری نہ یہ زمین ہے نے تیرا آسمان | تیرا نہ گھر نہ بار نہ تیرا یہ جسم و جان |
| اسکے سوا کہ جسپہ ہوا تو فقیر بان | کوئی ترا رفیق نہ ساتھی نہ مہربان |
| گر ہے فقیر تو تو نہ رکھ یان کسی سے میل | یان تونبڑی نہ بیل پڑا اپنے سر پہ کھیل |

دیتا ہے دلکو اپنے تو دی اُس کسیکے ہات
اور یہ جو تجھسے کرتے ہین ململ کے میٹھی بات
جس یار سے کہ ہو ترے جیتے موے کا سات
مارا پڑیگا دیکھ نہ کھا اُنکا آت کھات

گر ہے فقیر تو تو نہ رکھ یان کسی سے میل
یان تو نبڑی نہ بیل پڑا اپنے سر پہ کھیل

یہ اُلفتین کہ ساتھ ترے آٹھ پہر ہین
جتنے یہ شہر دیکھے ہین جادو کے شہر ہین
یہ الفتین نہین ہین مرچیان قہر ہین
جتنی مٹھائیان ہین مرچیان زہر ہین

گر ہے فقیر تو تو نہ رکھ یان کسی سے میل
یان تو نبڑی نہ بیل پڑا اپنے سر پہ کھیل

خوبان کے یہ جو چاند سے منھ پہ کھلے ہین بال
یہ بال بال اب ہے ترے جان کا وبال
مارا ہے تیرے واسطے صیاد نے یہ جال
پھنسیو خدا کے واسطے اِسمین نہ دیکھ بھال

گر ہے فقیر تو تو نہ رکھ یان کسی سے میل
یان تو نبڑی نہ بیل پڑا اپنے سر پہ کھیل

جسکا تو ہے فقیر اُسی کو سمجھ تو یار
دیوے تو لے وہی جو نہ دیوے تو دم نہ مار
مانگے تو مانگ اُسی سے دیوے نقد کیا اُدھار
اُسکے سوا کسی سے نہ رکھ اپنا کاروبار

گر ہے فقیر تو تو نہ رکھ یان کسی سے میل
یان تو نبڑی نہ بیل پڑا اپنے سر پہ کھیل

دنیا اسے نہ جان یہ دریا ہے تہر وار
جب تو بہا تو پھر نہ ملے گا تجھے کنار
لاکھوں نہین اس سے کوئی اُتر کر ہوا ہے پار
ملاح یان نہ ناؤ نہ بلّی ہے میرے یار

گر ہے فقیر تو تو نہ رکھ یان کسی سے میل
یان تو نبڑی نہ بیل پڑا اپنے سر پہ کھیل

دنیا نہ کہہ اسے یہ طلسمات ہے میاں
شکلیں جو دیکھتا ہے یہ جادو کی ہیں عیاں
یہ جانور یہ باغ یہ گلزار یہ مکان
سب کچھ ترے تئیں ہے یہ دھوکے کی ٹٹیاں
گر ہے فقیر تو تو نہ رکھ یاں کسی سے میل
یاں تو نٹ ہی نہ بیل پڑا اپنے سر پہ کھیل

کیا فائدہ اگر تو ہوا نام کا فقیر
ایسا ہی تھا تو فقر کو ناحق کیا اخیر
ہو کر فقیر تو بھی رہا خیال میں اسیر
ہے تو اسی سخن کے ہیں قائل میاں نظیر
گر ہے فقیر تو تو نہ رکھ یاں کسی سے میل
یاں تو نٹ ہی نہ بیل پڑا اپنے سر پہ کھیل

## ایضاً

جہاں میں نام تو سنتے تھے ہم جدائی کا
دیا فلک نے ہمیں بھی یہ سم جدائی کا
ولے نہ دیکھا تھا درد و الم جدائی کا
برا ہے مرگ سے ایک ایک دم جدائی کا
غضب ہے قہر ہے یارو ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

گھڑی گھڑی میں اٹھے ہے تڑپ کے دل سے آہ
جو کوئی شکل مری دیکھتا ہے اب واللہ
جگر کے ٹکڑے نکلتے ہیں اشک کے ہمراہ
یہی کہے ہے وہ سینے سے سرد بھر کر آہ
غضب ہے قہر ہے یارو ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

مجھے نہ کیونکہ مرے دل ہیں داد اور بیداد
نہ جی کو چین نہ آنکھوں کو سکھ نہ دل ہے شاد
کہ تھے جو عیش و طرب سب وہ ہو گئے برباد
بھلا میں کس سے اب اس ظلم کی کروں فریاد

غضب ہے قہر ہے یار و ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

کبھی تو یار کے آنے کی راہ تکتا ہون
کبھی تو آہوئی جنگل مین جا بھٹکتا ہون
گلی مین اُسکی کبھی جا کے سر پٹکتا ہون
نکلتی جان نہین اور پڑا سِسکتا ہون

غضب ہے قہر ہے یار و ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

پھرون ہون دشت و بیابان مین اداس غمناک
خراب حال جگر خستہ اور گریبان چاک
جلاتا آہ کے شعلے سے سب خس و خاشاک
یہ جیسے آن پڑے غم وہ کیا جیے پُر خاک

غضب ہے قہر ہے یار و ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

مری جو چشم سے دن رات آنسو بہتے ہین
جو آشنا ہین مرے مجھکو دیکھ رہتے ہین
تو جان و دل مرے کیا کیا عذاب سہتے ہین
سب اپنے حیف سے مل مل کے ہاتھ کہتے ہین

غضب ہے قہر ہے یار و ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

جو میکدے کی طرف کو کبھی کرون ہون گزار
پیالہ چشم کا آنسو سے بھر ہر اک مے خوار
تو دیکھ مجھکو پریشان خراب خستہ و خوار
جگر سے کھینچ کے آہ اور یہی کہے ہے پکار

غضب ہے قہر ہے یار و ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

کبھی چمن کو جو گھبرا کے ہون نکل جاتا
تو وان بھی ہائے ذرا دل نہین ہے ٹھہراتا

جدھر کو جاؤں اُدھر غمِ جگر کو ہی کھاتا | عجب خرابی ہے کچھ ہائے بن نہیں آتا

غضب ہے قہر ہے یارو ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

جو کوئی ہجر میں روتا تھا عاشقِ مغموم | میں ہنس کے کہتا تھا دل میں کشش ہے یہ موہوم
مجھی جو مجھ پہ بھی آکر فراق کی یہ دھوم | وہ اس کا درد مجھے ہائے اب ہوا معلوم

غضب ہے قہر ہے یارو ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

جو کوئی پوچھے ہے کیا تجھ پہ دکھ پڑا ایسا | اگر جس سبب سے تو پھرتا ہوا ہے اس قدر شیدا
میں اسکو جس گھڑی دیتا ہوں اپنا حال سنا | تو بھر کے آنکھوں میں آنسو یہی وہ کہتا

غضب ہے قہر ہے یارو ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

نہ بھوک لگتی ہے نے نیند منہ دکھاتی ہے | جو دن بیتے ہے تو رات مجھکو کھاتی ہے
نہ دل لگی نہ کوئی چیز مجھکو بھاتی ہے | کلیجہ ٹوٹے ہے اور چھاتی اُمڈی آتی ہے

غضب ہے قہر ہے یارو ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

نہ سدھ ہے سیر کی مجھکو نہ انجمن کی خبر | نہ یاد باغ کی ہے اور نہ شہر بن کی خبر
نہ دھیان جسم کا اور کچھ نہ پیرہن کی خبر | نہ ہوش دل کا ہے نے مجھکو تن بدن کی خبر

غضب ہے قہر ہے یارو ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلائے غم جدائی کا

جو مجھپہ آن پڑا دن سیاہ مت پوچھو / ہوا ہوں ہجر مین ایسا تباہ مت پوچھو
سواے مرگ نہین اب پناہ مت پوچھو / جو ظلم مجھپہ گذرتا ہے آہ مت پوچھو
غضب ہے قہر ہے یارو ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلاے غم جدائی کا

جدائی ہاے محبت کی کیا بری ہے شے / کہ دل نہ بزم مین بہلے نہ خوش لگے ہے مے
نظیر ہجر کے اب غم مین روئیے تا کے / بہت برا ہے یہ عاشق کے حق مین دکھ ہے ہے
غضب ہے قہر ہے یارو ستم جدائی کا
خدا کسی کو نہ دکھلاے غم جدائی کا

## در بیان فراق

جیسے تمکو لیگیا ہے یہ فلک ظالم کہین / جی ترستا ہے کہین اور چشم ہے پرنم کہین
ہمپہ جو گذرا ہے وہ گذرا کسی پر کم کہین / نے تسلی ہے نہ دلکو چین ہے اکدم کہین
چھوٹ جاوین غم کے ہاتھونسے جو نکلے دم کہین
خاک ایسی زندگی پر تم کہین اور ہم کہین

ہر گھڑی آنسو بہانا دیدۂ خونبار سے / رات دن سر کو پٹکنا ہر در و دیوار سے
آہ و نالہ کھینچنا ہر دم دل بیمار سے / ہے برا احوال اب تو ہجر کے آزار سے
چھوٹ جاوین غم کے ہاتھونسے جو نکلے دم کہین
خاک ایسی زندگی پر تم کہین اور ہم کہین

نے کسی سے مہر و الفت نے کسی سے پیار ہے / نے رفیق اپنا کوئی اور نے کوئی غمخوار ہے
دل اُدھر سینے مین تڑپے جی ادھر بیمار ہے / کیا کہین اب تو بہت مٹی ہماری خوار ہے

چھوٹ جاوین غم کے ہاتھوں سے جو نکلے دم کہین
خاک ایسی زندگی پر تم کہین اور ہم کہین

گھر مین جی بہلے نہ باہر انجمن مین دل لگے — نے خوش آوے سیر نے سرو و سمن مین دل لگے
نے بہاروں مین نہ صحرا مین نہ بن مین دل لگے — اب تو تم بن نے گلستان نے چمن مین دل لگے

چھوٹ جاوین غم کے ہاتھوں سے جو نکلے دم کہین
خاک ایسی زندگی پر تم کہین اور ہم کہین

پر نہین اڑ کر تمھارے پاس جو آجائیے — جی ہی جی مین کب تلک خون جگر کو کھائیے
چشم تر اور داغ سینے کے کسے دکھلائیے — دل سمجھتا ہی نہین کیونکر اسے سمجھائیے

چھوٹ جاوین غم کے ہاتھوں سے جو نکلے دم کہین
خاک ایسی زندگی پر تم کہین اور ہم کہین

اب ہوا اپنے حال پر ہم خوب کرتے ہین نگاہ — ہر گھڑی مثل نظیر اس غم سے ہے حالت تباہ
ہای جو کچھ ظلم و ستم ہم پر کہین کیا تمسے آہ — بن ہوئے اب تو نظیر آتا نہین ہرگز نباہ

چھوٹ جاوین غم کے ہاتھوں سے جو نکلے دم کہین
خاک ایسی زندگی پر تم کہین اور ہم کہین

## در بیان سخاوت عشرت

زر دار ہی تو ہرگز مت مار اپنے من کو — تن زیب تن سکھوان مت نہ ستا اپنے تن کو
جو نرچلین چلین ہین چل تو بھی اُس چلن کو — مرشد کا ہے یہ نکتہ رکھ یاد اس سخن کو

دل کی خوشی سے خاطر چھکپہ ڈال مال و دھن کو
گر مرد ہے تو عاشق کوڑی نہ رکھ کفن کو

جا بیٹھ میکدہ و نین سب درد و غم سے چھُٹکر
محبوب دلبروں سے خوش ہو لپٹ لپٹ کر
چُھمکا گلابی مئے کی پیالے اُلٹ پلٹکر
پی دودھ اور بتاشے میوہ مٹھائی چکھکر

دلکی خوشی کی خاطر چلکچھڑ ال مال و دھن کو
گر مر دہے تو عاشق کوڑی نہ رکھ کفن کو

نعمتین ہین جتنی جو کچھ ہے سو کھاجا
یا پی بخیل مت بن داتا سخی کہاجا
تاش اور بادلے مین یکبار جگ مگاجا
الدم تو اپنا ڈنکا من مانتا بجاجا

دلکی خوشی کی خاطر چلکچھڑال مال و دھن کو
گر مرد ہے تو عاشق کوڑی نہ رکھ کفن کو

صندوق مین جو زر ہے اُسکو بھی لے کے گڑوا دے
کوٹھے مکان حویلی سب کھود کر کھلادے
سے کے بہاکے نالے طبلون کو کھڑکھڑا دے
کڑیون تلک جلادے اینٹون تلک اڑادے

دلکی خوشی کی خاطر چلکچھڑال مال و دھن کو
گر مرد ہے تو عاشق کوڑی نہ رکھ کفن کو

جو جو بخیل کتنی زر چھوڑ کر مرے گا
تیرا وہی ہے جو کچھ راہِ خدا مین دیگا
یا کھائے گا جنوائی یا خالصہ لگے گا
کھاتا کھلاتا ہنستا تو بھی سدا رہے گا

دلکی خوشی کی خاطر چلکچھڑال مال و دھن کو
گر مرد ہے تو عاشق کوڑی نہ رکھ کفن کو

گر آپڑیگا تجھپر کچھ حادثہ خلل کا
آنگے سے دے دلاکے ہورہ تو اُس ہی پل کا
مالک پھر اور کوئی ٹھہریگا تیرے دل کا
کر فکر اپنے دل مین کچھ آج کا نہ کل کا

دلکی خوشی کی خاطر چلکچھڑال مال و دھن کو
گر مرد ہے تو عاشق کوڑی نہ رکھ کفن کو

جسنے یہ زر دیا ہے پھر وہ ہی دھن بھی دیگا
مال و مکان حویلی باغ و چمن بھی دیگا
جیتا رہیگا جبتک کھانے کو ان بھی دیگا
مرجاویگا تو وہ ہی تجھکو کفن بھی دیگا

دلکی خوشی کی خاطر کچھ ڈال مال دھن کو
گر مر دے ہے تو عاشق کوڑی نہ رکھ کفن کو

جتنے گڑے دبے ہین سب کھالے اور کھلالے
رکھ دُھن اُسی کی دلمین اب کھالے اور کھلالے
اپنا سمجھ اُسی کو جب کھالے اور کھلالے
اتو نظیر تو بھی سب کھالے اور کھلالے

دلکی خوشی کی خاطر کچھ ڈال مال دھن کو
گر مر دے ہے تو عاشق کوڑی نہ رکھ کفن کو

## در تعریف طفلی

کیا دن تھے یار وہ بھی تھے جبکہ بھولے بھالے
نکلے تھی دائی لیکر پھرتی کبھی ددا لے
چوٹی کوئی رکھا لے بدھی کوئی پنھا لے
ہنسلی گلے مین ڈالے منت کوئی بڑھا لے

موٹے ہون یا کہ دُبلے گورے ہون یا کہ کالے
کیا عیش لوٹتے ہین معصوم بھولے بھالے

دلمین کسی کے ہر گز نے شرم نے حیا ہے
آگا بھی کھل رہا ہے پیچھا بھی کھل رہا ہے
پہنے پھرے تو کیا ہے ننگے پھرے تو کیا ہے
یان یُون بھی واہ واہ ہے اور وون بھی واہ واہ ہے

کچھ کھالے اسطرح سے کچھ اُسطرح سے کھالے
کیا عیش لوٹتے ہین معصوم بھولے بھالے

مرجاوے کوئی تو بھی کچھ اُنکا غم نہ کرنا
نے جانے کچھ بگڑنا نے جانے کچھ سنورنا
اُنکی بلا سے گھر مین ہو قید یا کہ گھرنا
جس بات پر یہ مچلے پھر وہ ہی کر گزرنا

ترا ایذا بھی جب کرنے لگا واں جا سبکساری — یہی کلمہ بناویگا ترے پلّے کو واں بھاری

پڑھا کر صدق دل سے رات دن کلمہ محمدؐ کا

پڑیگا العطش کا شور اُس میدان میں جب آکر — پھرینگے پانی پانی کرتے مارے پیاس کے اکثر
ترے بھی جب لگینگے سوکھنے تالو زبان یکسر — یہی کلمہ تجھے پانی پلاویگا میاں بھر بھر

پڑھا کر صدق دل سے رات دن کلمہ محمدؐ کا

یہی کلمہ تجھے دیدار حق کا بھی دکھاویگا — محمدؐ کی شفاعت سے بھی تجھکو بخشواویگا
بہشتی کر کے حلّہ نور کا تجھکو پنہاویگا — بڑی عزت بڑی حرمت سے جنت میں لیجاویگا

پڑھا کر صدق دل سے رات دن کلمہ محمدؐ کا

یہی کلمہ تجھے واں جام کوثر کا پلاویگا — یہی کلمہ تجھے گلزار جنت کے دکھاویگا
یہی کلمہ ترا مُنہ چاند سا روشن بناویگا — یہی کلمہ ترے ہر وقت واں پر کام آویگا

پڑھا کر صدق دل سے رات دن کلمہ محمدؐ کا

یہی کلمہ نجات اور مغفرت کا ہے ترے چارا — اسی کلمہ سے تیری روح ہوگی عرش کا تارا
اِسی کلمہ سے ہم تم سب گنہگاروں کا چھٹکارا — اسی کلمہ سے ہوگا دین اور دنیا میں نستارا

پڑھا کر صدق دل سے رات دن کلمہ محمدؐ کا

میاں اب جو یہ کلمہ ہے یہ حق کی خاص رحمت ہے — یہ صدقے سے رسول اللہ کی ہم پر عنایت ہے
اسی سے یاں نظیرؔ عزت اِسی سے واں شفاعت ہے — یہی سب مومنوں کے واسطے افضل عبادت ہے

پڑھا کر صدق دل سے رات دن کلمہ محمدؐ کا

## راکھی

چلی آتی ہے اب تو ہر کہیں بازار کی راکھی — سنہری سبز ریشم زرد اور گلنار کی راکھی

بنی ہے گو کہ نادر خوب ہر سردار کی راکھی — سلونو تمھیں عجب رنگین ہے اُس دلدار کی راکھی
نہ پہونچے ایک گُل کو یار جس گلزار کی راکھی

عیاں ہے اب تو راکھی بھی چمن بھی گل بھی شبنم بھی — جھمک جاتا ہے موتی اور جھلک جاتا ہے ریشم بھی
تماشا ہے اہا ہا ہا غنیمت ہے یہ عالم بھی — اُٹھانا ہاتھ پیارے واہ وا ٹک دیکھ لیں ہم بھی
تمھاری موتیوں کی اور زری کے تار کی راکھی

مچی ہے ہر طرف کیا کیا سلونو کی بہار اب تو — ہر اک گلرو پھرے ہے راکھی باندھے ہاتھ میں خوش ہو
ہوس جو دل میں گزری ہے کہوں کیا آہ میں تم کو — یہی آتا ہے جی میں بن کے باہمن آج تو یارو
میں اپنے ہاتھ سے پیارے کے باندھوں پیار کی راکھی

ہوئی ہے زیب و زینت اور خوبان کو تو راکھی سے — و لیکن تم سے اے جان اور کچھ راکھی کے گل بوٹے
دِوانی بلبلیں ہوں دیکھ گل چننے لگیں تنکے — تمھارے ہاتھ نے مہندی نے انگشتوں نے ناخن نے
گلستان کی چمن کی باغ کی گلزار کی راکھی

ادا سے ہاتھ اُٹھتے ہیں گل راکھی جو ہلتے ہیں — کلیجے دیکھنے والوں کے کیا کیا آہ اُچھلتے ہیں
کہاں نازک یہ پہنچی اور کہاں یہ رنگ ملتے ہیں — چمن میں شاخ پر کب اس طرح کے پھول کھلتے ہیں
جو کچھ خوبی میں ہے اُس شوخ گل رخسار کی راکھی

پھریں ہیں راکھیاں باندھے جو ہر دم حسن کے مارے — تو اُن کی راکھیوں کو دیکھ اے جان چاؤ کے مارے
پہن زنار اور قشقہ لگا ماتھے اوپر بارے — نظیر آیا ہے باہمن بن کے راکھی باندھنے پیارے
بندھا لو اُس سے تم ہنس کر اب اس تہوار کی راکھی

## مخمس ہولی

قاتل جو میرا اوڑھے اک سرخ شال آیا — کھا کھا کے پان ظالم کر منھ لال آیا

گویا نکل شفق سے بدر کمال آیا — جب منہ میں وہ پری رو ملکر گلال آیا
اِک دم تو دیکھ اُسکو ہولی کو حال آیا

عیش و طرب کا سامان ہے آج سب گھر اُسکے — اب تو نہین ہے کوئی دنیا مین ہمسر اُسکے
از ماہ تا بماہی بندے ہین بے زر اُسکے — کل وقت شام سورج ملنے کو مُنہ پر اُسکے
رکھکے شفق کے سر پر طشت گلال آیا

خالص کہین سے تازی اک زعفران منگاکر — مشک و گلاب مین بھی ملکر اُسے بسا کر
شیشے مین بھر کے نکلا چپکے لگا چھپاکر — مدت سے آرزو تھی اک دم اکیلا پاکر
اِک دن صنم پہ جاکر مین رنگ ڈال آیا

ارباب بزم پھر تو وہ شاہ اپنے لیکر — سب ہمنشین حسب دلخواہ اپنے لیکر
چالاک چست کافر گمراہ اپنے لیکر — دس بیس گلرخون کو ہمراہ اپنے لیکر
یوہین بھگونے مجھکو وہ خوش جمال آیا

عشرت کا اُسگھڑی تھا اسباب سب مہیا — بہتا تھا حسن کا بھی اُسجا پہ ایک دریا
ہاتھون مین دلبرونکے ساغر کسی کے شیشا — کمرون مین جھولیون مین سیرون گلال باندھا
اور رنگ کی بھی بھر کر مشک و پکھال آیا

عیار گی سے پہلے اپنے تئین چھپاکر — چاہا کہ مین بھی نکلون اُنئین سے چھٹ چھٹاکر
دوڑے گئے یہ کہکر جاتا ہے دم چھپاکر — اتنے مین گھیر مجھکو اور شور و غل مچاکر
اُسدم کمر کمر تک رنگ و گلال آیا

یہ چہل تو کچھ اپنی قسمت سے مچ رہی تھی — یہ آبرو کے پردے حرمت سے بچ رہی تھی
کیسا سمان تھا کیسی شادی ہی اپچ رہی تھی — اُسوقت میرے سر پر اک دھوم مچ رہی تھی

اِس دھوم مین بھی مجھکو جو کچھ خیال آیا

لازم نہ تھی یہ حرکت اے خوش سیر تجھکو
اظہر ہے سب کہے ہین مل کر شریر تجھکو
کرتے ہین اب ملامت خرد و کبیر تجھکو
لا حول پڑھکے شیطان بولا نظیر تجھکو

اب ہولی کھیلنے کا پورا کمال آیا

## مخمس

چمن مین آج نسیم بہار آپہونچی
نوید نکہت گل بے شمار آپہونچی
صدائے قمری و صوت ہزار آپہونچی
جنونکے فوج کی دلپر پکار آپہونچی

ہزار شکر کہ فصل بہار آپہونچی

گئی نسیم کے ہاتھون نکلکے بادسموم
گھٹائین ابر بہاری کی تُل رہی ہین جھوم
تمام صحن چمن مین عجب مچی ہے دھوم
اِدھر گلونکے اوپر بلبلین کرین ہین ہجوم

اُدھر سے مست صفت گلعذار آپہونچی

چمن کی سیر کو آئے ہین ملکے بادہ کشان
ہوا ہے بادہ کشی کا بھی خوب سا سامان
نکالتے ہین نشے مے کے دلکا سب ارمان
ہوئی ہے گرم چمن بیچ مغبچونکی دکان

شراب و شیشہ و ساغر کی بار آپہونچی

کھلے ہے چارون طرف زور تختہ گلزار
چلے ہے سرو صبا اور نسیم عنبر بار
خبر سُنی ہے کہ آتا ہے وہ گل بے خار
گئی مصیبت روز فراق سب اِک بار

کہ اب قریب شب وصل یار آپہونچی

کوئی ہے وصف کرے گل کی تاجداری کا
کسی کو ذکر ہے بلبل کی بے قراری کا
نہین یہ وقت مری جان اضطراری کا
نہین یہ وقت مری جان آہ و زاری کا

خوشی ہو اب کہ حدِ انتظار آپہونچی

## خمسہ بر غزل خود

قمر خجل ہوا خونکی جھلک نہ دیکھ سکا
سنہرے رنگ کی کندن لٹک نہ دیکھ سکا
گہر بھی لب کے سجن کی ڈھلک نہ دیکھ سکا
ترے جمال کی سورج جھلک نہ دیکھ سکا
کھلی نقاب رہی جب تلک نہ دیکھ سکا

ترے الم مین ہو دخل سو مہورت کو
نہ ہمسری ہو کبھی صاف سے کدورت کو
ملاپ تجھ سے کہان آبِ گل کی صورت کو
تو وہ ہے نور سراپا کہ تیری صورت کو
بشر تو کیا ہے مری جان ملک نہ دیکھ سکا

غمِ فراق مین جینے سے ہم جو اُکتائے
ندان یار کے کوچے مین جا کے کام آئے
تو وان بھی ذرّے ہمارے ہوا نے اُڑوائے
گلی کی خاک بھی ہو کر نہ ٹھہرنے پائے
ہمین تو آہ فلک یان تلک نہ دیکھ سکا

ہوا ہون سوکھ کے کانٹا مین ہجر مین رو رو
نہ بال اور کمر اب مرے مقابل ہو
کمال ضعف کا اپنے کہون مین کیا یارو
یہ ناتوان ہون کہ آیا جو یار ملنے کو
تو صورت اُسکی اُٹھا کر پلک نہ دیکھ سکا

پڑا ہے آہ مجھے جب سے شوخ سے پالا
نہ جی کو چین ہوا اور نہ دل نے سکھ پایا
لگا لگا کے نگاہونکا تیر اور بھالا
گھڑی تو دلکو پرویا گھڑی جگر چھیدا
کبھی خوشی مجھے وہ اک پلک نہ دیکھ سکا

ابھی تو آہ خمو مین شراب ہے باقی
سبھونکی عیش کی یان ہو رہی ہے بیباقی
ہمارے یار کو ظالم یہ چین مشتاقی
لگا گھٹانے جواب مے کو دمبدم ساقی

ہمارے جام کی شاید جھلک نہ دیکھ سکا

کبھی اِدھر کو جو قاصد ترا گذر ہووے
دیا کہ راہ مین جاتے کہین وہ تجھ سے ملے
تو آہ بھر کے یہ کہیو تو اُس پری رو سے
نظیر تجھ سے نہ ہوتا کبھی جدا پیارے
مگر یہ عشق حسد سے فلک نہ دیکھ سکا

## ولہ در بیان بے ثباتی مراتب دُنیا

گر بادشہ ہو کر عمل مُلکون ہوا تو کیا ہوا
دھن کا نرسنگا بجا بھون بھون ہوا تو کیا ہوا
غل شور ملک و مال کا گوسون ہوا تو کیا ہوا
یا ہو فقیر آزاد کے رنگون ہوا تو کیا ہوا
گر یون ہوا تو کیا ہوا اور وون ہوا تو کیا ہوا

وون تو یہ چرچا ہوا ہاتھی ملا ہاتھی ملا
بیٹھا اگر ہودے اوپر یا پالکی مین جا بیٹھا
آگے نقارہ اور نشان پیچھے کو فوجون کا پرا
دیکھا تو پھر آکر ان مین ہاتھی نہ گھوڑا نے گدھا
گر یون ہوا تو کیا ہوا اور وون ہوا تو کیا ہوا

یا عشرتون کے ٹھاٹھ تھے اور عیش کے اسباب تھے
ساقی صراحی گلبدن جام شراب ناب تھے
یا بیکسی کے درد سے بیحال تھے بیتاب تھے
یا اضطراب حال سے وہ صورتِ سیماب تھے
گر یون ہوا تو کیا ہوا اور وون ہوا تو کیا ہوا

یا ایک دن وہ دھوم تھی نکلے تھا جب اسوار ہو
ہر دم پکارے تھا نقیب آگے بڑھو پیچھے رہو
یا ایک دن دیکھا اُسے تنہا پڑا پھرتا ہے وہ
بس کیا خوشی کیا ناخوشی یکسان ہے سب اپنے تئین وہ
گر یون ہوا تو کیا ہوا اور وون ہوا تو کیا ہوا

یا نعمتین کھاتا رہا دولت کے دسترخوان پر
میوے مٹھائی یا مزے حلوے ترشیر و شکر
یا باندھ جھولی بھیک کی ٹکڑون کی خاطر در بدر
ہو کر گدا پھرنے لگا ٹکڑون کی خاطر در بدر
گر یون ہوا تو کیا ہوا اور وون ہوا تو کیا ہوا

گر اک مصیبت مین رہا اور دوسرا دلشاد ہے
یا لذتین یا راحتین یا ظلم یا بیداد ہے
وان عیش عشرت کے مزے یان نالۂ فریاد ہے
کچھ رہ نہین جاتا میان آخر کو سب برباد ہے

اگر یون ہوا تو کیا ہوا اور وون ہوا تو کیا ہوا

جو عشرتین آ کر ملین تو بھی وہ گذر جانا میان
یان سُکھ مین یا دکھ مین غرض یا ہے گذر جانا میان
جو درد دکھ آ کر پڑین تو بھی وہ پھر جانا میان
یان چار دن کی زندگی آخر کو مر جانا میان

اگر یون ہوا تو کیا ہوا اور وون ہوا تو کیا ہوا

اب دیکھ کسکو شاد ہوا ور کسپہ آنکھین نم کرے
یا دلکو لے رو بیٹھکر یا درد دکھ مین کم کرے
یہ دل بچارا ایک ہے کس کس کا اب ماتم کرے
یا تکا یہی طوفان ہے اب کسکی جوتی غم کرے

اگر یون ہوا تو کیا ہوا اور وون ہوا تو کیا ہوا

گر تو نظیر اب مرد ہے ہر حال مین بھی شاد ہو
آزادگی بھی دیکھ لے جنجال مین بھی شاد ہو
دستار مین بھی ہو خوشی رومال مین بھی شاد ہو
اس حال مین بھی شاد ہو اس حال مین بھی شاد ہو

اگر یون ہوا تو کیا ہوا اور وون ہوا تو کیا ہوا

## در بیان ہولی

جدا نہ ہے ہوا سے خوش جمال ہولی مین
ہر ایک عیش سے ہیگا بحال ہولی مین
کہ یار پھرتے ہین یار دنکی نال ہولی مین
بہار اور کچھ انکی ہے سال ہولی مین

مزا ہے سیر ہے ہر سو کمال ہولی مین

سبھونکے عیش کو پھاگن کا یہ مہینا ہے
طلا کا زرد کئے سر بسر خزینہ ہے
سفید و زرد مین لیکن کمال کینہ ہے
سفید پاس فقط سیم کا دفینہ ہے

ہر ایک دل مین ہے رستم و زال ہولی مین

یہ سُن کے اُسنے وہین اپنا اِک منگا جوڑا | پھر اپنے ہاتھ سے جوڑے کو چھڑکوان رنگا
کہا کہ دونون رہو شامل حال ہولی مین

پھر اپنے تن مین جو پہنا وہ خلعت رنگین | سبھونکو حکم ہوا تم بھی پہنو اب یونہین
ہزارون لڑکون نے پہنے وہ جوڑے پھولدین | پکاری خلق کہ انصاف چاہیے یونہین
ہوا پھر اور ہی حسن و جمال ہولی مین

میان مین کیا کہون پھر اس مزے کی تھی بہار | جدھر کو آنکھ اُٹھا کر نظر کرو اکبار
ہزارون باغ رواں ہین کرورون ہین گلزار | چمن چمن ہی پڑے پھرتے ہین سرو گل رخسار
عجب بہار کے ہین نونہال ہولی مین

جو لہر حسن کی ہے موج مار چلتی ہے | علم لیے ہوے آگے بہار چلتی ہے
اگاڑی مست صف گلعذار چلتی ہے | پچھاڑی عاشقون کی سب قطار چلتی ہے
سبھونکے دل مین خوشی کا خیال ہولی مین

گلال عبیر سے کتنے بھرے ہین چوپائے | تمام ہاتھونمین گڑوے بھی رنگ کے لائے
کوئی کہے ہے کسی سے کہ ہم بھی لو آئے | تو اُس سے کہتا وہ ہنسکر کہ آ مری جاے
ہنسی خوشی کا ہے قال و مقال ہولی مین

اسی بہار سے گوکل پورے مین جا پہونچے | اور منڈی نائی کی و رسید خانی منڈی ہے
سب عام گنج مین شاہ گنج و تاجگنج پھرے | ہین شہر مین نہین اور گرد شہر کے رستے
ہوا ہجوم کا پھر کمال ہولی مین

سبھونکو لیکے کناری بزار مین آئے | پھر موتی کٹرہ پھیلے کے لوگ سب دھائے
کہ میل منڈی و بنی گلی کے بھی آئے | جہان تہان سے یہ گھر گھر کے لوگ سب چھائے

کہ بینوا اونکے دیکھین جمال ہولی مین

ہوئی جو سب مین شریف و رذیل مین ہولی　　تو پہلے رنگ کی پچکاریونکی مار ہوئی
کسی کا بھر گیا جامہ کسیکی پگڑی بھری　　کسی کے مُنھ پہ لگائی گلال کی مٹھی
تو رفتہ رفتہ ہوئی پھر یہ چال ہولی مین

گھٹائین مشک پکھالونکی جھوم کر آئین　　سُنہری بجلیان پچکاریون کی چمکائین
صبانے رنگ کی بوچھارین آکے برسائین　　ہوانے آنکے ساون کی جھڑیان بنوائین
لگے برسنے کو مشک دیکھال ہولی مین

ادھر گلال کا بادل بھی چھا گیا گھنگھور　　صدا یہ رعد ہوئی ہر کسی کا غل اور شور
یہ لڑکے نازنین پوسے ہین کو کلا جوں مور　　تمام رنگ کی بوچھار سے ہے شورابور
عجب ہے رنگ نکی برشکال ہولی مین

لگا ہے چوک سے اور چارسو تلک ریلا　　کہ جا کہ ایک بھی تل دھرنے کی نہین ہے ذرا
تمام بھیڑ سے ہر طرف بند ہے رستا　　تس اوپر رنگ کا بادل ہے اسقدر برسا
کہ ہر گلی مین بہا ڈھول کھال ہولی مین

نظیر ہولی تو ہے ہر نگر مین اچھی خوب　　ولیک ختم ہوا آگرے پہ یہ اسلوب
کہان ہین ایسے صنم اور کہان ہین یہ محبوب　　جنھونکے دیکھتے عاشق کا ہووے تازہ قلوب
تھی نرالی یہ یہان چال ڈھال ہولی مین

## در بیان عشرت ایام طفلی

کیا وقت تھا وہ ہم تھے جب وہ دیکھ چھورے　　ہر آن آنچلون کے سمور تھے کٹورے
پائوئین کالے ٹیکے ہاتھون مین نیلے ڈورے　　یا چاندسی ہو صورت یا سانورے و گورے

کیا سیر دیکھتے ہیں یہ طفل شیر خورے

گل کی طرح سے ہر دم سینے پہ پھولتے تھے — پی پی کے دودھ ماں کا خوش ہو کے جھولتے تھے
ماں باپ انکی خدمت سر پر قبولتے تھے — ہاتھوں میں کھیلتے تھے جھولوں میں جھولتے تھے
کیا سیر دیکھتے ہیں یہ طفل شیر خورے

…نے دوستی کسی سے نے دل میں انکے کینا — جانیں نہ سیر [illegible] نے جھیلیں کچھ ترینا
…نے گرمی سے واقف نے جاڑے پسینا — چھاتی سے ماں کی لپٹے خوش ان کو دودھ پینا
کیا سیر دیکھتے ہیں یہ طفل شیر خورے

جو دیکھے انکی صورت لے پیار سے گلاوے — ہاتھوں اوپر اچھالے اور چھیڑ کر ہنساوے
چومے کبھی دہن کو چھاتی کبھی لگاوے — کوئی چوسنی تھما دے کوئی جھنجھنا لگاوے
کیا سیر دیکھتے ہیں یہ طفل شیر خورے

چھوٹا سا کوئی انکا کرتا سلا لاتا ہے — یا چھوٹی چھوٹی ٹوپی سر پر سنبھالتا ہے
ماں دودھ ہے پلاتی اور باپ پالتا ہے — نانا گلے لگاوے دادا اچھالتا ہے
کیا سیر دیکھتے ہیں یہ طفل شیر خورے

کیا عمر ہے عزیزو اور کیا یہ وقت ہوگا — جب گھٹنیوں چلے پھر اور کچھ تماشا
پاؤں چلے تو واں سے پھر اور رنگ ٹھہرا — سب زندگی کا حظ ہے انکو نظیر اہا ہا
کیا سیر دیکھتے ہیں یہ طفل شیر خورے

## خمسہ بر غزل حافظ رحمۃ اللہ علیہ

آمد نگار دلبر شیرین کلام ما — رشک ارم ز نزہت او شد مشام ما
ز دور روزگار سکّہ دولت بنام ما — ساقی بہ نور بادہ برافروز جام ما

مطرب بگو کہ کار جہان شد بکام ما

زاہد تو کم خوری سے کرین تن کو اپنے کاشت
ہم رند پی شراب کرین عیش و لکے راست
جسدم کہ آگے ہووےگا دیوان حشر راست
ترسم کہ صرفہ نبرد روز بازخواست

نان حلال شیخ ز آب حرام ما

جامے ز دست ساقی رنگین کشیدہ ایم
غم را بہ پشت پا زدہ عشرت خریدہ ایم
زاہد خبر ندارد ازان گل کہ چیدہ ایم
ما در پیالہ عکس رخ یار دیدہ ایم

اے بے خبر ز لذت شرب مدام ما

چرخ و فلک جہان مین خرامندہ شد بہ عشق
شمس و قمر ہی نور مین تابندہ شد بہ عشق
دائم وہی رہیگا جو پایندہ شد بہ عشق
ہرگز نمیرد آنکہ دلش زندہ شد بہ عشق

ثبت است بر جریدۂ عالم دوام ما

کیا کیا کرین ہین ناز و ادا سیمتن بتان
آوے ابھی وہ شوخ تو ہوجاوین سب نہان
دیکھا جو خوب سب ہین یہ دھوکے کی ٹٹیان
چندان بود کرشمہ و ناز سہی قدان

کاید بجلوہ سرو صنوبر خرام ما

زاہد ہمین خدا نے کیا ہے جو مے پرست
مست الست ہم ہین نہین آجکل کے مست
دیکھو تو کسطرح کی تری ہے نگاہ مست
مستی بچشم شاہد دلبند ما خوش است

زان رو سپردہ اند بہ مستی زمام ما

جیسے جدا ہوا انکا حسن کا وہ چاند
روتے ہی روتے ہمکو یہ گذرا تمام چاند
مثل نظیر ہجر کی شب مین ہو کے ماند
حافظ ز دیدہ دانۂ اشکی ہمی فشاند

باشد کہ مرغ وصل کند قصد دام ما

## خمسۂ دیگر بر غزل حافظ شیرازی رحمۃ اللہ علیہ

کیست تا آن ساقیِ گلفام را
تشنہ لب نگذار این ناکام را
از من بیدل دہد پیغام را
ساقیا برخیز و در دہ جام را

خاک بر سر کن غم ایام را

گو کہ مے پینے سے ہیں بدنامیاں
ہم تو سمجھے ہیں پلا ساقی میاں
عزت و حرمت کا جاتا ہے نشان
گرچہ بدنامیست نزد عاقلان

ما نمی خواہیم ننگ و نام را

دیکھکر نالے ہمارے شعلہ زن
کیوں نہ اب جل جلکے ہوں دشمن کے تن
عابد و زاہد کے بھولے مکر و فن
دود آہ سینۂ سوزان من

سوخت این افسردگان خام را

یہ جو ہیں پہنا ہے جبہ سر بسر
رب خدا کے واسطے اے مغبچہ
ہے بھرا اس میں سراپا مکر و شر
سلغری بر کفم نہ تا ز سر

بر کشم این دلق ازرق فام را

تنگ دارم منزل و ماوائے خود
عاشقم بر طرز بے پروائے خود
کردہ ام کوے مغان را جائے خود
محرم راز دل شیدائے خود

کس نمی بینم ز خاص و عام را

یہ جو یاں خوباں سمجھتے ہیں بند و بست
انکا میں عاشق نہیں اے خود پرست
دل کو لیتے ہیں بصد افسون و دست
با دلارامے مرا خاطر خوش است

کز دلم یکبارہ برد آرام را

عشق میں آرام دل ہوتا ہے کب
یاں تو ہر دم غم ہے اور رنج و تعب
کوئی دن مثل نظیر اس غم میں اب
صبر کن حافظ بہ سختی روز و شب
عاقبت روزے بیابی کام را

## خمسۂ دیگر

تا کے بدلق و سبحہ کنی فکر دام را
آری بحلقہ در کف خود خلق عام را
بگذار یک نفس تو چنیں کار خام را
صوفی بیا کہ آئینہ صافست جام را
تا بنگری صفائے مے لالہ فام را

یہ صید گاہ عشق ہے دیر و حرم نہیں
یاں لاکھوں جال اڑ گئے اور سیکڑوں کہیں
باز آ تو اس خیال سے سنتا ہے ہمنشیں
عنقا شکار کس نہ شود دام باز چیں
کانجا ہمیشہ باد بدست ست دام را

کیفیت شراب زہے پرست پرس
یا آنکہ در ازل شدہ جام الست پرس
سیر جہاں نہ از دل از عقل پست پرس
راز درون مرو ز رندان مست پرس
کیں حال نیست صوفی عالی مقام را

گر زیر آسماں تجھے فرصت ہے ایک جو
گر اپنے دل کے عیش تو ایک ایک دم میں سو
گرچہ شراب ناب کی اسجا لگی ہے لو
در بزم دور یک دو قدح درکش و برو
یعنی طمع مدار وصال دوام را

کھو کر جوانی کو جو ہوا یار اب قریش
پیری کا اب تو آن پڑا تیرے سر پہ جیش
آتا ہے تجھکو دیکھ مرے جی میں اب تو طیش
ای دل شباب رفت نچیدی گلے ز عیش
پیرانہ سر مکن ہوس ننگ و نام را

پیرمغان نے جب سے دیے جام نو بنو
جب سے کلاہ دان و مصلا ہوا گرو
شل نظیر اب تو لگی دلکو مے کی لو
حافظ مرید جام مے ست اے صبا برو
وز بندہ بندگی برسان شیخ جام را

## دربیان اُمس

کیا ابر کی گرمی مین گھڑی پہر ہے اُمس
گرمی کے بڑھانے کی عجب لہر ہے اُمس
پانی سے پسینون کی بڑی نہر ہے اُمس
ہر باغ مین ہر دشت مین ہر شہر ہے اُمس
برسات کے موسم مین نپٹ زہر ہے اُمس
سب چیز تو اچھی ہے پر اک قہر ہے اُمس

کتنے تو اس اُمس کے تئین کہتے ہین گرماؤ
یعنی کہ گھرا ابر ہو اور آکے رکی باؤ
اُس وقت تو پڑتا ہے غضب جان مین گھبراؤ
دل سینے مین بیکل ہو یہی کہتا ہے کھاتاؤ
برسات کے موسم مین نپٹ زہر ہے اُمس
سب چیز کو اچھی ہے پر اک قہر ہے اُمس

بدلی کے جو گھر آنے سے ہوتی ہے ہوا بند
پھر بند سے گرمی وہ غضب پڑتی ہے یکچند
پنکھے کوئی پکڑے کوئی کھولے ہے کمر بند
دم رک کے کھلا جاتا ہے کرنیسے پھر اک بند
برسات کے موسم مین نپٹ زہر ہے اُمس
سب چیز تو اچھی ہے پر اک قہر ہے اُمس

ایدھر تو پسینون سے پڑی بھیگے ہین کھاٹین
گرمی سے اُودھر میل کی کچھ چیونٹیان کاٹین
کپڑا جو پہنیے تو پسینے اُسے پاٹین
ننگا جو بدن رکھیے تو پھر مکھیان چاٹین
برسات کے موسم مین نپٹ زہر ہے اُمس
سب چیز تو اچھی ہے پر اک قہر ہے اُمس

اُڑکنے سے ہوا کے جو بُرا ہوتا ہے احوال — پنکھا کوئی آنچل کوئی دامن کوئی رومال
دم دھوکنے لگتا ہے اُبھار و نگی کو یلکھال — کچھ روح کو بیتابیان کچھ جان کو جنجال

برسات کے موسم مین نپٹ زہر ہے اُمس
سب چیز تو اچھی ہے پر اک قہر ہے اُمس

گھبرا کے کبھی آتا ہے دم جاتا ہے پھولا — آرام جو دل کا ہے سبھی جاتا ہے بھولا
آتا ہے کبھی ہوش کبھی جاتا ہے بھولا — کپڑے بھی بُرے لگتے ہین جی جاتا ہے بھولا

برسات کے موسم مین نپٹ زہر ہے اُمس
سب چیز تو اچھی ہے پر اک قہر ہے اُمس

ہوتی ہے اُمس جو کبھی اک رات کو آکر — گر ڈالتی ہے پھر تو قیامت ہی مقرر
ایدھر تو ہوا بند اُودھر پسو و مچھر — پانی کوئی پیوے تو وہ اودھن سے بھی وہ تیز

برسات کے موسم مین نپٹ زہر ہے اُمس
سب چیز تو اچھی ہے پر اک قہر ہے اُمس

جسوقت ہوا بند ہوا اور آگے گھٹا چھائے — پھر کیسے دل اُس گرمی مین کسطرح نہ گھبرائے
اوڑھو تو پسینا جو نہ اوڑھو تو غضب آئے — پسّو کبھی مچھر کبھی کھٹمل ہی لپٹ جائے

برسات کے موسم مین نپٹ زہر ہے اُمس
سب چیز تو اچھی ہے پر اک قہر ہے اُمس

گر اس مین ہوا کھل گئی اور پانی بھی لائی — تو جسمین جی اور جان مین کچھ جان سی آئی
اور اسمین جو پھر ہو گئی اُمس کی چڑھائی — تو پھر وہی رونا وہی غل شور دُہائی

برسات کے موسم مین نپٹ زہر ہے اُمس — سب چیز تو اچھی ہے پر اک قہر ہے اُمس

اُمس مین تو لازم ہے کہ پنکھا نہ ہوا ہو
اور مکھیون کے واسطے گزتن سے ملا ہو
اک کوٹھری ہو جسمین دھوان آن کے بھرا ہو
اُسوقت ذرا دیکھیے اُمس کا کہ کیا ہو

برسات کے موسم مین نپٹ زہر ہے اُمس
سب چیز تو اچھی ہے پر اک قہر ہے اُمس

اُس رت مین تو واللہ عجب عیش ہے دلخواہ
جنگل بھی ہرے گل بھی کھلے سبز چراگاہ
مینہ برسے ہے اور سرد ہوا آتی ہے ہر گاہ
اُمس ہی مگر دل کو ستاتی ہے نظیر آہ

برسات کے موسم مین نپٹ زہر ہے اُمس
سب چیز تو اچھی ہے پر اک قہر ہے اُمس

## خمسہ بر غزل خود

خوشی سے دلکی منگا عطر و پان کوٹھے پر
ہمارے ملنے کا رکھ دل مین دھیان کوٹھے پر
بچھا کے فرش لگا سائبان کوٹھے پر
کبھی تو آؤ ہماری بھی جان کوٹھے پر

لیا ہے ہمنے اکیلا مکان کوٹھے پر

ادائے تیغ بھرن کی کمان کوٹھے پر
بنا کے ناز و کرشمے کی شان کوٹھے پر
مزہ کا تیز نگہ کا سنان کوٹھے پر
کھڑے جو ہوتے ہو تم آن آن کوٹھے پر

کروگے حسن کی کیا تم دُکان کوٹھے پر

تمھاری یاد مین ٹکڑے کیا جگر مین نے
کھڑا ہو در سے ٹھہرا کے ٹک نظر مین نے
تمھارے ہجر مین چھانا ہے در بدر مین نے
تمھین جو شام کو دیکھا تھا بام پر مین نے

تمام رات رہا میرا دھیان کوٹھے پر

اگرچہ ہمکو ستاتے ہو تم بہت ساجی
جھڑک جھڑک کے اُٹھاتے ہو بزم سے اپنی

تمھاری مجھ سے تو اُلفت نہ چھوٹے جیتے جی
یقین ہے بلکہ مری جان جب کہ نکلے گی
تو آرہے گی تمھارے ہی جان کوٹھے پر

تمھیں خبر نہیں پیارے ابھی ہو تم لڑکے
گلاب و عطر ملا ہے جو تم نے کپڑوں سے
یہ وقت شام ہے اور دونوں وقت ہیں ملتے
مجھے یہ ڈر ہے کسی کی نظر نہ لگ جاوے
پھرو نہ تم کھلے بالوں سے جان کوٹھے پر

اُدھر سے زلف بھی آکر ہوا سے لہراوے
اُدھر سے پان و مسی بھی جو رنگ دکھلاوے
اُدھر سے چاند سا مکھڑا جھلک جو جھمکاوے
بشر تو کیا ہے فرشتہ کا جی نکلجاوے
تمھارے حسن کی دیکھ آن بان کوٹھے پر

جہاں دلوں کی محبت کا کارخانہ ہے
وہاں تو لاکھ طرح دیکھنا دکھانا ہے
یہ بار بار کے آنے سے ہم نے جانا ہے
جھمک دکھا کے ہمیں اور بھی پھنسانا ہے
جبھی تو چڑھتے ہو تم جان جان کوٹھے پر

میاں یہ ہے سر بازار کچھ تو خوف کرو
گلابی پیتے ہوے کی لب تک کنارے پیو
نشے میں پیارے سے ہنس ہنس کے مجھ سے مت اینٹھو
تمھیں تو کیا ہے و لیکن مری خرابی ہو
کسی کا آن پڑے اب جو دھیان کوٹھے پر

پڑی ہیں اُس پہ یہ عشقیلیں کئی جو شنگرفی
نہیں تمھاری سرِ بام رنگ کی سُرخی
ہزاروں دیکھی ہیں ہم نے منڈیر چونے کی
کہ چونے کاری میں سرخی ہوئی ہے اوپری
کسی کے خون کا یہ ہے نشان کوٹھے پر

تمھارے ہجر نے اے جان بن کیا ہی گرد
حواس باختہ نمناک چشم منھ ہے زرد
بہا کے آنکھوں سے آنسو جگر سے بھر دم سرد
یہ آرزو ہے کسی دن تو آ کہیے دل کا درد

کرین ہم آن کے تمسے بیان کوٹھے پر

ہوئے ہین ہمتو تمھاری محبت مین تباہ
سنو جی خوب سمجھتے ہین ہم تمھاری چاہ
وے تمھاری وہی ہے دغا و مکر کی راہ
لڑاؤ غیر سے آنکھین کہو ہمسے آہ
کہ تھا ہمین تو تمھارا ہی دھیان کوٹھے پر

یہ دم کی بات جو کہنا ہو اب تو اُسے کہو
ہمین تو دہر سے معلوم آپ کی خو بو
نہ جانتا ہو تمھاری جو کوئی باتون کو
خدا کے واسطے اتنا تو جھوٹ مت بولو
کہین نہ ٹوٹ پڑے آسمان کوٹھے پر

یہ سنکے باتین مری ہنس پڑا وہ ماہ منیر
پھر اپنے ناز و ادا مین سمجھ کے مجھکو اسیر
لگا یہ کہنے کہ تو بھی کوئی بڑا ہے شریر
کمند زلف کی لٹکا کے اُس صنم نے نظیر
چڑھا لیا مجھے اپنے ندان کوٹھے پر

## خمسہ بر غزل خود

کیا وڑ دوڑ پھرتے ہو اِس گھر کے آس پاس
دیکھا ہے ہمنے خوب نظر کر کے آس پاس
تم بھی تو آگے دیکھو کبھی در کے آس پاس
زلفین یہ دو نہین رخ دلبر کے آس پاس
ابر سیہ ہے ماہ منور کے آس پاس

عنبر کی بو کا آہ یہ کب فیض ہے عمیم
جانبخش عاشقون کی ہے اب تری شمیم
جس سے شگفتہ ہو لب زخم دل دو نیم
تجھ مین تو یہ شمیم نہ تھی سچ کہہ اے نسیم
کس کے پھری تو زلف معنبر کے آس پاس

تیرے سوا تو کوئی نہین ایسا نامہ بر
کہیو صبا تو غنچہ دہن سے کہ ہر سحر
جو میرے حال زار کی دیوے اُسے خبر
گلشن مین جا کے پھرتا ہون اُس غنچے کو یاد کر

دو دو پہر مین سرو صنوبر کے آس پاس

نکلے گی آہ سینے سے جسوقت جون شرار | اک آن مین جلائیگی غیرونکے گھر ہزار
تنہا پڑیگا شور طپش کا نہ بے شمار | رو دینگے ہم جو دیکھیو کوچہ مین اپنے یار
پانی ہی پانی ہوگا ہر اک گھر کے آس پاس

خلوت مین گاہ گاہ وہ ہے دسترس مجھے | جو ہاتھ جوڑ پانون پہ دلبر کے جا پڑے
کثرت مین دیکھتا نہین ہر چند دل مجھے | اُس شوخ کی طرف مین رقیبونکے خوف سے
دیکھون بھی ہون تو آہ نظر بھر کے آس پاس

مقدور غیر کا نہین جو ساتھ پھر سکے | کیا غیر اپنے ساتھ نہ سایہ کو لگنے دے
پھرتی ہے گرد گل کے صبا جسطرح سے | ہم تو کمر بند معانیکے حیلے سے پھر لیے
ٹیکے کے ساتھ ساتھ ستمگر کے آس پاس

بلبل کی طرح کب تئین نالہ کیا کرون | اب جی مین ہے پتنگ کی مانند جل اُٹھون
گو شعلہ رو کے گرد سر اور پانونسے چلون | مثل بنیٹی آہ کا چکر سا باندھ دون
پھرنے دے گرد اپنے مجھے سر کے آس پاس

دو چار روز بیٹھ سکون کب مین دلفگار | اُس بن تو ایکدم نہین دلکو مرے قرار
تم مانو یا نہ مانو یہ باتین ہین بے شمار | باران ہو گرچہ باڈھ ہو کچھ ہو پر اکبار
پھر آنا اُس صنم کے مجھے گھر کے آس پاس

نے سر کی سدھ تجھے ہے نہ بالونکی ای پری | شاید کسی سے آج تری آنکھ ہے لڑی
کس کی لگن مین جلتی ہے کیا جانے تو کھڑی | ای شمع ٹک تو دیکھ کہ پروانہ اس گھڑی
کس کس طرح پھرے ہے ترے سر کے آس پاس

جز سوختن کے آہ نہین کچھ اسے طلب
سمجھے تو جان دے یہ اب وصل کے سبب
مہمان ہے کوئی دم کا یہ جلتا ہے تشنہ لب
اس جا وہ پر تو تجھکو بھی لازم ہے یہ کہ اب
اُٹھکر بھرے تو آکے ہر اک سر کے آس پاس

جنت مین جبکہ جائینگے سب خرد اور کبیر
کہدینگے اپنے دل کا جو کچھ ہو ویگا ضمیر
یعنے کہ جام مانگین گے ہر اک جوان و پیر
کیا کیا ہجوم ہونگے مجھونکے اے نظیر
محشر کے روز ساقی کوثر کے آس پاس

## دربیان ہولی

پھر آنکے عشرت کا مچا ڈھنگ زمین پر
اور عیش نے عرصہ ہے کیا تنگ زمین پر
ہر دل کو خوشی کا ہوا آہنگ زمین پر
ہوتا ہے کہین راگ کہین رنگ زمین پر
بجتے ہین کہین تال کہین زنگ زمین پر
ہولی نے مچایا ہے عجب رنگ زمین پر

گھنگروکی پڑی آن کے ہر کان مین جھنکار
سارنگی بھی ہوتی ہین طنبورونکی مددگار
طبلونکے تھکے طبل یہ سازونکے بجے تار
راگونکے کہین غل کہین ناچونکے بندھے تار
ڈھولک کہین جھنکار رہے ہے مردنگ زمین پر
ہولی نے مچایا ہے عجب رنگ زمین پر

اس رات چمن پر بھی عجب رنگ چڑھا ہے
اور جنگل و بن پر بھی عجب رنگ چڑھا ہے
ہر شوخ کے تن پر بھی عجب رنگ چڑھا ہے
عاشق کے بدن پر بھی عجب رنگ چڑھا ہے
سب عیش کے رنگو نمین ہے ہمرنگ زمین پر
ہولی نے مچایا ہے عجب رنگ زمین پر

مارا ہے نپٹ ہولی کے رنگوں نے عجب جوش
ہین ناچ کہین راگ کہین رنگ کہین نوش
جو رنگ مین اک خلق نبی پھرتی ہے گل پوش
پیتے ہین نشے عیش مین سب اُٹھین مین ہوش

معجون کہین پیتے ہین کہین بنگ زمین پر
ہولی نے مچایا ہے عجب رنگ زمین پر

میخانہ مین دیکھو تو عجب سیر ہے یارو
مستی سے سوا عیش نہین ہوش کسی کو
واں مست پڑے لوٹتے ہین اور کرتے ہین ہو ہو
شیشون مین پیالون مین صراحی مین خوشی ہو

اُچھلے ہے پڑی بادہ گلرنگ زمین پر
ہولی نے مچایا ہے عجب رنگ زمین پر

گاگا کے پکارین کہین رنگونکی چھڑک ہے
طبلونکی صدائین کہین تالونکی جھنک ہے
مینائی بھبک اور کہین ساغر کی جھلک ہے
تالی کی بہارین کہین ٹھلیا کی کھڑک ہے

بجتا ہے کہین دف کہین مرچنگ زمین پر
ہولی نے مچایا ہے عجب رنگ زمین پر

مستی مین اُٹھا آنکھ جدھر دیکھو اہا ہا
چلتے ہین کہین جام کہین سوانگ کا چرچا
ناچے ہے طوائف کہین تھنکے ہے بھویا
اور رنگ کو گلیون مین جو دیکھا تو ہر اک جا

بہتی ہین اُمنڈ کر جمن و گنگ زمین پر
ہولی نے مچایا ہے عجب رنگ زمین پر

معمور ہین خوبان سے گلی کوچہ و بازار
چھایا ہے گلالونکا ہر اک جا پہ دھوان دھار
اُڑتا ہے عبیر اور کہین پچکاریکی ہے مار
پڑتی ہے جدھر دیکھو اُدھر رنگ کی بوچھار

ہے رنگ چھڑکنے سے ہر اک تنگ زمین پر
ہولی نے مچایا ہے عجب رنگ زمین پر

بھاگے ہے کہین رنگ کسی پر جو کوئی ڈال — وہ پوٹلی مارے ہے اُسے دوڑ کے فی الحال
یہ ٹانگ گھسیٹے تو وہ کھینچے ہے پکڑ بال — وہ ہاتھ مڑوڑے تو یہ توڑے ہے کھڑا گال
اس ڈھب سے ہر اک جا پہ رہے ڈھنگ زمین پر
ہولی نے مچایا ہے عجب رنگ زمین پر

بیٹھے ہین سب آپس مین نہین ایک بھی کڑوا — پچکاری اُٹھا کر کوئی چمکاوے ہے کھڑوا
پھرتے ہین کہین مشک کہین رنگ کا گڑوا — کیا شاد وہ ہوتا ہے جسے کہتے ہین بھڑوا
سنتے ہین یہانتک نہین اب ننگ زمین پر
ہولی نے مچایا ہے عجب رنگ زمین پر

ہولی کی نظیر اب جو بہارین ہین اہاہا — محبوب رنگیلون کی قطارین ہین اہاہا
کپڑون پہ جمی رنگ کی دھارین ہین اہاہا — سب ہولی ہی ہولی ہی پکارین ہین پیا ہاہا
کیا عیش ہے کیا رنگ ہے کیا ڈھنگ زمین پر
ہولی نے مچایا ہے عجب رنگ زمین پر

## در بیان موت

دنیا مین انبیا بھی کوئی بہلا کے مر گیا — دل تنگیوں سے اور کوئی اُکتا کے مر گیا
عاقل تھا وہ تو آپکو سمجھا کے مر گیا — بیعقل چھاتی پیٹ کے گھبرا کے مر گیا
دکھ پا کے مر گیا کوئی سکھ پا کے مر گیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اِک آ کے مر گیا

دن رات رن مچے ہے یہان ادہر ہے جنگ — چلتی ہے نت اجل کی سنان گولی و تفنگ
جسکا قدم بڑھا وہ ہوا وہین بے درنگ — جو جی چھپا کے بھاگا تو اُسکا ہوا یہ رنگ

مرگیا

وہ بھاگتے میں تیغ و تبر کھا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آ کے مرگیا

پیدا ہوئے ہیں خلق میں اب جتنے جزو کل
یا جب گذاری عمر و یا دھوم کر چہل
جب آنکر فنا نے کھلایا اجل کا گل
کام آئی کچھ کسی کو خموشی نہ شور و غل

چپکے کوئی موا کوئی چلا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آ کے مرگیا

گر لاکھ عشرتوں سے ہے دلمیں یہ دھوم دھام
یا مصیبتوں سے ہوا غم کا اژدہام
آخر کو جب اجل نے کیا آن کر سلام
غم میں کسی حسین کے کوئی ہو گیا تمام

کوئی حور پریاں چھاتی سے لپٹا کے مرگیا
جیتا رہا نکوئی ہرِاک آ کے مرگیا

پڑھکر نماز کوئی رہا پاک با وضو
کوئی شراب پی کے رہا مست کو بکو
ناپاکی پاکی موت کی ٹھہری نہ روبرو
کوئی عبادتوں سے موا ہو کے سرخرو

ناپاک روسیاہ بھی پچتا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آ کے مرگیا

گر دل کے آئینہ کے تئیں صاف اکبار
کشفِ قلوب دل پہ کیا اپنے آشکار
جب پیک نے اجل کے کیا آنکر گذار
کام آئی روشنی نہ کرامات کی بہار

کامل فقیر خلق میں کہلا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آ کے مرگیا

بالفرض گر کسی کو ہوئی یا دکیمیا
یا مفلسی میں ایک نے خونِ جگر پیا

کوئی زیادہ عمر سے اکدم نہین جیا
سوکھی کسی نے روٹی چبا غم مین جی دیا

قلیا پلاؤ زردہ کوئی کھا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آکے مرگیا

پہنا لباس خوب اگر عطر کا بھرا
یا چیتھڑوں کی گدڑی کوئی اوڑھ کر مرا
آخر کو جب اجل کی چلی آن کر ہوا
پولے کے جھونپڑے کو کوئی چھوڑ کر چلا

باغ و مکان محل کوئی بنوا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آکے مرگیا

گیسو بڑھا کے کوئی مشائخ ہوا یہان
یا بینوا ہو کوئی ہوا خود مُنڈا یہان
جب مرشد اجل کا قدم آیا درمیان
کوئی تو لمبی داڑھی لیے ہو گیا روان

مونچھین بھوین تلک کوئی منڈوا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آکے مرگیا

گر ایک بیوقار ہوا ایک قدر دار
سر پر لگا جب آن کے تیغ اجل کا وار
بے قدری کام آئی کسی کا نہ کچھ وقار
تھا جیسا سو وہ تو موا کھو کے ننگ و عار

اور جسکو شرم تھی سو وہ شرما کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آکے مرگیا

کوئی ٹھڈی سی چاہتا تھا کوئی مونڈھا اور مٹر
جسدم قضا نے ہاتھ مین لی تیغ او سپر
کام آئی کچھ فقیری نہ کچھ تخت اور چھتر
یہ خاک پر موا وہ موا تخت کے اوپر

تھی جسکی جیسی قدر وہ بتلا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آکے مرگیا

عاشق ہو کر کسی نے کسی گل کی چاہ کی
معشوقی کام آئی کسیکی نہ عاشقی
اور جب اجل کی دونون سے آکر لگن لگی
عاشق نے اپنے عشق ٹرہا نیمین جان دی

دلبر بھی اپنے حسن کو چمکا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آکے مرگیا

کتنون مین ٹرھکے ایسی ٹرھی الفتونکی چاہ
جو جسم وجان ایک ہوے اُنکے واہ واہ
عاشق ہوا تو مرگیا معشوق خواہ مخواہ
معشوق مرگیا تو وہ عاشق بھی کر کے آہ

اِس گلبدن کی قبر او پر جا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آکے مرگیا

کیا کالے پیلے شکل کے کیا گورے گلعذار
عاشق کوئی ہے اور کوئی معشوق طرحدار
عاقل حلیم وعامل وفاضل رسالدار
پنڈت نجومی بیدچہ نادان چہ ہوشیار

دو دن کی شان ہر کوئی دکھلا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آکے مرگیا

کیا اوچھی ذات پاک کے اشراف کیا نجیب
قسمت سے پھوٹی کوڑی کسی کو نہو نصیب
جسدم قضا کے ہاتھ نے بند آنکھ کی عجیب
کیا ہوشیار و عاقل و دانا و کیا طبیب

کوئی خزانہ خاک مین گڑوا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آکے مرگیا

مرنیسے پہلے مرگئے جو عاشقان زار
وہ زندۂ ابد ہوے تا حشر برقرار
کیا کاتبان اہل قلم خوشنویس کار
جتنی کتابین دیکھئے ہو لاکھ یا ہزار

کوئی لکھ کے مرگیا کوئی لکھوا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آکے مرگیا

پیر و مرید و شاہ و گدا امیر اور وزیر — سب آنکر اجل کے ہوئے دام میں اسیر
مفلس غریب صاحب تاج و علم سریر — کون اس جہان میں زندہ رہا اے میاں نظیر
کوئی ہزار دن عیش کی ٹھہرا کے مرگیا
جیتا رہا نہ کوئی ہر اک آکے مرگیا

## در صفت چپاتی

جب ملی روٹی ہمیں سب نور حق روشن ہوئے — رات دن شمس و قمر شام و شفق روشن ہوئے
زندگی کے تھے جو کچھ نظم و نسق روشن ہوئے — اپنے بیگانوں کے لازم تھے جو حق روشن ہوئے
دو چپاتی کے ورق میں سب ورق روشن ہوئے
اک رکابی میں ہمیں چودہ طبق روشن ہوئے

وہ جو کھاتے ہیں باقر خانی کلچہ شیرمال — ہیں وہ خاص الخاص درگاہ کریم ذوالجلال
یہ جو روٹی دال کا رکھتے ہیں ہم گردن میں جال — جب ملی روٹی تو ہاں ہم ہوگئے صاحب کمال
دو چپاتی کے ورق میں سب ورق روشن ہوئے
اک رکابی میں ہمیں چودہ طبق روشن ہوئے

وہ تو اب مرد خدا ہیں قوت جنکا نور ہے — وہ ملائک ہیں وہاں روٹی کا کیا مذکور ہے
دل ہمارا تو فقط روٹی کا اب رنجور ہے — ہم شکم بندوں کا یارو بس یہی دستور ہے
دو چپاتی کے ورق میں سب ورق روشن ہوئے
اک رکابی میں ہمیں چودہ طبق روشن ہوئے

پیٹ میں روٹی پڑی جب تک تو یارو خیر ہے — گر نہ ہو پھر غیر کا اپنے ہی جیسے بیر ہے
کھاتے ہی دو تر نوالے آسمان پر سیر ہے — آسمان کیا پھر تو خاصے لامکاں کی سیر ہے

دو چپاتی

دو چپاتی کے ورق مین سب ورق روشن ہوے
اک رکابی مین ہمین چودہ طبق روشن ہوے

جب تلک روٹی کا ٹکڑا ہو نہ دسترخوان پر — نے نمازون مین لگے دل اور نہ کچھ قرآن پر
راتدن روٹی چڑھی رہتی ہے سبکے دھیان پر — کیا خدا کا نور برسے ہے پڑا ہر نان پر

دو چپاتی کے ورق مین سب ورق روشن ہوے
اک رکابی مین ہمین چودہ طبق روشن ہوے

گر نہون دو روٹیان اور اک پیالہ دال کا — کھیل پھر بگڑا پڑے یا حال کا اور قال کا
گر نہو روٹی تو کس کا پیر کس کا بالکا — وصف کس منہ سے کرون مین نان کے احوال کا

دو چپاتی کے ورق مین سب ورق روشن ہوے
اک رکابی مین ہمین چودہ طبق روشن ہوے

پیٹ مین روٹی نہ تھی جب تک وہ عالم تھا سیاہ — جب پڑی روٹی تو پہونچی عرش کے اوپر نگاہ
کھل گئے پردے تھے جتنے ماہی سے لے تا ماہ — کیا کرامت ہے فقط روٹی مین یارو واہ واہ

دو چپاتی کے ورق مین سب ورق روشن ہوے
اک رکابی مین ہمین چودہ طبق روشن ہوے

یون چمکتا ہے پڑا ہر آن گرد نان کا — جان آتی ہے لیے سے نام دسترخوان کا
چاند کا ٹکڑا اکھون مین یا کہ ٹکڑا نان کا — روح ناچے ہے بدن مین نام سنکر خوان کا

دو چپاتی کے ورق مین سب ورق روشن ہوے
اک رکابی مین ہمین چودہ طبق روشن ہوے

حسن جتنے ہین جہان مین سب بھرے ہین خوان مین — خوبیان جتنی ہین لاکر سب بھری ہین نان مین

عاشق و معشوق بھی ٹکیا کے ہین درمیان مین ۔۔۔ پھنس رہے ہین سبکے دل روٹی کے دسترخوان مین

دو چپاتی کے ورق مین سب ورق روشن ہوے
اک رکابی مین ہمین چودہ طبق روشن ہوے

جو مرید اپنا کسی درویش کو کرتا ہے پیر ۔۔۔ یعنی کچھ دیکھے تجلی کی کرامت دلپذیر
کھاتے ہی دو روٹیان دل ہوگیا بدر منیر ۔۔۔ کوئی روٹی سا نہین اب پیر و مرشد ای نظیر

دو چپاتی کے ورق مین سب ورق روشن ہوے
اک رکابی مین ہمین چودہ طبق روشن ہوے

## برسات کا تماشا

اہل سخن کو ہے گا اک بات کا تماشا ۔۔۔ اور عارفون کی خاطر ہے ذات کا تماشا
دنیا کے صاحبون کو دن رات کا تماشا ۔۔۔ ہم عاشقون کو ہے گا سب گھات کا تماشا

آ یار چل کے دیکھین برسات کا تماشا

خورشید گرم ہو کر نکلا ہے اپنے گھر سے ۔۔۔ لیتا ہے مول بادل کر کر تلاش زر سے
آئی ہوا بھی لیکر بادل کو ہر نگر سے ۔۔۔ آدھے اساڑھ تو اب دشمن کے گھر سے برسے

آ یار چل کے دیکھین برسات کا تماشا

قاصد صبا کے دوڑے ہر طرف منھ اٹھا کر ۔۔۔ ہر کوہ و دشت کو بھی کہتے ہین یون سنا کر
ہان سبز جوڑے پہنو ہر دم نہا نہا کر ۔۔۔ کوئی دم کو میگھ راجا دیکھیگا سبکو آکر

آ یار چل کے دیکھین برسات کا تماشا

جب یہ نوید پہونچی صحرا مین ایکباری ۔۔۔ ہونے لگی وہان پھر برسات کی تیاری
چشمون مین کوہ کے بھی ہوئی سبکی انتظاری ۔۔۔ موسم کے جانور بھی آتے ہین باری باری

آ یار چل کے دیکھیں برسات کا تماشا

ساون نے بادلوں سے پھر آ گھٹا جو چھائی
بجلی نے اپنی صورت پھر آن کر دکھائی
ہر سمت رعد گرجا کوئل کی کوک آئی
بدلی نے کیا مزے کی رم جھم جھڑی لگائی

آ یار چلکے دیکھیں برسات کا تماشا

جن صاحبوں کے دل کو کچھ عیش سے ہے بہرا
وہ اس ہوا میں جا کر دیکھے ہیں کچھ وہ صحرا
ہر طرف آب سبزہ اور گلبدن سنہرا
جنگل میں آج منگل کس کس طرح کا لہرا

آ یار چلکے دیکھیں برسات کا تماشا

کوئی اپنے دلربا سے کہتا ہے دیکھیں جنگلا
چہرے کو تو گلابی یا گل انار رنگ لا
اور ساغر و صراحی مے کی تو اپنے سنگ لا
پی پی نشوں میں سیریں دیکھیں نہاکے بنگلا

آ یار چلکے دیکھیں برسات کا تماشا

ہر گلبدن کے تن میں پوشاک ہے اکہری
پگڑی گلابی ہلکی یا گل انار گہری
صحن چمن میں ہے جو بارہ دری سنہری
اس میں سبھوں کی آکر ہے بزم عیش ٹھہری

آ یار چل کے دیکھیں برسات کا تماشا

معشوق عاشقوں میں کیا بزم باتمک ہے
شیشہ گلابی ساقی اور جام اور گزک ہے
جھنکار تال کی ہے اور طبلے کی کھڑک ہے
گوری ملار کیسا آواز کی کمک ہے

آ یار چل کے دیکھیں برسات کا تماشا

اکمر کہیں مزے کی ننھی پھوہار برسے
چہرہ نکار رنگ چھٹکر حسن نگار برسے
اک طرف اولتی کی باہم قطار برسے
چھاجوں اُمنڈ کے پانی موسل کی دھار برسے

آ یار چل کے دیکھیں برسات کا تماشا

ہر کوہ کی کمر تک سبزہ ہے لہلہاتا برسے ہے مینھ جھڑ جھڑ پانی بہا ہے جاتا
وحش و طیور ہر اک ململ کے ہے نہاتا غوغا کرین ہین مینڈک جھینگر ہے غل مچاتا

آ یار چلکے دیکھین برسات کا تماشا

گلشن مین آ پھرے ہین سب گلبدن نکیلے ساتھ اُنکے لگ رہے ہین عاشق جو ہین نکیلے
کہتا کوئی کسی سے اے دلربا ہٹیلے ایک ہی گلابی مے کی ہاتھون سے میرے پی لے

آ یار چل کے دیکھین برسات کا تماشا

کالی گھٹا ہے ہر دم برسے ہین مینھ کی دھارین اور جسمین اُڑ رہی ہین بگلونکی سو قطارین
کوئل پپیہے کوکین اور کوک کر پکارین اور مور مست ہوکر جون کوکلا چنگھارین

آ یار چلکے دیکھین برسات کا تماشا

کالی گھٹائین آکر ہو مست تل رہی ہین دستارین سرخ اُنمین کیا خوب کھل رہی ہین
رخسارون پر بہارین ہر اک کے ڈھل رہی ہین شبنم کی بوندین جیسے ہر گل پہ تل رہی ہین

آ یار چل کے دیکھین برسات کا تماشا

ساون کی کالی راتین اور برق کے اشارے جگنون چمکتے پھرتے جون آسمان پہ تارے
لپٹے گلے سے سوتے معشوق ماہ پارے گرتی ہے چھت کسیکی کوئی کھڑا پکارے

آ یار چلکے دیکھین برسات کا تماشا

ہاتھون مین ہین ہر اک کے پھولونکی لال چھڑیان بجلی چمکتی پھرتی اور لگ رہی ہین جھڑیان
کل بوندونکے جو اوپر بوندین ہین مینھ کی چھٹیان برسین گویا ہزارون اب موتیونکی لڑیان

آ یار چلکے دیکھین برسات کا تماشا

ہر ایک اُنمین بہتر محبوب گلبدن ہے خوبی مین برگ گل سے بہتر ہر اک کا تن ہے

تس پر یہ ابر باراں اور گل ہے اور چمن ہے
عاشق کے دل سے پوچھو کیا عیش کا چلن ہے
آیار چل کے دیکھیں برسات کا تماشا

شہروں کے بیچ ہر جا عمدوں کے جو مکان ہیں
بیٹھے ہوئے بغل میں معشوق دلستان ہیں
باران کے دیکھنے کی بام و اٹاریاں ہیں
ہر رنگ و ہر طرح کی مے کی گلابیاں ہیں
آیار چل کے دیکھیں برسات کا تماشا

بنگلے سبھوں کے ہر جا اونچے چھوائے زردے
پکوان تازے تازے خاصے پلاؤ زردے
میوے مٹھائی انبا انگور اور سردے
برسے ہے ابر باراں کھلوا دیے ہیں پردے
آیار چل کے دیکھیں برسات کا تماشا

اب شہر میں جہاں تک اوباش پیشہ ور ہیں
معشوق ہیں بغل میں محبوب سیمبر ہیں
بیٹھے دکان اوپر بے خوف و بے خطر ہیں
اور سب غریب و غربا دلشاد اپنے گھر ہیں
آیار چلکے دیکھیں برسات کا تماشا

آگے دکان کے تالا ہے موج مار چلتا
کوئی چھپکتا پانی اور کوئی ہے پھسلتا
عالم طرح طرح کا آگے سے ہے نکلتا
ٹھٹھا ہے اور مزا ہے آب عنب ہے ڈھلتا
آیار چلکے دیکھیں برسات کا تماشا

معمور ہیں جہانکی سب تال اور تلیاں
اور ڈالیاں چمن کی بوندوں سے جھک رہیاں
سب بھر رہا ہے پانی ہوں نہر یا نہریاں
بادل بھرے ہیں جیسے معشوق ہیں دلگھنیاں
آیار چل کے دیکھیں برسات کا تماشا

ہے جو نظیر جنکی دھومیں او مستیاں ہیں
معشوق ہیں بغل میں اور مے پرستیاں ہیں
سب سے زیادہ اسکو اب عیش مستیاں ہیں
شعروں سے موتیوں کی بوندیں برستیاں ہیں

آ یار چل کے دیکھیں برسات کا تماشا

## دید بازی

پھبتا ہے اسکو یارو دم عاشقی کا بھرنا
ہو یاد جسکو سو سو گل پھول کا کترنا
جس گھاٹ حسن اترے اس گھاٹ جا اترنا
جس ڈھب کا حسن دیکھا اس ڈھب ہی گزرنا

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

دیکھا جو حسن بھاری شہ زور یار جھاڑا
تو پہلوان بنکر کھودا وہیں اکھاڑا
ڈنڈ بیل بھان مگدر لیزم سے خم کو جھاڑا
اس پیچ سے ہی گلرو بیٹھے کو دم پچھاڑا

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبانکی دید کرنا

جو حسن تھا چمکتا قاتل کا مثل کتا
تو لکڑی باز بنکر پھینکا پھری بھی کتکا
بانک اور پٹا ہلایا محنت سے ہو کے لٹا
اوت ہی بنکے مارا اسپر بھی اپنا ہتا

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

دیکھا جو حسن بانکا تو بنکے ٹیڑھے بانکے
تیغ و سپر تمنچے باندھے ہیں سب جہان کے
گر خانہ جنگی اس سے کھائے بدن پہ ٹانکے
ٹانکے تو کھائے لیکن بنکے بھی خوب بانکے

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

تصویر سی کسیکی صورت جو دی دکھائی
تو بنکے پھر مصور تصویر ہی بنائی

| | |
|---|---|
| گلیوں میں سیر دیکھی میلوں میں جا لگائی | اس شکل سے ہی اکثر کی حسن کی کمائی |

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبانکی دید کرنا

| | |
|---|---|
| لقمے کی طرح دل کو جس حسن نے مروڑا | تو پال کر کبوتر اُس سے ہی دلکو جوڑا |
| دکھلا لکھی کا ٹھاٹھا یا شست رو کا جوڑا | کیسا ہی پر کھڑا تھا پر موٹھ سے نچوڑا |

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبانکی دید کرنا

| | |
|---|---|
| دیکھا جو حسن یارو جوں لعل یا انگارا | تو لعل چینی کا ہے پھر پالنا بچارا |
| کل پاکہ حال رو کا اور لعل کو اُتارا | اُس لعل کے ہی ڈھب میں اُسپر بھی جا لگارا |

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

| | |
|---|---|
| بازاری حسن دیکھا تو کر کے دستکاری | پنجرے بنائے خاصے رنگین اور بھاری |
| ڈالے ہنڈولے اُسمیں رنگین پُر نگاری | اُن پنجروں ہی میں کرنی پڑی دکانداری |

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبانکی دید کرنا

| | |
|---|---|
| اچھا لگا جو دل کو سیمیں بدن پیارا | تو کیمیا گری کا پھر ٹھاٹھ کا سنوارا |
| دکھلا کے چاندی سونا جیسے چمکتے تارا | یارا ہی تھا تو اُسکو اُس ڈھب میں آ اُتارا |

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبانکی دید کرنا

جمنا پہ جبکہ دیکھے اس حسن کے بنا پے
تو نکلے باہمن اچھا چھاپے تلک ہی چھاپے
چندن دکھا کے ہر دم درپن دکھا کے بیاپے
اُس گھاٹ پر بھی آخر انہے ہی چھاپے چھاپے

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

جادو جو حسن دیکھا تو سیکھے جادو ٹونے
بیرو نکے تئیں جگا کے بیٹھا یا کونے کونے
پارکھو پیری کے کاجل چانول سندور مونے
جادو مین دیکھ ڈالے کافر کئی سلونے

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبانکی دید کرنا

دیکھا جو حسن قابل تو ریختہ بنائے
کچھ مکریان بنائین اور کچھ کبت بنائے
سکھیونکی بحث ڈالی اور کھنڈ بھی جمائے
جب جھولنے بنائے پھر تو مزے اُڑائے

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

جو حسن شیر دیکھا تو ریچھ کو نکالا
اور نکلے ریچھ والے سونٹا کڑا سنبھالا
کُشتی سے کھڑکھڑایا اور آپ کو اُچھالا
اُس ریچھ سے بھی کتنے گلرو کو دیکھ ڈالا

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبانکی دید کرنا

کھڑکی کا حُسن دیکھا تو پھر نچا کے بندر
بکرا بھی لا بٹھایا اس کام کا سمندر
جب ڈگڈگی بجائی کوچہ گلی کے اندر
لڑکے ہزاروں بولے آؤ میاں قلندر

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبانکی دید کرنا

پایا جو رنگ بھولا تو نکلے رنگ بھریے — چھلے انگوٹھی ڈھالے سانچے کی کرکے بھریے
بولا کوئی تو اسمین کچھ تو خدا سے ڈریے — تو اُس سے ہنسکے کہتا کچھ بات یان نکریے

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

دیکھا جو حُسن کوئی بلدار لہر کھایا — تو بن گئے سپیرے اور سانپ کو جلایا
تو بنی بجاکے ہر دم سانپونکا پھن ہلایا — اُس سانپ کے ہی فن سے اپنا بھی من منایا

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

دیکھا جو حُسن سرکش سیانے ہی ہو پکارے — دھونی فلیتے لکھے اور بھوت جن اُتارے
پھونکی چڑیل خندی دیوؤں پہ ہاتھ مارے — اک چھوٹے منترون میں کیسے کیسے نظارے

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

جو حُسن بالا دیکھا تو ملکڑیان بنائین — ڈبیونمین ڈال لکھی اور گکڑیان بنائین
کچھ چینیان منگائین کچھ تیلیان بچائین — اِن تیلیون کی خاطر کیا تیلیان بنائین

سو مکر و فن بنانا سو رنگ روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

پھر اِک پلنگ اُتارا شیشے مین جڑ کے ماشا — لکڑی کے پھول کترے اور سنگترہ تراشا
سولی کا ہنس نکالا اگا جہ کا سوربا شا — دیکھا ہر اک بہانے اِس حسن کا تماشا

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا — عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

میلوں میں آم جامن سیب و انار بیچے
سیروں میں دال موٹھیں پاپڑ اچار بیچے
گھاٹوں میں جا چبینے نقد و اُدھار بیچے
چکلوں میں نکلے مالی پھولوں کے ہار بیچے
سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبانکی دید کرنا

گر آ پڑے کسی دن کچھ سیتلا بر آئی
تو بیچکر دیا کی دلکی سمر بر آئی
پھر نکلے بیچارے کر حسن کی اد گائی
اِس سیتلا کی مت میں اپنی ہی مت گنوائی
سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

ہولی کی پھر بہاریں آ پہونچی دائیں بائیں
تو نکلے جوگی چیلے باندھی عجب ہوائیں
آزاد بنوا ہو پھر کیں ندا صدائیں
اُس حال قال ہی سے دیں حسن کو دعائیں
سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبانکی دید کرنا

خوبی کا لہر کھاتا دیکھا جو حسن لہری
پالے بٹیر طوطے نکلے سبے گلہری
کی بات و وہی جو کچھ اُسکے پسند ٹھہری
اُس لہر کی ہے دیکھی کیا کیا بہار گہری
سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

دیکھا جو حُسن سیانا تو بن گئے دِوانے
لاگے ہر اک کو اپنا دیوانہ پن جتانے
لڑکوں کے سنگ کھانے اور شور غل مچانے
دیکھیے ہزار جھگڑے آخر اسی بہانے
سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبانکی دید کرنا

دیکھی جو نرم و نازک اس حسن کی کلائی     منہیا بنکے چوڑی ہاتھوں میں کھن کھنائی
بیچے بہت کھلونے اور جو بن سے آئی     آخر بھکاری بنکر کی حسن کی گدائی

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

لازم ہے اسکو یارو عاشق وہی کہاوے     جو اسطرح کہانی کر حسن کو لبھاوے
بھرو پیا بھی اپنا بھروپ بھولجاوے     آگے نظیر کیا کیا عاشق کی دھن بناوے

سو مکر و فن بنانا سو رنگ و روپ بھرنا
عاشق کو ہر طرح سے خوبان کی دید کرنا

## اژدہے کا بچا

بیچے ہے اتنو کوئی بلبل بیے کا بچا     اور بیچتا ہے کوئی طوطے ہرے کا بچا
مینا بیا لٹورا اور ابلقے کا بچا     تیتر بٹیر سارس شکرے لوے کا بچا

سب بیچتے ہیں آکر چیتے کھرے کا بچا
ہم بیچتے ہیں یارو اژدہے کا بچا

کھاتے تھے ہم تو اس سے آگے پلاؤ قلیا     یارو کھی سوکھی روٹی یا باجرہ کا دلیا
پھرتے ہیں سر پر رکھکر چالیس من کی ٹلیا     اب کوئی آگرے میں ایسا نہیں ہے بلیا

سب بیچتے ہیں آکر چیتے کھرے کا بچا
ہم بیچتے ہیں یارو اژدہے کا بچا

جب بیچتے تھے یارو ہم اژدہا پرانا     سو سو طرح کا جب تو آتا تھا ہم کو کھانا
اب کا بچا جو کم ہے تو بھی یہ دلمیں ٹھانا     اک بچا روز لانا اور روز بیچ کھانا

سب بیچتے ہین آکر چیتے کھرے کا بچا
ہم بیچتے ہین یارو لواڑدے کا بچا

گاہک نہ کوئی بولا ہے یہ بڑا زمانا
اب بھی بکا تو بہتر نہین پھر پڑیگا لانا
آج اسکو سر پہ رکھکر سب شہر ہمنے چھانا
ہے اسی ہی ہماری نت روٹی کا ٹھکانا

سب بیچتے ہین آکر چیتے کھرے کا بچا
ہم بیچتے ہین یارو لواڑدے کا بچا

ہی ڈر ہم اسکو رکھین یا پھیرتے جاوین
کچھ بن نہین ہے آتا یہ دکھ کسے سناوین
تو کیا ہم آپ کھاوین یا آپ کو کھلاوین
جی چاہتا ہے ابتو یہ شہر چھوڑ جاوین

سب بیچتے ہین آکر چیتے کھرے کا بچا
ہم بیچتے ہین یارو لواڑدے کا بچا

سو من گیہون کا ہر دن اسکو کہانے آوے
جب رات ہو تو ہر دم یہ خوف ہمین آوے
اور سو پکھال پانی کب تک کوئی پلاوے
شاید اسے چرا کر کوئی چور لے نجاوے

سب بیچتے ہین آکر چیتے کھرے کا بچا
ہم بیچتے ہین یارو لواڑدے کا بچا

روزی کی تو ایسی گھر گھر مین ہین کسالے
جب تنگ ہووے روزی کون اژدہے کو پالے
ہاتھی و گھوڑے اپنے دیتے ہین لوگ ڈھالے
اسکی بھی اور ہماری یارو خبر خدا لے

سب بیچتے ہین آکر چیتے کھرے کا بچا
ہم بیچتے ہین یارو لواڑدے کا بچا

نو دس ہزار تک تو چھوٹے اسے نہ دینگے
اتنے روپے تو اسکے اک پر کے ہم نہ لینگے

ستر ہزار تک بھی سودا نہین کرین گے — اسّی ہزار دیگا تو ہم بھی وے چلین گے

سب بیچتے ہین آکر چیتے کھرے کا بچّا
ہم بیچتے ہین یارو لواڑ دے ہے کا بچّا

سب اُٹھ گئے جہانسے وہ تھے جو لوگ جیسا — وہ رہگئے ہین جنکے گھر مین نہین ہے ہنسیا
اِس بات کو تو عمدہ ہو بھوگ کا بلسیا — جو اژدہے کو پالے ایسا ہے کون رسیا

سب بیچتے ہین آکر چیتے کھرے کا بچّا
ہم بیچتے ہین یارو لواڑ دے ہے کا بچّا

آگے تو گھر بہ گھر تھے اکثر تمام داتا — سیمرغ پالتے تھے کرنے کو نام داتا
اپنے تو کوئی ہرگز آیا نہ کام داتا — سچ ہے نظیر آخر اجگر کے رام داتا

سب بیچتے ہین آکر چیتے کھرے کا بچّا
ہم بیچتے ہین یارو لواڑ دے ہے کا بچّا

## در بیان مفلسی

جب آدمی کے حال پہ آتی ہے مفلسی — کِس کِس طرح سے اُسکو ستاتی ہے مفلسی
پیاسا تمام روز بٹھاتی ہے مفلسی — بھوکا تمام رات سولاتی ہے مفلسی

یہ دُکھ وہ جانے جسپہ کہ آتی ہے مفلسی

کہیے تو اب حکیم کی سب سے بڑی ہے شان — تعظیم جسکی کرتے ہین نواب اور خان
مفلس ہو تو حضرت لقمان کیا ہے یان — عیسیٰ بھی ہو تو کوئی نہین پوچھتا میان

حکمت حکیم کی بھی ڈوباتی ہے مفلسی

جو اہل فضل عالم و فاضل کہاتے ہین — مفلس ہوے تو کلمہ تلک بھول جاتے ہین

پوچھے کوئی الف تو اُسے بے بتاتے ہین
وہ جو غریب غربا کے لڑکے پڑھاتے ہین
اُنکی تو عمر بھر نہین جاتی ہے مفلسی

مفلس کرے جو آنکے محفل کے بیچ حال
سب جانین روٹیون کا یہ ڈالا ہے جال
گر گر پڑے تو کوئی نہ لیوے اُسے سنبھال
مفلس مین ہووین لاکھ اگر علم اور کمال
سب خاک بیچ آکے ملاتی ہے مفلسی

جب روٹیونکے بٹنے کا آکر پڑے شمار
مفلس کو دیوین ایک تونگر کو چار چار
گر اور مانگے وہ تو اُسے جھڑکین بار بار
اِس مفلسی کا آہ بیان کیا کرون مین یار
مفلس کو اس جگہ بھی چباتی ہے مفلسی

مفلس کی کچھ نظر نہین رہتی ہے آن پر
دیتا ہے اپنی جان وہ ایک ایک نان پر
ہر آن ٹوٹ پڑتا ہے روٹی کے خوان پر
جسطرح کتے لڑتے ہین اک استخوان پر
ویسا ہی مفلسونکو لڑاتی ہے مفلسی

کرتا نہین حیا سے جو کوئی وہ کام آہ
مفلس کرے ہے اُسکے تئین انصرام آہ
سمجھے نہ کچھ حلال نہ جانے حرام آہ
کہتے ہین جسکو شرم و حیا ننگ و نام آہ
وہ سب حیا و شرم اُڑاتی ہے مفلسی

یہ مفلسی وہ شے ہے کہ جس گھر مین بھر گئی
پھر جتنے گھر تھے سب مین اُسی گھر کے در گئی
زن بچّے روتے ہین گویا نانی گذر گئی
ہمسایہ پوچھتے ہین کہ کیا دادی مر گئی
بن مردے گھر مین شور مچاتی ہے مفلسی

لازم ہے گر غمی مین کوئی شور غل مچائے
مفلس بغیر غم کے ہی کرتا ہے ہائے ہائے
مرجاوے گر کوئی تو کہان سے اُسے اٹھائے
اِس مفلسی کی خواریان کیا کیا کہون مین ہائے

مردے کو بے کفن کے گڑاتی ہے مفلسی

کیا کیا میں مفلسی کی کہوں خواری پھکڑیاں ۔۔۔ جھاڑو بغیر گھر میں بکھرتی ہیں جھکڑیاں
کونوں میں جالے لپٹے ہیں چھپر میں مکڑیاں ۔۔۔ پیسہ نہ ہووے جنکے جلانے کو لکڑیاں

دریا میں انکے مردے بہاتی ہے مفلسی

بی بی کی نتھ نہ لڑکوں کے ہاتھوں کڑے رہے ۔۔۔ کپڑے میاں کے بنیے کے گھر میں پڑے رہے
جب کڑیاں بک گئیں تو کھنڈر میں پڑ رہے ۔۔۔ زنجیر نے کواڑ نہ چوکھٹ کھڑے رہے

آخر کو اینٹ اینٹ کھداتی ہے مفلسی

نقاش پر بھی زور جب آ مفلسی کرے ۔۔۔ سب رنگ دم میں کر دے مصور کے کر کرے
صورت بھی اسکی دیکھ کے منہ کھنچ رہے پرے ۔۔۔ تصویر اور نقش میں کیا رنگ وہ بھرے

اسکے تو منہ کا رنگ اڑاتی ہے مفلسی

جب خوبرو پہ آن کے پڑتا ہے دن سیاہ ۔۔۔ پھرتا ہے بوسے دیتا ہے ہر اک کو خواہ مخواہ
ہرگز کسی کے دل کو نہیں ہوتی اسکی چاہ ۔۔۔ گر حسن ہو ہزار روپیہ کا تو اسکو آہ

کیا کوڑیوں کے مول بکاتی ہے مفلسی

اس خوبرو کو کون دے اب دام اور درم ۔۔۔ جو کوڑی کوڑی بوسہ کو راضی ہو دمبدم
ٹوپی پرانی دو تو وہ جانے کلاہ جم ۔۔۔ کیونکر نہ جی کو اس چمن حسن کے ہو غم

جسکی بہار مفت لٹاتی ہے مفلسی

عاشق کے حال پر بھی جب آ مفلسی پڑے ۔۔۔ معشوق اپنے پاس نہ دے اسکو بیٹھنے
آوے جو رات کو تو نکالے وہیں اسے ۔۔۔ اس ڈر سے یعنی رات کو دھنا کہیں نہ دے

تہمت یہ عاشقوں کو لگاتی ہے مفلسی

کیسے ہی دھوم دھام کی رنڈی ہو خوشجمال
دیتے ہین اُسکے ناچ کو ٹھٹھے کے بیچ ڈال
جب مفلسی ہو کلان پڑے سر پہ اُسکے جال
ناچے ہے وہ تو فرش کے اوپر قدم سنبھال
اور اُسکو اُنگلیو نپہ نچاتی ہے مفلسی

اُسکا تو دل ٹھکانے نہین بھاؤ کیا بتائے
لے شام سے وہ صبح تلک گو کہ ناچگائے
جب ہو پٹا دوپٹہ تو کاہے سے مُنھ چھپائے
اور ون کو آٹھ سات تو وہ دو ٹکے ہی پائے
اِس لاج سے اسے بھی لجاتی ہے مفلسی

جس کسبی رنڈیکا ہو ہلاکت سے دل حزین
اک پون پیسے تک بھی وہ کرتی نہین نہین
رکھتا ہے اُسکو جب کوئی آکر تماشبین
یہ دُکھ اُسی سے پوچھئے اب وہ جسکے تئین
صحبت مین ساری رات جگاتی ہے مفلسی

وہ تو یہ سمجھے دل مین کہ دھیلا جو پاؤن گی
باقی رہی چھدام سو پانی بھراؤن گی
دمڑی کے پان دمڑی کی مسّی منگاؤن گی
پھر دل مین سوچتی ہے کہ کیا خاک کھاؤنگی
آخر چبینا اُس کا بھُناتی ہے مفلسی

جب مفلسی سے ہووے کلاونت کا دل اداس
پھرتا ہے لے طنبورے کو گھر کے آس پاس
اک پاؤ سیر آٹے کی دل مین لگاکے آس
گوری کا وقت ہووے تو گاتا ہے وہ بھاس
یانتک حواس اُسکے اُڑاتی ہے مفلسی

مفلس جو بیاہ بیٹی کا کرتا ہے بول بول
پیسا کہان جو جاکے وہ لاوے جہیز مول
جورو کا وہ گلا ہے کہ پھوٹا ہو جیسے ڈھول
گھر کی حلال خوری تلک کرتی ہے ٹھٹھول
ہیبت تمام اُسکی اُٹھاتی ہے مفلسی

بیٹے کا بیاہ ہو تو نہ بیاہی نہ ساتھی ہے
نے روشنی نہ باجے کی آواز آتی ہے

ماں پیچھے ایک میلی چدر اوڑھے جاتی ہے — بیٹا بنا ہے دولھا تو باوا براتی ہے
مفلس کی یہ برات چڑھاتی ہے مفلسی

گر بیاہ کر چلا ہے سحر کو تو یہ بلا — شہدار ناناہیجڑا اور بھاٹ منڈ چڑا
کھینچے ہوئے اسے چلے جاتے ہیں جابجا — وہ آگے آگے لڑتا ہوا جاتا ہے چلا
اور پیچھے تھپڑیوں کو بجاتی ہے مفلسی

دروازے پر زنانے بجاتے ہیں تالیاں — اور گھر میں بیٹھی ڈومنی دیتی ہیں گالیاں
مالن گلے کی ہار ہو دوڑی ہے ڈالیاں — سقہ کھڑا سناتا ہے باتیں رزالیاں
یہ خواری یہ خرابی دکھاتی ہے مفلسی

کوئی شوم بے حیا کوئی بولا نکھٹو ہے — بیٹے نے جانا باپ تو میرا نکھٹو ہے
بیٹے پکارتے ہیں کہ بابا نکھٹو ہے — بی بی یہ دل میں کہتی ہے اچھا نکھٹو ہے
آخر نکھٹو نام دھراتی ہے مفلسی

چولھا توا نہ پانی کے مٹکے میں آبی ہے — پینے کو کچھ نہ کھانے کو اور نے رکابی ہے
مفلس کے ساتھ سب کے تئیں بیحجابی ہے — مفلس کی جورو سچ ہے کہ ہاں سب کی بھابی ہے
عزت سب اسکے دل کی گنواتی ہے مفلسی

کیسا ہی آدمی ہو پر افلاس کے طفیل — کوئی گدھا کہے اسے ٹھہرا دے کوئی بیل
کپڑے پھٹے تمام بڑھے بال پھیل پھیل — منہ خشک دانت زرد بدن پر جما ہے میل
سب شکل قیدیوں کی بناتی ہے مفلسی

ہر آن دوستوں کی محبت گھٹاتی ہے — جو آشنا ہیں انکی تو الفت گھٹاتی ہے
اپنے کی مہر غیر کی چاہت گھٹاتی ہے — شرم و حیا و عزت و حرمت گھٹاتی ہے

ہان ناخن اور بال بڑھاتی ہے مفلسی

جب مفلسی ہوئی تو شرافت کہان رہی
کپڑے پھٹے تو لوگون مین عزت کہان رہی
وہ قدر ذات کی وہ نجابت کہان رہی
تعظیم اور تواضع کی بابت کہان رہی
مجلس کی جوتیون پہ بٹھاتی ہے مفلسی

رکھتی نہین کسی کی یہ غیرت کی آن کو
سو محنتون مین اُسکی کھپاتی ہے جان کو
سب خاک مین ملاتی ہے حرمت کی شان کو
چوری پہ آکے ڈالے ہے مفلس کے دھیان کو
آخر ندان بھیک منگاتی ہے مفلسی

دنیا مین لیکے شاہ سے اے یار و تا فقیر
اشراف کو بناتی ہے اِک آن مین فقیر
خالق نہ مفلسی مین کسی کو کرے اسیر
کیا کیا مین مفلسی کی خرابی کہون نظیر
وہ جانے جسکے دل کو جلاتی ہے مفلسی

## خمسہ ولہ

کرون احوال کا اپنے بیان کیا تجھسے مین یارا
پھرا از بس جو کوہ و دشت مین راتون کو آوارا
مرا ہی نقد دل جسدن لٹا عشق مین یارا
سحر آیا جو ہین مین کلبۂ احزان مین بیچارا
وہین اکبارگی جوش جنون نے مجکو للکارا

کہ بس کیا کر چکا عمر اپنی صرف اے شعلۂ آتش
نہین نالہ تو سیہ دریا سے تر رفتار اے شعلۂ آتش
دیا آیا تری گرمی مین صرف اے شعلۂ آتش
پڑا ہے کیا فسردہ مثل برف اے شعلۂ آتش
بہار آئی دکھا گر تجھ مین ہے کچھ قوت و یارا

جنون سنتے ہی جب یہ کلمہ ہو گیا دل طیش مین آکر
ادا اک ایسا کیا [illegible] تیر نگہ [illegible]

کنار و جیب کی سب دھجیان کٹو ڈالین تار تار — اُڑ کر گرد و ملکر خاک نکلا گھر سے پھر باہر
پڑھا یہ بند اور ہو کر کے نالہ آہ کا مارا

چنان اکنون زخود رفتم نمیدانم کجا ہستم — برنگ جان گذشتم از سر راہ از کہ پیوستم
زرہ بگرفت اکنون این زمان شور جنون دستم — ہجوم محشر ہنگامہ ام دیوانہ ام مستم
نہ از پائے شناسم سر نمیدانم ز سر پا را

یہ پڑھتے ہی ہوئی پھر جنون کی ورسائی — عجب دیوانہ پن کی کے مچ آنکھون لڑائی
جو ہین دریلے دل نے آکے پھر چلنے کی ٹھہرائی — قضا نے لا وہین اک سقد زنجیر پہنائی
کہ جسکے غل کا پہونچا عرش کے کانو مین جھنکارا

خدا جانے اُڑا لائی قضا جاکر کہان سے وہ — زمین سے نکلی کا فریا کہ اُتری آسمان سے وہ
نرالی تھی غرض ای یار و زندان جہان سے وہ — کھٹکتی دور تک جاتی تھی اُس شور و فغان سے وہ
مگر گرجا زمین کے رعد کی نوبت کا نقارا

کیا آکر جنون نے دل کا وان غلغلہ برپا — کہ بنکر آگ اور خس بن جلا یا گھر قیدیون کا
نہ وہ انبوہ رہا نے وہ مزا نے دھوم نے چرچا — نظیر آیا جو ہین پھر ہوش مین تو کہکے یہ بولا
کہ آخر مرگہا سے رازدانی میشود یارا

## خمسہ

رکھ بوجھ سر پہ نکلا اشتر ملا تو ایسا — گھیرا خرابیون نے لشکر ملا تو ایسا
بڑھ گئے جو بال سر کے افسر ملا تو ایسا — مفلس کا زر دھیرا جو زر ملا تو ایسا
آنسو جو غم سے ٹپکا گوہر ملا تو ایسا

جب مفلسی کا آکر سر پر پڑا ہے سایا — پھرتا ہے مرد کیا کیا ور در خراب رسوا
بنتا ہے مفلسی میں مفلس کا آیہ نقشا — پورا ہنر جو سیکھا تو بھیک مانگنے کا

یہ بدنصیبی دیکھو جو ہنر ملا تو ایسا

مفلس نے گرچہ مرکر کی نوکری کسی کی — کیسی ہی محنتیں کین لیکن طلب نہ پائی
جیدھر کو ہاتھ ڈالا پائی نہ پھوٹی کوڑی — کی عاشقی تو سر پر ہے اک ٹر سی ٹوپی

سو دا بھی اُسنے لے لے دلبر ملا تو ایسا

آخر کو تنگ ہوکر جب مفلسی کے مارے — چیلا ہوا کسی کا اور پہنے سیلی تاگے
وانسے سو لنگوٹی ہرگز نہ پائی اُسنے — ون کو دلائی جھاڑو شب کو منگائے ٹکڑے

مفلس کو پیر و مرشد رہبر ملا تو ایسا

آٹا ملا تو ایندھن چولھا رہا ندارد — روٹی پکائے کسپر گھر میں توا ندارد
گر ٹھیکری پہ تھوپے تو پھر مزا ندارد — تو چھید ہنیدی غائب جسپر گلا ندارد

پانی کا گر میو نہیں جھجھر ملا تو ایسا

قلیے پلاؤ زردے دودھ اور ملائی کھوئے — پوری کچوری لڈو سب مفلسی نے کھوئے
جب کچھ ہوا میسر دن رات روئے دھوئے — یا خشک ٹکڑے چابے یا پانی کے بھگوئے

سوکھا ملا تو ایسا اور تر ملا تو ایسا

کمخواب تاش مشروع تن زیب جامہ ململ — سب مفلسی کے ہاتھوں گئے اپنے ہاتھ مل مل
پگڑی رہی نہ جامہ ٹپکا رہا نہ آنچل — لے ٹاٹ کی قبا پر جوڑا پرانا کمل

ابرا ملا تو ایسا استر ملا تو ایسا

جو بائی بیچ کھائی اور بان کو جلا کر — روٹی پکائی رو رو اور کھائی آگ پر ہم

سونے کے وقت جھنگا گدڑا رہا نہ چادر | کہنی پہ سر کو رکھ کر سوئے فقط زمین پر
تکیہ ملا تو ایسا بستر ملا تو ایسا

جو صبح اور سورج جب آ کے منہ دکھاوے | لے شام تک اسی کے گھر بیچ دھوپ جاوے
آندھی چلے تو گھر میں سب خاک دھول جاوے | برسے جو مینہ تو باہر اک بوند پھر نہ جاوے
پھوٹے نصیب دیکھو چھپر ملا تو ایسا

جس دل جلے کے اوپر دن مفلسی کے آئے | پھر دور بھاگے اس سے سب اپنے اور پرائے
آخر کو مفلسی نے یہ دکھ اسے دکھائے | کھانا جہاں تھا بٹتا واں جا کے دھکے کھائے
کمبخت کو جو کھانا اکثر ملا تو ایسا

تعظیم تھی ہر اک جا تھا پاس جب تلک زر | مفلس ہوا تو کوئی دیکھے نہ پھر نظر بھر
کپڑے پھٹوں سے بیٹھا جس بزم میں وہ جا کر | سب فرش سے اٹھا کر بٹھلایا جوتیوں پر
مفلس کو ہر مکان میں آدر ملا تو ایسا

گر مفلسی میں اُس نے دو تین لڑکے پائے | اور کنبے والے لڑکے واں کھیلنے کو آئے
دیکھ اُن کے گہنے پاتے آنکھوں میں آنسو لائے | سرکی کو چھیل بیچے تھے اور کڑے بنائے
بدبخت کے بچوں کو زیور ملا تو ایسا

اسباب تھا تو کیا کیا رکھتے تھے لوگ رشتا | مفلس ہوا تو ہرگز رشتہ رہا نہ ناتا
نے بھائی بھائی کہتا نے بیٹا کہتا بابا | اسیر نظیر مجھکو رونا بہت ہے آتا
اس مفلسی زدے کو بستر ملا تو ایسا

تمت

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

## جنم کنھیا جی — مسدّس

ہے ریت جنم کی یون ہوتی جس گھر مین بالا ہوتا ہے
اُس منڈل مین ہر من بھیتر سُکھ چین دوبالا ہوتا ہے
سب بات بپتا کی بھولے ہے جب بھولا بھالا ہوتا ہے
آنند مندیلی باجت ہین نت بھون اُجالا ہوتا ہے
یون نیک نچھتر لیتے ہین اِس دنیا مین سنسار جنم
پر اُنکے اور ہی لچھن ہین جب لیتے ہین اوتار جنم

سبھ ساعت سے یون دنیا مین اوتار گربھ مین آتے ہین
جو نارد من ہے دھیان بھلی سب اُنکا بھید بتلاتے ہین
وہ نیک مہورت سے جسدم اس سرشٹ مین جنمے جاتے ہین
جو لیلا رچنی ہوتی ہے وہ روپ یہ جا دکھلاتے ہین
یون دیکھنے مین اور کہنے مین وہ روپ تو بالے ہوتے ہین
پر بالے ہی پن مین اُنکے اُپکار نرالے ہوتے ہین

یہ بات کہی جو پہلے اب یون اُسکو تو اب دھیان لگا
جو پنڈت پستک بیچ لکھا تھا کنس جو راجا متھرا کا
دھن دھیر بہت بل تیج نپٹ سامان انیک اور دل بڑا
گج اور ترنگ جھپے نکلے انباری ہودے زین سجا
جب بن ٹھن اونچی ہستی پر وہ باہر آن نکلتا تھا
سب ساز جھلا جھل کرتا تھا اور سنگ کٹک دل چلتا تھا

اک روز جو اپنی مجلس مین وہ کنس بہت مغرور ہوا
اور ہنسکر بولا دنیا مین ہے دوجا کون بلی مجھسا
اک بانکا گر پربت کو چاہون تو ابھی دو پل مین گرا
اس لوک کے ٹھور جتنے ہین ہے کون جو مجھسے ہووے سوا
جو دُشٹ کوئی تو جدھر کو جب من کے سوار کا جور چلے
وہ سامنے میرے ایسا ہو جو چیونٹی ہاتھی پانو تلے

وہ ایسے کتنے ہی جو بول گربھ کے کہتا تھا — سب لوگ سبھا کے سنتے تھے کیا تا جب بولی کوئی ذرا
تھا ایک پُرکھ وہ یون بولا تو بھولا اپنے بل پر کیا — جو تیرا مارن ہارا ہے سو وہ بھی جنم اب لیوے گا

تو اپنے بل پر ہارے مورکھ اس آن عبث نکا رلیا
وہ تجھکو مار گراویگا یون جیسے بھنگا مار لیا

یہ بات سُنی جب کنس نے وان تب سُنکر اُسکے ہوش اُڑے — بھوسن کے بھیتر آن پھرا اور بول گربھ کے گرے بھرے
یون پوچھا وہ کس دیس مین ہے اور کون بنون کر جنمیے — کون اُس کے مات پتا ہو وین جو پالین اُسکو چاہت سے

وہ بولا متھرا نگر مین اک روز جنم وہ پاوے گا
جب سیانا ہوگا تب تجھکو اک پل مین مار گراویگا

یہ بات سُنائی کنس کو پھر اور آٹھ لکیرین ان کھینچین — بسدیو پتا کا ناؤن کہا اور دیوکی کی لکھائین
اُن آٹھ لکیرون کی باتین پھر کنس کو اُسنے سمجھائین — جب سب چھوڑ دیوتی کھیلے ہین جگہین ہوتی آٹھ یون

بل بیچ گربھ مین تونے تو سب کارج گیان بسارا ہے
جو پاچھے رکھیا کھینچی ہے وہ تیرا مارن ہارا ہے

اس بات کو سُنکر کنس بہت تب من مین اپنے گھبرایا — جب نارد منی اُس پاس گئے تب اُن نے اُسنے بھید کہا
تب نارد منی نے اُسکو بھی کچھ اور طرح سے سمجھایا — پھر کنس کو وان اس بات سوا کچھ اور نہ کارج بن آیا

جو اپنی جان بچانیکا کر سوچ یہ اُسنے پھند کیا
بلوا بسدیو اور دیوکی کو اک مندر بھیتر بند کیا

جب قید کیا اُن دونون کو تب چوکیدار دیے بٹھلا — اک آن نکلنے پاوے نہ پھر اُن سب کو یہ حکم دیا
سامان رسوئی کا جو تھا سب اُنکے پاس دیا رکھوا — اور دو وار دیے اُس مندر کے تب تالے بھی جڑوا

ہشیار رہے یون رہنے وان تب چوکی دینے آ کے — کیا تا جب کوٹھے چھپتے پر اک آن نہ بندا پارے

بھو بیٹھا تھا جو کنس کے من وہ بھر کر نیند نہ سوتا تھا
اُس مندر میں اُن دونوں کے جب کوئی بالک ہوتا تھا
کچھ بات سہاتی نا اُسکو نت اپنی پلک بھگوتا تھا
کنس آن اُسے چھپ جا رستھا من مات پتا کا روتا تھا

اک مدت تک اُن دونوں کا اُس مندر میں یہ حال رہا
جو بالک اُنکے گھر جنما سو مارتا وہ چنڈال رہا

پھر آیا وان اک وقت ایسا جو آئے گربھ میں منموہن
گھنشیام مُراری بنواری گردھار سُندر شیام برن
گوپال منوہر مرلیدھر سری کشن کشورن کیول نین
پربھوناتھ بہاری کان للا سکھدائی جگ کے دکھ بھنجن

جب ساعت پرگٹ ہونیکی وان آئی مکٹ دھریا کی
اب آگے بات جنم کی ہے جے بولو کشن کنھیا کی

تھا نیک مہینا بھادوں کا اور دن بدھ گنتی آٹھن کی
پھر ساعت نیک مہورت سے وان جنمے آ کر کشن جبھی
پھر آدھی رات ہوئی جس دم اور ہوا نچھتر روہنی کی
اُس مندر کی اندھیاری میں جو اور اُجالی آن بھری

بسدیو سے بولیں دیوکی جی مت در بھون میں کھیر کرو
اِس بالک کو تم گوکل میں لے پہونچو اور مت دیر کرو

جو اُسکو تم لیجا میں یاں تک بھی دیر لگاؤ گے
اِس آن سنبھلکر تم اسکو جو گوکل میں پہونچاؤ گے
وہ دُشٹ اسے بھی مار یگا پچتاتے ہی رہ جاؤ گے
اس بات میں یہ پھل پاؤ گے جو اِسکی جان بچاؤ گے

وان گوکل باشی جو اُس کو لے اپنی گود سنبھالیگا
کچھ نام وہ اُس کا رکھ لے گا اور مہر دیا سے پالیگا

جو حال یہ وان جا پہونچے گا تو اُسکا جی بھر آویگا
جس گھر کے بیچ پلیگا یہ وہ گھر ہمکو بتلاوے گا
جو کرم لکھی ہے تو پھر بھی مکھ ہمکو آن دکھاویگا
ہم اُس سے ملنے جاوینگے یہ ہم سے ملنے آوے گا

نہ کام ہمیں کچھ دعوے سے نہ جھگڑا اور بکھیڑے سے
جب دیکھینگے کوئی دن میں سکھ پاوینگے اُسکے دیکھے سے

ہے آدھی رات ابھی تو یہاں لیجاؤ اسے تم چل اُدھر
من بیچ اُنھوں کے تھا ڈر یہ دن ہووےگا تو کنس آکر
لپٹا لو اپنی چھاتی سے دی آؤ جا کے اور کے گھر
اک آن میں اُسکو ماریگا رہجاوینگے ہم آنسو بھر

یہ بات نہ تھی معلوم اُنھیں یہ بالک جگ نستاریگا
کب مار سکیگا کنس اسے یہ کنس کو آپ ہی ماریگا

جب دیوکی نے بسدیو سے واں بہر و کرتے بات کہی
اور دوار لگے ہیں تالے کل کچھ بات نہیں بن سکی
وہ بولے کیونکر لے جاؤں ہے باہر تو چوکی بیٹھی
نت دیوکی بولی لیجاؤ من ایشر کی رکھ آس ابھی

وہ بالک کو جب لے نکلے سب نکر پٹ پٹ چھوٹ گئے
تھے تالے جتنے دوار لگے اُس آن جھڑا جھڑ ٹوٹ گئے

جب آئے چوکیدار و نہیں تب واں بھی یہ صورت دیکھی
جب سوتا دیکھا اُن سبکو ہو نربھو نکلے واں سے بھی
سب سوئے پائے اُس ساعت ہر آن جو دیتے تھے چوکی
پھر آئے جمنا پہ جو ہیں بہتی جمنا دیکھی بہت چڑھی

یہ سوچ ہوا من بیچ اُنھیں پر اِس جل میں کیسے دھریے
ہے رین اندھیری سنگ بالک اتی بہتا ہیں اب کیا کریے

یوں من میں گھبرا پھر چلیے پھر آپ ہی من مضبوط ہوا
جیوں جیوں پاؤں بڑھاتے تھے وہ پانی چڑھتا آتا تھا
بھگوان دیا پر اُس لگا واں جمنا جی پر دھیان دھرا
یہ بات لگی جب ہونے واں بسدیو گئے منمیں گھبرا

جب پاؤں بڑھائے بالک نے جو آپ سے ادھر بھیگے جل میں
جب جمنا نے پگ چوم لیے جا پہنچے پار وہ اک پل میں

جب آن برج گوکل میں پہنچے تک واں بھی باڑی کھلے
واں نند محل کے دروازے بھی سب دیکھے تب تب وو کھڑکے
تب واں سے چلتے چلتے وہ بیچ نند کے دوارے آپہنچے
جو چوکی والے سوتے تھے ایک وہ اُنھیں سوں کے ٹوکے

جب بیچ محل کے جا پہنچے سب تھے واں گھر والے تھے
ہر چار طرف اندھیاری تھی جیوں سانجھ میں نیند کے مارے تھے

اِک اور اچنبھا یہ دیکھو جو رات جنم ہی کشن کی تھی
اُس رات جسودا کے گھر میں تھی جنمی یارو اک لڑکی
واسو تے دیکھ جسودا کو اور بدلی کر اس بالک کی
اُس لڑکی کو وہ آپ اٹھائے نکلے آئے متھرا جی
جب لڑکی لائے مندر میں سب تارے مندر لاگ اُٹھے
جو چوکی دینے والے تھے وہ بھی پھر اُس دم جاگ اُٹھے

جب بھور ہوئی تب گھبرا کر سدھ کنس نے لی اس مندر کی
جب تالے کھلوا بیچ گیا تب لڑکی جنمی اک دیکھی
نے ہاتھ پھرایا چکر دی تو ٹپکے وہ بن ٹپکے ہی
یوں جیسے بجلی کوندے ہے جب چھوٹ ہوا پر جا پہونچی
یہ کہتے نکلے اے مورکھ کیا تو نے سوچ بچارا ہے
وہ جیتا اب تو سیس مکٹ جو تیرا مارن ہارا ہے

جب کنس نے واں یہ بات سنی من بیچ بہت سلجھایا
جو کارج ہونیوالا ہے وہ ٹارے سے کب ہے ٹلتا
سو فکر کرو سو سوچ کرو سو بات سناؤ حاصل کیا
ہر آن وہی یاں ہوتا ہے جو ماتھے کے ہے بیچ لکھا
ہیں کتنے بدھ جیسے اب یاں وہ سوچ بڑی ٹھہراتی ہے
تقدیر کے آگے یارو تدبیر نہیں کام آتی ہے

آنند کے گھر کی بات سنو واں ایک اچنبھا یہ ٹھہرا
جو رات کو جنمی تھی لڑکی ور بھور کو دیکھا تو لڑکا
گھڑتالیں چھوٹیں ناچ ہوا اور نوبت کا غل شور مچا
پھر کشن گرگ نے نام رکھا سب کنبے کے مل بیٹھے آ
نند اور جسودا اور گوات کرنے واں ہر بیر لگے
پکوان مٹھائی میوے کے پرتاری آگے ڈھیر لگے

سب نار آئی ہیں گونے کی اور پاس ترت من آ بیٹھیں
کچھ ڈھول مجیرے لاتی تھیں کچھ گیت جچا کا گاتی تھیں
کچھ ہر دم مکھ اس بالک کا بلہاری ہو کر دیکھ رہیں
کچھ تھال پنجیرے کے رکھتیں کچھ سونٹھ سٹھورا کرتی تھیں
کچھ کہتیں تھیں ہم سمجھے ہیں نیگ آج کے دن کا لینے کو
کچھ کہتیں ہم تو آئے ہیں آنند بدھاوا دینے کو

کوئی کہتی تھی گرم کرے کوئی ڈالے اسپند اور بھوسی
کوئی لائی ہنسلی اور کھڑوے کوئی کرتا ٹوپی میوہ گھی
کوئی دیکھے روپ اُس بالک کا کوئی ماتھا چومے بھر بھر جی
کوئی بہوؤں کی تعریف کرے کوئی آنکھوں کی کوئی پلکوں کی
کوئی کہتی عمر بڑی ہووے اے بیر تمہارے بالک کی
کوئی کہتی بیاہ بھولاؤ اِس آس مرادوں والے کی

کوئی کہتی بالک خوب ہوا اے بہنا تیری نیک رتی
اِس جنمنے کی بھی شان بڑھی اور بھاگ بڑے اس گھر کے بھی
یہ بالے اُنکو ملتے ہیں جو دُنیا میں ہیں بڑبھاگی
یہ باتیں سبکی سن سن کر یہ بات جسودا کہتی تھی
یہ بیر یہ بالک جو ایسا اب میرے گھر میں جنما ہے
کچھ اور کہوں میں کیا تم سے بھگوان کی مو پر کرپا ہے

تھی کونے کونے شوقتی اور طبلے تال کھٹکتے تھے
ہر چار طرف آنندیں تھیں وان گھر میں نند جسودا کے
کوئی ناچ رہی کوئی کود رہی کوئی ہنس ہنس کے [illegible]
کچھ آنگن بیچ بجاتے تھے کوئی منجی کوٹھے اور چھجے
سو خوبی اور خوشحالی ہے دکھلاتی تھی سامان گھڑی
سچ بات ہے بالک ہونے کی ہے دنیا میں آنند بڑی

پھر اور خوشی کی بات ہوئی جب بیتا ہوئی دو [illegible] گھڑی
یہ اُس پر پھینکے بھر بھر کر وہ اُس پر ڈالے گھڑی گھڑی
رکھوائی دودھ کی مٹکی پھر اور ڈالی ہلدی بہتیری
کوئی پوچھے ملہار اور باہن کو کوئی سکھری پھینکیں اور مٹھری
اس دودھ کی بھی رنگ لیوئیں تھیں سب اور بہوا نرناریکا
اور تن کی ابرن یوں بھیگے جو رنگ ہو کیسر کیاریکا

اس منگل میں یہ دھوم مچی بعد ہر گئی دہ رجوگی بھی
کچھ ناچیں چاند بھیگے بھی کچھ بجری بادیں مانگ بھری
آنند بدھاوے باج رہے نرسنگھے سرنا اور ترئی
رنگین سنہرے پالنے بھی ہاتھوں کھڑے کتنے بیر بھی
[illegible]ں بھاتی تھیں مانگ کیا گنتی روپے سونے کی
نند اور جسودا لیے ایسی کی شادی بالک ہونے کی

جو نگی جوگی تھے اُنکو اُس آن نپٹ خوشحال کیا
اور جتنے ناچنے والے تھے اسباب اُنھین بھی لُٹ یا
پھر آئے باگے ریشم کے اور زر بھی بخشا بہیرا
مہمان جو گھر مین آئے تھے سب اُنکو بھی ارمان رکھا

دن رات چھٹی کے ہونے تک من خوشدل لوگ لگائی کا
تھے چال روپے اور مہرین دین جب نیگ چکا یادائی کا

نند اور جسودا بالک کو وان ہاتھون پر نت رکھتے تھے
جی بہلاتے من پرچاتے اور خوب کھلونے منگواتے
نت پیار کرین تن من وارین سُنہری ایرن کے بنکے
آنگن جھلاتے پالنے مین کبھی ایدھر اور اودھر بیٹھے

کر یاد نظیر اب ہر ساعت اُس پالنے اور اُس جھولے کی
آنند سے بیٹھو مین کرو جے بولو کان جھنڈولے کی

## بالپن بانسری بجیا

یارو سنو یہ دودھ کے لٹیا کا بالپن
موہن سروپ کرت کریا کا بالپن
اور مدھ پوری نگر کے بسیا کا بالپن
بن بن کے گوال گوون چریا کا بالپن

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیا کا بالپن

ظاہر مین ست وہ نند جسودا کے آپ تھے
پردہ مین بالپن کے یہ اُنکے ملاپ تھے
ورنہ وہ آپ مائی تھے اور آپ ہی باپ تھے
جو تی سروپ کہیے جنھین سو وہ آپ تھے

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیا کا بالپن

اُنکو تو بالپن سے نہ تھا کام کچھ ذرا
مالک تھے وہ تو آپی اُنھین بالپن سے کیا
سنسار کی جو ریت تھی اُسکو رکھا بجا
وان بالپن جوانی بڑھاپا سب ایک تھا

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیا کا بالپن

مالک جو ہووے اُسکو سبھی ٹھاٹھ یان سرے
چاہے وہ ننگے پانون پھرے یا مکٹ دھرے
سب روپ ہین اُسی کے جو کچھ چاہے سو کرے
چاہے جوان ہو چاہے لڑکپن سے من ہرے

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیا کا بالپن

باجے ہو برج راج جو دنیا مین آگئے
لیلا کے لاکھ رنگ تماشے دکھا گئے
اُس بالپن کے روپ مین کتنون کو بھا گئے
اک یہ بھی لہر تھی کہ جہان کو جتا گئے

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیا کا بالپن

یون بالپن تو ہوتا ہے ہر طفل کا بھلا
پر اُنکے بالپن مین تو کچھ اور ہی بھید تھا
اُس بھید کی بھلا جی کسی کو خبر ہے کیا
کیا جانے اپنے کھیلنے آئے تھے کیا کلا

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیا کا بالپن

رو ہارون کے یارون عجب جا غور تھے
لڑکون مین وہ کہان ہین جو کچھ ہمین ڈھنگ تھے
آپ ہی وہ پربھو ناتھ تھے آپ ہی وہ دور تھے
اُنکے تو بالپن ہی مین تیور کچھ اور تھے

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیا کا بالپن

وہ بالپن مین دیکھتے جیدھر نظر اُٹھا
پتھر بھی ایکبار تو بن جاتا موم کا

اُس روپ کو گیانی کوئی دیکھتا جو آ | ڈنڈوت ہی وہ کرتا تھا ماتھا جھکا جھکا

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بالپن
کیا کیا کہوں مین کشن کنھیا کا بالپن

پردہ نہ بالپن کا نہ کرتے اگر ذرا | کیا تاب تھی جو کوئی نظر بھر کے دیکھتا
جھاڑ اور پہاڑ دیتے سبھی اپنا سر جھکا | پر کون جانتا تھا جو کچھ اُنکا بھید تھا

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بالپن
کیا کیا کہوں مین کشن کنھیّا کا بالپن

موہن مدن گوپال کرے بنس مین ہرن | بلہار ہی اُنکے نام پہ میرا یہ تن بدن
گردھاری نندلال ہری ناتھ گوردھن | لاکھون کیے بناؤ ہزارون کیے جتن

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بالپن
کیا کیا کہوں مین کشن کنھیّا کا بالپن

پیدا تو مدتون مین ہوے شیام جی مُرار | گوکل مین آکے نند کے گھر مین لیا قرار
نند انکو دیکھ ہووے تھا جی جان سے نثار | مائی جسودا پیتی تھی پانی کو وار وار

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیّا کا بالپن

جب تک کہ دودھ پیتے رہے گوال برجراج | سبکے گلے کے کٹھلے تھے اور سبکے سر کے تاج
سندر جو ناریان تھین وہ کرتی تھین کام کاج | رسیا کا اُن دنون تو عجب رس کا تھا مزاج

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیا کا بالپن

بدشکل سے تو لوگ سدا دور ہٹتے تھے
جن ناریون سے اُنکے غم و درد بٹتے تھے
اور خوبرو کو دیکھ کے ہنس ہنس چمٹتے تھے
اُنکے تو دوڑ دوڑ گلے سے لپٹتے تھے

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہوں مین کشن کنھیا کا بالپن

اب گھٹنیوں کا اُنکے مین چلنا بیان کرون
یا بالکون مین اسطرح پلنا بیان کرون
یا میٹھی باتین مُنھ سے نکلنا بیان کرون
یا گودیون مین اُنکا مچلنا بیان کرون

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیا کا بالپن

پاٹی پکڑ کے چلنے لگے جب مدن گوپال
باسک چرن چھوون کو چلے چھوڑ کر نہال
دھرتی تمام ہو گئی اک آن مین نہال
آکاس پر بھی دھوم مچی دیکھ اُنکی چال

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیا کا بالپن

تھی ان کی چال کی تو عجب یارو چال ڈھال
چلتے ہمک ہمک کے جو وہ ڈگمگاتی چال
پاؤن مین گھنگرو باجتے سر پر جھنڈولے بال
تھا نبین کبھی جسودا کبھی نندلین سنبھال

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیا کا بالپن

پہنے جگا گلے مین جو وہ دکھنی چیر کا
جاتا تھا ہوش دیکھ کے شاہ و وزیر کا
گہنے مین بھر رہا گو یا لٹر کا امیر کا
مین کسطرح کہون اسے چھورا اہیر کا

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیا کا بالپن

جب پاؤن چلنے لاگے بہاری نولکشور ماکھن اُچکّے ٹھہرے ملائی دہی کے چور
منہ ہاتھ دودھ سے بھرے کپڑے بھی شور بور ڈالا تمام برج کی گلیون مین اپنا شور

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیّا کا بالپن

کرنے لگے یہ دھوم جو گردھاری نندلال اک آپ اور دوسرے ساتھ اُنکے گوال بال
ماکھن دہی چرانے لگے سب کے دیکھ بھال دی اپنے دودھ چوری کی گھر گھر مین دھوم ڈال

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیّا کا بالپن

تھے گھر جو گوالنون کے لگے گھر سے جابجا جس گھر کو خالی دیکھا اسی گھر مین جا چھپا
ماکھن ملائی دودھ جو پایا وہ کھا لیا کچھ کھایا کچھ خراب کیا کچھ گرا دیا

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیّا کا بالپن

کوٹھی مین ہووے پھر تو اُسی کو ڈھنڈورنا گولی مین ہو تو اُسمین بھی جا منہ کو بورنا
اونچا ہو تو بھی کاندھے پہ چڑھ کر نہ چھوڑنا پہونچا نہ ہاتھ تو اُسے مُرلی سے پھوڑنا

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بالپن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیّا کا بالپن

گر چوری کرتے آگئی گوالن کوئی وہان اور اُس نے آپکڑ لیا تو اُس سے بولے یان
مین تو ترے دہی کی اُڑاتا تھا مکھیان کھاتا نہیں مین اُسکی نکالے تھا چیونٹیان
ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بالپن کیا کیا کہون مین کشن کنھیّا کا بالپن

گر مارنے کو ہاتھ اٹھاتی کوئی ذرا
تو اسکی انگیا پھاڑتے گھونسے لگا لگا
چلاتے گالی دیتے مچل جاتے جابجا
ہر طرح وان سے بھاگ نکلتے اڑا چھڑا

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہوں میں کشن کنھیا کا بالپن

غصے میں کوئی ہاتھ پکڑتی جو آن کر
تو اسکو وہ سروپ دکھاتے تھے مِن ادھر
جو آپی لاکے دھرتی وہ ماکھن کٹوری بھر
غصہ وہ انکا آن میں جاتا وہیں اتر

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہوں میں کشن کنھیا کا بالپن

انکو تو دیکھ گوالنین جی جان پاتی تھین
گھر میں اسی بہانے سے انکو بلاتی تھین
ظاہر میں انکے ہاتھ سے وہ غل مچاتی تھین
پردے میں سب وہ کشن کے بلہاری جاتی تھین

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہوں میں کشن کنھیا کا بالپن

کہتی تھین دل میں دودھ جو اب ہم چھپائینگے
سیکشن اسی بہانے ہمیں منہ دکھائینگے
اور جو ہمارے گھر میں یہ ماکھن نہ پائینگے
تو انکو کیا غرض ہے یہ کاہیکو آئینگے

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہوں میں کشن کنھیا کا بالپن

سب مل جسودا پاس یہ کہتی تھین آکے بیر
اب تو تمہارا کانہہ ہوا ہے بڑا شریر
دیتا ہے ہمکو گالیان پھر مارتا ہے چیر
چھوڑے وہی نہ دودھ نہ ماکھن مہی نہ کھیر

ایسا تھا بانسری کے بجیا کا بالپن
کیا کیا کہوں میں کشن کنھیا کا بالپن

ماتا جسودا اُنکی بہت کرتی منتیان — اور کانہ کو ڈراتی اُٹھا پن کی سانٹیان
جب کانہ جی جسودا سے کرتے یہی بیان — تم سچ نہ جانو ماتا یہ ساری ہین جھوٹیان

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بال پن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیّا کا بال پن

ماتا کبھی یہ مجھکو پکڑ کر لیجاتی ہین — گانے مین اپنے ساتھ مجھے بھی گواتی ہین
جب ناچتی ہین آپ مجھے بھی نچاتی ہین — آپ ہی تمھارے پاس یہ فریادی آتی ہین

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بال پن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیّا کا بال پن

ماتا کبھی یہ میری چھنگلیا چھپاتی ہین — جاتا ہون راہ مین تو مجھے چھیڑ جاتی ہین
آپ ہی مجھے رُٹھاتی ہین آپ ہی مناتی ہین — مارو انھین یہ مجھکو بہت ستاتی ہین

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بال پن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیّا کا بال پن

اک روز منھ مین کانہ نے ماکھن چھپا دیا — پوچھا جسودا نے تو وہین منھ بنا دیا
منھ کھول تین لوک کا عالم دکھا دیا — اک آن مین دکھا دیا اور پھر بھلا دیا

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بال پن
کیا کیا کہون مین کشن کنھیّا کا بال پن

تھے کانہ جی تو نند جسودا کے گھر کے ماہ — موہن نولکشور کی تھی سب کے دل مین چاہ
انکو جو دیکھتا تھا سو کہتا تھا واہ واہ — ایسا تو بال پن نہ ہوا ہے کسی کا آہ
ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بال پن — کیا کیا کہون مین کشن کنھیّا کا بال پن

سب ملکے یار کرشن مراری کی بولو جے
گوبند چھیل کنج بہاری کی بولو جے

دوچور کہاری ناتھ بہاری کی بولو جے
تم بھی نظیر کرشن بہاری کی بولو جے

ایسا تھا بانسری کے بجیّا کا بالپن
کیا کیا کہوں میں کرشن کنھیّا کا بالپن

## بانسری

جب مرلی دھر نے مرلی کو اپنی ادھر دھری
کیا کیا پریم پریت بھری اسمیں دھن بھری

لَے اسمیں رادھے نام کی ہر دم بھری کھری
لہرائی دھن جو اسکی ادھر اور ادھر دری

سب سننے والے کہہ اٹھے جے جے ہری ہری
ایسی بجائی کرشن کنھیّا نے بانسری

کتنے تو اسکے سننے سے دھن ہو گئے دھنی
کتنوں کی سدھ بسر گئی جسدم وہ دھن سنی

کتنوں کی من سے کل گئی اور بیاکلی چنی
کیا نر سے لیکے ناریاں کیا کوڑھ کیا گنی

سب سننے والے کہہ اٹھے جے جے ہری ہری
ایسی بجائی کرشن کنھیّا نے بانسری

جس آن کانہہ جی کو وہ بنسی بجاؤنی
جس کان میں وہ آوتی وان ہی بھلاؤنی

ہر من کی ہو کے موہنی اور چیت لبھاؤنی
نکلی جہاں سے دھن اسکی وہ میٹھی سہاؤنی

سب سننے والے کہہ اٹھے جے جے ہری ہری
ایسی بجائی کرشن کنھیا نے بانسری

جس دن سے اپنی بنسی وہ کرشن نے آ سجی
اس سانورے بدن پہ نپٹ آن کر سجی

مرلی بھلایا آپ کو تاری نے سدھ تجی
انگلی ادھر سے آکے وہ بنسی جدھر بجی

سب سننے والے کہہ اٹھے جے جے ہری ہری
ایسی بجائی کشن کنھیا نے بانسری

گوالون مین نندلال بجاتے وہ جس گھڑی — گوٗوین دھن اسکی سننے کو رہجاتین سب کھڑی
گلیون مین جب بجاتے تو وہ اسکی دھن پڑی — لے لے کے اتنی لہر جہان کان مین پڑی

سب سننے والے کہہ اٹھے جے جے ہری ہری
ایسی بجائی کشن کنھیا نے بانسری

بنسی کو مرلی دھر جی بجانے گئے جدھر — پہلے دھن اسکی روز ہر اک دل مین کر اثر
سنتے ہی اسکی دھن کی حلاوت ادھر ادھر — منہ چنگ اور نے کی دھنین دل سے بھولکر

سب سننے والے کہہ اٹھے جے جے ہری ہری
ایسی بجائی کشن کنھیا نے بانسری

بن مین اگر بجاتی تو وان تھی یہ اسکی چاہ — کرتی دھن اسکی سنجھی پٹھو کے دل مین راہ
بستی مین جو بجاتی تو کیا شام و کیا پگاہ — پڑتی ہی دھن وہ کانمین بلہاری ہوجاہ

سب سننے والے کہہ اٹھے جے جے ہری ہری
ایسی بجائی کشن کنھیا نے بانسری

کتنے تو اسکی دھن کے لیے رہتے بیقرار — کتنے لگائے کان ادھر رکھتے بار بار
کتنے کھڑے ہو راہ مین کرتے انتظار — آتے جدھر بجاتے ہوے شیام جی مرار

سب سننے والے کہہ اٹھے جے جے ہری ہری
ایسی بجائی کشن کنھیا نے بانسری

موہن کی بانسری کی مین کیا کیا کہون چھبین — سنے اسکے دھن کی موہنی دھن اسکی جیب ہرن

اِس بانسری کا آن کے جس جا ہوا بچن　　کیا جل پون نظیر پکھیرو وکیا ہرن

سب سُننے والے کہہ اُٹھے جے جے ہری ہری
ایسی بجائی کشن کنھیا نے بانسری

## لہو ولعب کنھیا

تعریف کروں میں اب کیا کیا اُس مُرلی دھر بجیّا کی　　نت سیوا کنج پھرّیا کی اور بن بن گئو چرّیا کی
گوپال بہاری بنواری دکھ ہرن مہر کرتیّا کی　　گردھاری سُندر شیام برن اور ہلدر جیّا کی

یہ لیلا ہے اُس نندلگن منموہن جسمت چھیّا کی
رکھ دھیان سُنو ڈنڈوت کرو جے بولو کشن کنھیا کی

اک روز خوشی سے گیند تڑی موہن جمنا تیر گئے　　وان کھیلن لاگے ہنس ہنس کے یہ کہہ کر گوال اور بالن سے
جو گیند تڑی جا جمنا میں پھر جا کر لائے جو پھینکے　　وہ آپی انترجامی تھے کیا اُنکا بھید کوئی پاوے

یہ لیلا ہے اُس نندللن منموہن جسمت چھیّا کی
رکھ دھیان سُنو ڈنڈوت کرو جے بولو کشن کنھیا کی

وان کشن مدن منموہن نے سب گوالن سے یہ بات کہی　　اور آپی سے جھپٹ گیند اُٹھا اُس کالی دہ میں جا ڈالدی
پھر آپی جھپٹ کود پڑے اور جمنا جی میں ڈبکی لی　　سب گوال سکھا حیران رہے پر بھید نہ سمجھے اک رتی

یہ لیلا ہے اُس نندللن من موہن جسمت چھیّا کی
رکھ دھیان سُنو ڈنڈوت کرو جے بولو کشن کنھیا کی

یہ بات سُنی برج ناری نے تب گھر گھر اُسکی دھوم مچی　　نند اور جسودا آ پہونچے سُدھ بُدھ بھولگئی اپنے تن کی
اُس جمنا پر غل شور ہوا اور ٹھٹھ بندھے اور بھیڑ لگی　　کوئی آنسو ڈالے ہاتھ ملے بھید نجانی کوئی بھی

یہ لیلا ہے اُس نندللن منموہن جسمت چھیّا کی　　رکھ دھیان سُنو ڈنڈوت کرو جے بولو کشن کنھیا کی

جس وہ مین کودے منموہن واں آن چھپا تھا اک کالی
پھن مارے پھونچا زور کیے اور پھرون تک واں کشتی کی

سر پانوؤں سے اُنکے آلپٹا اُس وہ کے بھیتر دیکھتے ہی
پھنکارین لین بل تیج کیے پر کشن ہے واں ہنستے ہی

یہ لیلا ہے اُس نندللن منموہن جسمت چھیّا کی
رکھ دھیان سنو ڈنڈوت کرو جے بولو کشن کنہیا کی

جب بارے نے سو پیچ کیے پھر ایک کلا واں شیام نے کی
پھر ناتھ لیا اُس کالے کو اک پل بھر مین نلو پر لگی

اس طور بڑھایا تن اپنا جو اُسکا نکسن لاگا جی
وہ وار کیا اور اُستت کی ناگن بھی پھر پانوؤں پڑی

یہ لیلا ہے اُس نندللن منموہن جسمت چھیّا کی
رکھ دھیان سنو ڈنڈوت کرو جے بولو کشن کنہیا کی

اُس وہ مین نند شیام برن اُس کالی کو جب ناتھ چکے
کر اپنے بس مین کالے کو مسکیانے مُرلی دھر دھرکے

لی ناتھ کو اُسکے ہاتھ اپنے پھر پھن کے اوپر بیٹھ گئے
جب باہر آئے منموہن سب خوش ہو کر جے بول اُٹھے

یہ لیلا ہے اُس نندللن منموہن جسمت چھیّا کی
رکھ دھیان سنو ڈنڈوت کرو جے بولو کشن کنہیا کی

تھے جمنا پر اُس وقت کھڑے واں جتنے نرناری
دکھ جتنا من سے دور ہوا آنند کی آئی پھر باری

دیکھ اُنکو سب خوشحال ہوے جب باہر نکلے بنواری
سب درشن پاکر شاد ہوے اور بولے جے جے بلہاری

یہ لیلا ہے اُس نندللن منموہن جسمت چھیّا کی
رکھ دھیان سنو ڈنڈوت کرو جے بولو کشن کنہیا کی

نند اور جسودا کے من مین سُندر بھولی اسی گھڑی
سب برج باسی کے ہردے مین آنند خوشی اس دم چھائی

سکھ چین ہوئی کچھ ہو گئی کچھ واں پُن کی گھڑی
اُس نند کے اُٹھوں نے یہ بھی نظیر اک لیلا اپنی دکھلائی

یہ لیلا ہے اُس نندللن منموہن جسمت چھیّا کی
رکھ دھیان سنو ڈنڈوت کرو جے بولو کشن کنہیا کی

# شادی کنھیّا

جہاں میں جسوقت کشن جی کی اوستا سدھ بدھ کی یاں پر آئی — سنبھالا ہوش اور ہوسیانے وہ بالپن کی وہ البلائی
ہوا قد انکا کچھ اسطرح سے کہ قمری جسکی فدا کہائی — نکالیں طرزیں پھر اور ہی کچھ بدن کی سج دھج نئی بنائی

ہوی خوشی نند کے جو منمیں بہت ہوئیں خوش جسودا مائی

جو سدھ سنبھالی تو کشن کیا کیا لگے پھر ایسی پھبن دکھانے — جگہ جگہ پر لگے مٹکنے ادا سے بنسی لگے بجانے
وہ پھر بڑے گوؤں کو ساتھ لیکر خوشی خوشی سے بنوں میں جانے — جو دیکھا نت اور جسودا نے یہ کہ شیام اب تو ہوسیانے

یہ ٹھہری دونوں کے منمیں آکر کریں اب انکی کہیں سگائی

پھر آئی منمیں سوچ انکی اب ایسی جا ہو وانکی نسبت — بڑا ہو گھر در بڑے ہوں سامان بہت ہو دولت بہت ہو حشمت
ہمارے گوکل میں ہے جو خوبی اسی طرح کی ہو انکی حرمت — وہ لڑکی جس سے کہ ہوسگائی سو وہ بھی ایسی ہو خوبصورت

ہیں جیسے سندر کشور موہن نول دولارے کنور کنھائی

گئی جو ناری وہ بوڑھیاں تھیں جسودا جی نے انھیں بلایا — جو بھید تھا اپنے منکے بھیتر سو دان سبھوں سیتیں جتایا
کسیکو ادھر کسیکو اودھر لگائی ڈھونڈھن کہیں پٹھایا — پھریں بہت ڈھونڈھتی وہ ناریں جسودا جی نے انھیں سنایا

نہ دیکھا ویسا گھر اک انھوں نے نہ ویسی کوئی دولاری پائی

وہ ناریاں جب نہ منمیں پھر آئیں تو بولی پھر اور ایک ناری — ہے یہ جو برسانا اسمیں ہے گی ایک بڑی سیانی نول دولاری
ہیں رادھکا نام اسکا کہتی بہت ہے سندر نپٹ پیاری — کہی یہ منمیں تو بات اسنے اب آگے مرضی جو ہو تمہاری

کرو سگائی لگن کی اسجا کہ اسمیں ہے گی بہت بھلائی

یہ سن جسودا کے منمیں جب یہ بھایا ادھر کو ناری گئی پٹھائیں — جہاں وہ گھر کو بیاں کیا تھا وہ ناریاں سب ادھر کو دھائیں
چلیں وہ گوکل سے دلمیں خوش تھیں ہو منہ وہ برسانے بیچ آئیں — انھوں نے آدر بہت سا کرکے سندر کی ان وہ سب بٹھائیں

جو منمیں یہ تو لگیں سنانے ادھر ادھر کی بہت بڑائی

جو کہہ چلیں یہ اِدھر اُدھر کی تو پھر سگائی کی بات کھولی | بڑے ہو تم کھٹی ہی ہیں وہ بھی یہ بات ہووے تو خوب بولی
ہے جیسا سندر اُنھوں کا لڑکا تمھاری بھی ہے ویسی لڑکی | اِدھر بھی دولت اُدھر بھی حشمت خوشی و خوبی طرح طرح کی

انھوں نے اپنی بہت جتائی پر اُنکے دل میں نہ کچھ سمائی

جو رادھکا کی وہ ماں بھی کیرت کہے تھے باتیں وہ بولی ہنسکر | وہ ایسے کیا ہیں جواب ہمارے جس برابر دیکھے ہوں برابر
ہیں جیسے وہ تو سوا ہیں ان سے ہمارے گھر کے تو کتنے چاکر | ہم اپنی لڑکی انھیں نہ دینگے وہ ایسا کیا گھر وہ ایسا کیا ہے

کرو ہمارے نہ گھر میں تم یاں اب اس سگائی کی بات کہائی

سنا جب اُن ناریوں نے یہ تو چلیں اِدھر سے وہ شرم کھائیں | بہت ہی منہ میں پشیماں ہو ہو ستانے وہ پھر کے گوکل کے بیچ آئیں
سنی جو باتیں تھیں واں اُنھوں نے وہ سب جسودا کو آ سنائیں | یہ باتیں سنکر جسودا منہ میں بہت خفا ہو بہت لجائیں

سوائے خفگی کے آگے کچھ واں جسودا مائی سے بن نہ آئی

جب اُس سگائی نہ ہونے سے واں بُرا جسودا نے منہ میں مانا | جو بھید اُنکا کلا سے اپنے یہ بن جتائے ہی ہے پہچانا
کہا یہ منہ میں کہ کوئی لیلا کو چاہیے اب اُدھر دکھانا | بنا کے موہن سروپ نٹ پر خوب برسانے بیچ جانا

گئے وہیں ہر پھر اُس مکاں میں اور اپنی بنسی وہ جا بجائی

بجی جو موہن کی بانسری ان تو دھن کچھ ایسی بجائی | پڑی وہ دھن جس کے کان میں آ اسے سُدھ اپنے بدن کی بسری
جھلائی بنسی نے کچھ تو سدھ بدھ اُدھر جھلک سروپ کی تھی | ہر اک طرف کو ہر اک مکاں پر جھلک وہ ہری کی کچھ ایسی چمکی

کہ جسکی ہر اک جھلک کے دیکھے تمام بستی وہ جگمگائی

سہیلیوں سنگ رادھکا جی کہیں اِدھر کو جو آن نکلیں | سروپ دیکھا وہ کشن جیکا اُدھر سے اُنکی سُنی وہ مرلی
جو ہیں وہاں رادھکا جی آئیں سو انھیں بھی من موہنی کی | دکھایا اپنا سروپ ایسا کہ اُنکی صورت کو دیکھتے ہی

اِدھر تو رادھا کے ہوش کھوئے ہر اک سہیلی کی سُدھ بھلائی

دکھا کے روپ اور بجا کے مرلی پھر آئے گوکل میں نند لالا | پھر اک کلا کی وہ تھے دہیں کہ رادھا گوری کو مار ڈالا

بہت دوائیں اُنھوں نے کیں اُن پہ فائدے نے نہ سر نکالا
پھر آپ موہن نے بیٹھ کر مدھوا کی تھیلی کو وان سنبھالا

پکارے برسانے بیچ جا کر کہ اچھی کرتے ہیں ہم دوائی

ادھر تھے ہارے دوائیں کر کے سنی انھوں نے جو بات انکی
بلا کے جلدی ہی مندر کے بیچ تب دکھائی رادھا جو وہ دکھی تھی
اُنھوں نے وان کچھ دوا بھی دی اور دکھائی چھو چھو کے منتر بھی
پڑھنت کیا تھی وہ اک کلا تھی ہوئیں وہیں اچھی رادھکا جی

ہر اک نے کی واہ واہ ہر دم اور اپنی گردن بہت جھکائی

ہوئی جو چنگی وہ رادھکا جی تو جب زمیں خوشی کی ٹھہری
وہ برکھبھان اور بھی کٹم کے یہ بات من بیچ آکے ٹھہری
کہ رادھکا کی سگائی اِنسے کریں تو ہوگی یہ بات اچھی
جو رسم ہوئی سگائی کی ہے وہ سب اُنھوں نے خوشی سے کر دی

نظیر کہتے تھے اسطرح سے ہوئی ہے کشن کی سگائی

## دسم کتھا

اے دوستو یہ حال سُنو دھیان رکھ ذرا
اور ہر طرف سے دھیان کے بیٹھیں کواڑ کھولا
جو چاہے اسکا واسطہ سب کے تئیں بھلا
کہتا ہوں میں یہ اگلے زمانے کا ماجرا

ہے نام اِس بیان کا یارو دسم کتھا

سکھدیو نے کتھا یہ پرچھیت سے ہے کہی
اُسنے سُنی تو اُس کا ہوا دل بہت خوشی
بھیکھم ایک راجہ مندر کی تھی مندری
تھے پانچ بیٹے اُسکے بہت سندر اور بلی

گھر بار اُس کا دولت وحشمت سے بھر رہا

بیٹا بڑا تھا اُسکا سو اُسکا رکم تھا نام
اور رکمنی ہے بیٹی بہت خوب خوشخرام
روپ اور سروپ میں تھے سر پاؤں سے تمام
سکھیوں سہیلیوں میں وہ رہتی تھیں خوشخرام

گہنا لباس تن پہ رہا تھا جھمک رہا

نارد منی کدن آئے جہان پر تھی رکمنی
اور اُس سے بات اُنھوں نے وہ کشن کی سُنی

لیلا سُنائیں وہ سبھی روپ و سروپ کی
جب رکمنی نے خوبی وہ سری کشن کی سُنی
سُنتے ہی اُنکی ہو گئی جی جان سے فدا

ٹھہری یہ رکمنی کے وہین دل مین آن کر
برنی جبھی مین جاؤن ملے جب وہ مجکو بر
دن رات دھیان اپنا لگی رکھنے وہ اُدھر
آنکھونکو اپنی کرنے لگی آنسوؤن سے تر
بیچین دل مین رہنے لگی سب سے ہو خفا

چھپتی نہین چھپائے سے صورت جو چاہ کی
سکھیان سہیلیان جو تھین اور لڑکیان سبھی
دیکھی جو رکمنی کی اُنھون نے یہ بے کلی
جانا کہ رکمنی کا لگا ساتھ ہر کے جی
کہنے لگین اُنھون کی وہ باتین بنا بنا

بولے وہ سب کہ کرشن تو اوتار ہین بڑے
جو خوبیان ہین اُنمین کہانتک کوئی کہے
روپ اور سروپ اُنکے کی کیا کیا صفت کرے
لیلا ہوئین ہین اُنسے جو ہون کب وہ اور سے
مادیو کی ہے اُنکی وہ بسدیو جی پتا

جنمی وہ مدھ پوری مین تو جب آدھی رات تھی
بسدیو اُنکو لے چلے گوکل اُسی گھڑی
جمنا نے اُنکے چھو کے چرن جلد راہ لی
پہونچے جو گھر مین نند جسوداکے کانہہ جی
سب نیگیون نے نیگ بدھائی کا وان لیا

بسدیو جی نے بھیجا گرگ پنڈتا کو وان
تو نام اُنکا جاکے وہان پر کرے بیان
ستیہ نام جو کہ ہووے بیان کر اُسے عیان
گوکل مین آ گرگ نے بہت ہو کے شادمان
ان کا کرشن نام بہت سوچ کر رکھا

تھے بالپن مین جب تو ہر دم کرشن جی
جب کنس نے وہ پوتنا بھیجی کہ بیری جی
اُسنے جو چھاتی زہر بھری اُنکے منہ مین دی
منہ لگتے ہی اُنھون نے وہ جان اُسکی کھینچ لی

اُسکے پران گڑھ گئے اور کچھ نہ بس چلا

کاگا سر آیا ڈشٹ لیا اُسکو مار بھی — پھر تو نادنت کی بھی ہوا دورگے سبھی
سکٹا سر آیا اسکی بھی گاڈ ہلی ٹٹ نئی — آیا سری دھر اسکی بھی مٹی خراب کی
جتنے وہ ڈشٹ آئے سبھو نکو اُلٹ دیا

پھر پانوں چلنے لاگے جو دھرتی پہ نندلال — آئے وہ جنگل کو دین اُنکو کیا نہال
سیانے ہوئے تو ساتھ لیے اپنے گوال بال — مرلی کی دُھن سُنا کے کیا سب کا جی نڈھال
گوئین چرائین بن بین وہ بنسی بجا بجا

دھمکا کے گوالنوں سے لیے دودھ اور دہی — کھانے کھلائے اُنکو جو تھے ساتھ بین سبھی
جب گوالنوں نے آکے جسودا سے یہ کہی — جھگڑا کا اُنھوں نے ساٹی اُٹھا کر جو اُکھڑی
ترلوک کھول مُنہ اُنھیں ہر نے دکھا دیا

جملا وارجن اور وہ دو دیوتا جو تھے — دو تاڑ بن گئے تھے کسی کی سراپ سے
مدت تلک وہ بن بین یوہین تھے کھڑے ہوئے — لیلا سے اپنی کنس نے اس بن بین آن کے
ویسا ہی دیوتا اُنھیں اک پل بین کر دیا

راچھنس بہت جو کشن پہ آنے لگے وہان — نند اور جسودا کی لگی دیکھ اُن سے جانے جان
لیکر کٹم سب اپنا جو تھے خرد اور کلان — آکر وہ بندرابن کے لگے رہنے درمیان
گوکل کا پاس سب نے اُسیدن سے بھر تجا

لے گوال بال جا نیلگے شیام من ہرن — گوئین لگے چرانے جہان ہے یہ گوبردھن
وان بھی بنا سُر آیا بکا سُر بھی نکلا بن — مارا اور اُسکی چونچ کو چیرا سمیت تن
آیا اگھا سُر اُسکے بھی سر کو اُڑا دیا

دکھلائی اپنی ہر نے جو لیلا وہ بچہ ہرن — دیکھ اُسکو سب نے چوم لیے کشن کے چرن
دھنک راچھس آیا پھر جو بنا کر وہ مکر و فن — مارا اُسے بھی ہر نے جان ہے یہ تال بن

کالے کو وہ مین ناتھ کیا سب نرملا

گوپین کھڑے چراتے تھے بن مین جو شیام جی — اِس بن مین اکدن جو ہین آگ آن کر لگی
سب گوال بال چھنگری گوپین کھڑی سبھی — لیلا سے وان بھی ہر نے وہ دیکھ اُنکی بے بسی

اُس آگ سے سبھون کو لیا آن مین بچا

پھر کی جو لیلا چیر ہرن ہر نے خوب تر — سرپٹ نے پھر وہ کوپ کیا اُن پہ آن کر
سرپٹ کو وان اُٹھا لیا بنسی او پر ادھر — پھر سرون اُسمین شیام تے لی ناریان سُندر

ہر نے بچا کے ترت کیا راس کو بنا

مارا وہ سانپ پانوءن پہ لپٹا جو نند کے — لین گوپیان چھوڑا دہین پھر سنکھ چور سے
سرکا سر اور کیسی و بھوما سُر آ گئے — اپنے سے مکر سہر سے اُنھون نے بہت کیے

ہر نے اُنھین بھی مار کے بھون پر دیا گرا

اک روز بند را بن سے آئے اُنھین جو وان — چلنے کو ساتھ اُنکے تئین سب وہ گوپیان
جمنا مین پھر نہائے جو اک روز شادمان — ہر نے دکھائے وان اُنھین لیلا سے یہ نشان

جو ہر ہی ہر دکھائی دیے اُس کو جا بجا

جب بندرا بن مین آئے تو دھوبی کو کنس کی — مارا وہین اور اُسکے لئے چیر جتنے تھے
سو جی سے لے لباس یہ پھر بت اُسے — چندن جو کبجا لائی تو خوش ہو کے شیام نے

سب کھو دیا جہان تئین کبراتن اُسکا تھا

ڈیوڑھی پہ آکے جب تو وہ توڑا دھنک کے تئین — رنگ بھوم مین گرا دیا پھر بل کو بر زمین

درشن دیے وہ راجہ جو قیدی تھے سنگین
پھر کنس کے بھی کیس پکڑ کھینچ کر وہین
سر اُس کا اِک اشارے مین تن سے جدا کیا

پھر آئے وان جہان تھے وہ بسدیو دیوکی
چرنون پہ سیس رکھ کے بہت سی اُپیا کی
یہ باتین ہر کی سُن کے وہان رکمنی نے بھی
چاہا یہی کہ دیکھون مین صورت کرشن کی
بے تاب و بے قرار لگی رہنے سُکھ گنوا

اِسکو یہ باتین کشن کی خوش آئی تھین سبھی
سُنتی وہ ساتھیون سے اُنھین کو گھڑی گھڑی
مان باپ رکمنی کے بھی اور چارون بھائی بھی
پر رکمنی کی ہون وہی تھی چاہتی یہی
پر وہ رکم جو تھا سو پسند اسکو یہ نہ تھا

رکھتا تھا نام اسکا تو جدو بنس ہے جنم
کاندھے پہ اُسکے کامری رہتی تھی دمبدم
گوئین چراتا پھرتا ہے بن بن مین رکھ قدم
دولت مین اور ذات مین اُس سے بڑے ہین ہم
سسپال چندیری کا جو بر ہو تو ہے بھلا

یہ باتین وان رکم سے جو سُنتی تھی رکمنی
بیکل وہ بہت ہوتی تھی اور دل مین کڑھتی تھی
جب بکلی بہت ہوئی اور رہ سکا نہ جی
اک چٹھی اپنے حال کی ہر کے تئین لکھی
بامن کے ہاتھ دوارکا مین دی وہین بھجا

بامن جو ہر کی ڈیوڑھی پہ آ پہونچا راہ سے
دیکھا وہان ہین چیری و چاکر بہت کھڑے
جانے مین تھے مندر کے جو دربان روکتے
سُنکر خبر یہ ہر نے بلایا وہین اُسے
پرنام کر کے اونچے مکان پر بٹھا دیا

بامن کی بنتی کر کے لگے کہنے کشن جی
تمنے ہمارے حال پہ کرپا بڑی یہ کی
اُسنے زبانی کہکے جو احوال تھا سبھی
پھر رکمنی کی چٹھی جو لایا سو ہر کو دی

ہر نے پڑھا اُسے کہ جو احوال اُسمین تھا

اے برجراج کشن منوہر مدن گوپال
دن رات تمسے ملنے کو رہتی ہون نڈھال
مین درشنونکی کبکے مشتاق ہون کمال
درشن سے اپنے مجھکو بھی آکر کرو نہال
سب دھیان مین تمھارے ہی رہتا ہے من لگا

سسپال بیاہنے کو مرے اب آتا ہے
یہ غم تو میرے دلکو نہایت ستاتا ہے
سب راج اور ساتھ جراسند لاتا ہے
اس اپنی بے بسی پہ مجھے رونا آتا ہے
تم ہر ہو میرے من کی کرو دور سب بیتھا

اے کشن جی تم آؤ کہ اب وقت ہے یہی
ہر نے وہ چٹھی پڑھ کے منگا رتھ وہ جگمگی
اپنے چرن سے لاج رکھو میری اس گھڑی
ہو کر سوار جلد چلے وان سے کشن جی
بامن بھی اپنے ساتھ وہ رتھ مین لیا بٹھا

سسپال اسمین آن کے پہونچا شتاب وان
باجے بجے گھر مین لگین گانے ناریان
اگوانی اسکی لینے کو بھیکم گیا دوان
آنکھون سے رکمنی کے وہ آنسو ہوے روان
سندر کا منھ وہ آنسو کے بہنے سے بھر گیا

جون جون وہ ہر کے آنے مین وان دیر ہوتی تھی
تکتی تھی ہر کی راہ نہ کھاتی نہ سوتی تھی
کوٹھے پہ اپنے رکمنی وان چڑھ کے روتی تھی
بیکل کیطرح پھرتی تھی اور ہوش کھوتی تھی
کچھ رکمنی کو رونے سوا ین نہ آتا تھا

کہتی تھی کیون یہ کشن مراری نے دیر کی
برجراج روپ مکٹ سنواری نے دیر کی
موہن نولکشور بہاری نے دیر کی
یا چاہ بے اثر یہ ہماری نے دیر کی
بامن جو مین نے بھیجا تھا وہ بھی نہین پھرا

اسمین کمند پور کے جو ہر آئے عنقریب | جھلکی کلس وہ رتھ کی ہوئی روشنی عجیب
خوش رکمنی کا جی ہوا جون گل سے عندلیب | بولی خوشی ہو من مین کہ جاگے مرے نصیب

بامن نے بھی وہ آنے کو ہر کے دیا سُنا

بن ٹھن کے جب خوشی ہو وہ پوجا کے تئین چلی | ساتھ اُسکے ناریان چلین گاتین بہت خوشی
سُندر کی جاتی پاؤن کی پائل جو باجتی | روپ اور سروپ اُسکا بیان کیا کرے کوئی

پہونچی خوشی سے وان جہان تھی پوجنے کی جا

جس جس کو پوجا وان یہی اُسنے کیا بیان | کرپا کرو جو مجھکو ملین برجراج یان
لینے کو درشن اُسکے ہوئی ہین نین نچان | جلدی ملاؤ تم جو رہے لاج میری یان

ہر دیوتا سے وہ یہی کرتی تھی التجا

جب دیوی دیوتا کی وہ پرکرما چکی | سُندر دُلاری آگے کو چل کر ٹھٹھک رہی
اِسواسطے کہین مجھے درشن دین کرشن جی | تو دیکھ وہ سروپ مری ہووے زندگی

نبھ جاوے جی یہ لاج بھی میری رہے بجا

سندر رنویلی سروپ کا مین کیا کرون بیان | مکھڑا وان جھمک رہا تھا کہ جون ماہ آسمان
پوشاک بھی بدن پہ چمکتی تھی زرفشان | سرپاؤن سے بھری تھی وہ گہنے کے درمیان

کیا وصف اُسکا ہو سکے زیب و نگار کا

دیکھا اُکمند پور کے جو لوگون نے ہر کو وان | سب درشن اُنکے پاکے ہوئے جیمین شادمان
آپس مین سب وہ کہتے تھے نر اور ناریان | بر رکمنی کے یہ ہون تو ہر من کو سکھ ہو یان

ہر دم اِسی مُراد کی مانگین تھے سب دعا

بھیکم جو ہر کے لینے کو آیا بہت خوشی | درشن جو ہر کے پائے تو نیتی بہت سی کی

اتنے مین رکمنی جو تھی ہر کے لیے کھڑی | درشن جو پائے آگیا وان اسکے جی مین جی
ہرنے پکڑ کے ہاتھ لیا رتھ مین وان بٹھا

سسپال اپنے لیکے دھنک آگیا وہان | بان اسکی ہرنے کاٹ بھگایا اسے ندان
آیا رکم جو یان یہ دھنک لیکے اور سنان | اسکو بھی ہرنے باندھ لیا کاٹ اسکی بان
نیتی سے رکمنی نے دیا اسکا جی چھٹا

سسپال کا بھی ہرنے دیا لیمین گربھ کھو | جو تھا غرور اسکا سو سب ڈالا دم مین دھو
آیا رکم بلی جو بہت کرکے گربھ کو | بالون سے اسکے ہاتھ بندھے اور رہا وہ رو
سچ کہتے ہین کہ گربھ ہے جگ مین بہت برا

جب رکمنی سے کہنے لگے ہنسکے وان یہ ہر | سسپال کو گربھ نے کیا سب مین خوار تر
کھویا رکم کو اور جرا سندہ کو ادھر | آئے تھے جس گربھ سے وہ لڑنے کو ادھر
آخر اسی گربھ سے دیا ان کا سر جھکا

سسپال اور رکم کا ہوا جب یہ حال وان | بلدیو جی نے انکی کٹک سب بھگائی وان
لے رکمنی کو ہر ہوے پھر دوارکا روان | جب آن پہونچے خوش ہوے سب نر و ناریان
دیکھا جمال ان کا تو پایا بہت بھلا

پھر دیوکی جو آئین بہت ہوکے خوش ادھر | پانی پیا انھون نے وہین ہر پہ وار کر
سب ناریان بھی آن کے بیٹھین ادھر ادھر | جتنا سگن تھا گھر کا رہا سب اُنسے بھر
شادی کے باجے بجنے لگے شور و غل مچا

سب دوارکا مین دھوم یہ شادی کی مچ گئی | باجے مجیرے طبلے وہا مین بھی اور ترئی
در پر براتیون کی بہت بھیڑ آ لگی | سو بھا سے دوار پہ دوا بندھن وار بندھ گئی

پنڈت بلاسگن سے دو پھیرے دیے پھرا

بیٹھے تھے دوارکا کے وہاں خرد او رکبیر
سامان تھے ہزاروں ہی شادی کے دلپذیر
ہوتے تھے راگ رنگ خوشی تھے جوان و پیر
جو خوبیاں ہوئیں سو وہ کیا کیا کہے نظیر

اس ٹھاٹھ سے وہ بیاہ عجب کشن کا ہوا

## ہر کی تعریف میں

میں کیا کیا وصف کہوں یارو اس شیام برن اوتار کی
گوپال منوہر سانولیا گھنشیام اٹل بنواری کی
گردھر ملیا دھر ماکھن پنچھوڑ نول گردھاری کی
ہر آن دکھائے روپ نئے ہر لیلا نیاری نیار کی
سب کشن کنہیا مرلی دھر من موہن کنج بہاری کی
نند لال دلارے سندر چھب برج چند مکٹ جھلکاری کی
بن کنج پھریا راس رچن سکھدائی کانہہ مراری کی
نت لاج رکھیا دکھ بھنجن ہر بھگتی بھگت ادھاری کی

نت ہر بھج ہر بھج رے بابا جو ہر سے دھیان لگاتے ہین
جو ہر کی آسا رکھتے ہین ہر انکی آس بجاتے ہین

جو بھگتی ہین سو انکو تو نت ہر کا نام سہاتا ہے
نت نیمین ہر ہر جپتے ہین ہر بھجنا انکو بھاتا ہے
من انکا اپنے سینے مین دن رات بھجن ٹھہراتا ہے
جو دھیان بندھا ہے چاہت کا وہ انکا من بہلاتا ہے
جس گیانی مین ہر سے نیہ بڑھے وہ گیان انھین خوش آتا ہے
سکھ جھمین انکے لاتا ہے دکھ انکے جی سے جاتا ہے
ہر نام کی سمرن کرتے ہین سکھ چین انھین دکھلاتا ہے
دل انکا ہر ہر کہنے سے ہر آن نیا سکھ پاتا ہے

ہر نام کے جپنے سے من خوش نیہ جتن سے رکھتے ہین
نت بھگتا جتن مین رہتے ہین اور کام بھجن سے رکھتے ہین

جو من مین اپنے نشچہ کرین دوار ہر کے آن پڑے
ہر نام بھجن کی پرواہ ہے اور کام اسی سے ہین رکھتے
ہر وقت مگن ہر آن خوشی کچھ نہین مین ہین لاتے
ہر دم مین ہر کی یاد لگی ہر سمرن مین خوش ہین رہتے

کچھ دھیان نہ ایدھر اودھر کا آہار پہ من میں دھرتے | جس کام سے ہر کا دھیان رہے ہیں کام وہی ہر دم کرتے
کچھ آن اٹک جب پڑتی ہی من بیچ نہیں چنتا کرتے | نت آس لگا کے رہتے ہیں من سب ہر کی کرپا کرتے

ہر کاج میں ہر کرپا سے وہ منمیں بات نہارت ہیں
منموہن اپنی کرپا سے نت انکے کاج سنوارت ہیں

سب کشن کی جو جو کرپا ہیں کب مجھ سے انکی ہو گنتی | ہیں جتنی انکی کرپا میں اک یہ بھی کرپا ہے انکی
مذکور کروں جس کرپا کا وہ بنتی ہے اس بھانت سنی | جو اک بستی ہے جونا گڈھ واں رہتے تھے مہتا نرسی
تھی نرسی کی اس نگری میں دوکان بڑی صرافی کی | بیوپار بڑھا صرافی کا تھا بستا لیکھا اور بہی
ہموار و بیٹھا اور فرش بچھا رہتی بیٹھک بستا اور کھٹری | تھے ملتے جتنے ہر کے اور لوگ تھے انسے بہت خوشی

کچھ لیتے تھے کچھ دیتے تھے اور بہیاں دیکھا کرتے تھے
جو لین دین کی باتیں تھیں پھر انکا لیکھا کرتے تھے

دن کتنے میں پھر نرسی کا سب کشن چرن سے دھیان لگا | جب بھگتی ہر کی کہلائے سب لیکھا جوکھا بھول گیا
سب کاج بسار کام تجے ہر نام بھجن سے من لاگا | جا بیٹھے سادہ اور سنتو میں نت سنتے رہتے کشن کتھا
تھا جو کچھ دکان بیچ رکھا وہ سب جمع اور پونجی کا | ہد پریم کے ہو کر سنتوں سے سب دھون کو ہرنا نون دیا
ہو بیٹھے ہر کے دوارے پر سب کٹم سے ہاتھ اٹھا | سب چھوڑ بکھیڑے دنیا کے نت ہر سمرن کا دھیان لگا

ہر سمرن سے جب دھیان لگا پھر اور کسیکا دھیان کہاں
جب چاہت کی دوکان ہوئی پھر پہلی وہ دوکان کہاں

کیا کام کسی سے اس من کو جس من کو ہر کی آس لگی | پھر یاد کسی کی کیا اسکو جس من کو ہر کی لگن لگی
سکھ چین سے ہر کے دوارے پر سنتوں کو ملا آنند ہوئی | بیوپار ہوا جب چاہت کا پھر کیسی لیکھن اور بہی
نہ کپڑے تھے کی پروا نہ چنتا لوٹیا تھالی کی | جب من کو ہر پیت ہوئی پھر اور ہی کچھ ترتیب ہوئی

دھن جتنی لیں اور دین کی تھی سب من کو بھولی اندریا
نت دھیان لگا کر پاسے ہر آن خوشی اور خوشوقتی

تھی مٹھیں ہر کی پیت بھری اور اٹھیلی کر تو رہتے تھے
کچھ فکر نہ تھا سندیہ نہ تھا ہر نام بھروسے جیتے تھے

نت سُکھ میں ہر کی رس بھری خوش رہتے تھے واں نرسی
اور بیٹی کے گھر جب شادی واں ٹھہری بالک ہونے کی
مل بیٹھیں گھر میں ڈھول بجا آنند خوشی کی دھوم مچی
کچھ شادی کی خوشوقتی تھی کچھ سونٹھ سٹھوریکی ٹھہری
اک بیٹی الکھ جنی تھی سو دو گھر میں وہ بیاہی تھی
تب آئیں ادھر اُدھر سے سب ناریاں اُسکے کنبے کی
سب ناچیں گائیں آپس میں ہے ریت جو شادی کی ہوتی
کچھ جھمک جھمک تھی برنکی کچھ خوبی کاجل مہندی کی

ہے رسم یہی گھر بیٹی کے جب بالک مُنھ دکھلاتا ہے
تب بالک اُسکی چھوچھک کا ننہال سے بھی کچھ جاتا ہے

واں ناریاں جتنی بیٹھیں تھیں سمدھیانے میں نرسی کے
کچھ ریت نہیں آئی ابتک ہے لال تمہارے میکے سے
تب بولی بیٹی نرسی کی اُن ناریوں کے آکر آگے
وہ بولیں کچھ تو لکھ بھیجو یہ بولی کیا اُن کو لکھے
جب نرسی کی واں بیٹی سے یہ بولیں ہنس کر طعنہ دے
اور دیں تھیں یہ جانتی سب وہ کیا ہیں اور کیا بھیجینگے
وہ بھگتی ہیں بیراگی ہیں جو گھر میں تھا سو کھو بیٹھے
کچھ انکے پاس دھرا ہوتا تو آپ ہی وہ بھجوا دیتے

جو چٹھی میں لکھ بھیجو گے وہ بانچ اُسے پچھتاوینگے
اک دمڑی اُنکے پاس نہیں وہ چھوچھک کیا بھجواوینگے

اُن ناریوں کو تو کرنی تھی اُس وقت ہنسی اُن نرسی کی
سامان ہیں جتنے چھوچھک کے سب بھیج چٹھی پڑھتی ہی
کچھ جیٹھ جٹھانی کا کہنا کچھ باتیں سسرال و ننندوں کی
تھی ایک پٹھلنی گھر کی جو سب بولیں تب ہی کچھ کہتی
بلوا کے لکھیا جلدی سے یہ بات انھوں نے لکھوا دی
وہ چیزیں اتنی لکھوائیں جن آئیں نہ اُنسے ایک کبھی
کچھ دیورانی کی بابت لکھی کچھ اُنکے جو جیٹھ تھے اُنکی
وہ بولی نسے ہنس کر واں منگواؤں کیا میں تم جی

وہ لکھنا کیا تھا وان لوگوں من چہل ہنسی پر دھرنا تھا
وان چیزونکے لکھ بھیجنے سے شرمندہ اُنکو کرنا تھا

جب چٹھی نرسی پاس گئی تب بانچتے ہی گھبراے گئے
یہ ایک نہین بن آتا ہے ہین جو جو چٹھی بیچ لکھے
وہ بھیجے ایسی چیز ولت کو یان کچھ بھی ہو مقدور جیسے
اسوقت بڑی ناچاری ہے کچھ بن نہین آتا کیا کیجے

پچھتاۓ من مین اور کہا یہ ہو سکتا ہے کیا مجھ سے
ہے یہ تو کام کٹھن اسدم وان کیونکر میری لاج رہے
کچھ چھوٹی سی یہ بات نہین اس آن بھلا اُس کیسے
پھر دھیان لگا ہر آسا پر اور من کو دھیرج انپے دے

وہ ٹوٹی سی اک گاڑی تھی چڑھ اُسپر بے وسواس چلے
سامان کچھ اُنکے پاس نہ تھا رکھ شیام کی نہین آس چلے

ہر نام بھروسا رکھ منہین چل نکلے وان سے جب نرسی
تھی سر پہ میلی سی پگڑی اور چولی جامہ کی مسکی
تھے جاتے رستے بیچ چلے تھی آس لگی ہر کرپا کی
دان اتنا کچھ لکھ بھیجا ہے مین فکر کرون اب کس کس کی

گو تھیلے مین کچھ چیز نہ تھی پر من مین ہر کی آسا تھی
کچھ ظاہر مین اسباب نہ تھا کچھ سود بھی جائی سی
کچھ اسدم میرے پاس نہین یان آن جہان چیزین بہتیری
جو دھیان نہین اپنے لاتے تھے کچھ بات نہین بن آتی تھی

جب اُس نگری مین جا پہونچے سب لوگ سے نرسی آئے ہین
آلات کی جو کچھ بات کہو اک ٹوٹی گاڑی لائے ہین

کوئی بات سنا یا پوچھنے کو جب جاتے دیکھا نرسی کو
جب بیٹی نے یہ بات سنی کہہ بھیجا کیا کیا لائے ہو
وہ ہنس ہنس اپنے ہاتھوں سے یان بنا ہے اب جس جس کو
تھا پاس ہی رکھا کیا بیٹی اب لانیکی کچھ مت پوچھو

اور جتنا جتنا دھیان کیا کچھ پاس نہ تھا اُنکی تو
جو جو چھک کے سامان تھے سب گھر مین جلدی بھجوا دو
یہ لوگ تب اُن بیٹی سے ہر کرپا اوپر دھیان دھرو
کچھ دھیان ہو لانیکا ہو کشش کہو کشش کہو

اِس آن جو بہر جا ہا ہے اک پل مین سب بھجواونگا
ہے جو جو یان لکھ بھیجا اک آن مین سب بھجوا دینگے

سیکشن ٹھہرو جب نرسی یہ بات جو سنکر کے بیٹھے
کچھ چھکڑون پر اسباب لیے کچھ بیلون پر [illegible] لدے
کل ٹھٹ پر ونیار ہوے اور ڈھیر کناری گوٹون کے
تھا ننگ [illegible] دنیا ایک جسے سو اُسکو [illegible] اور تھیس یہ

کیا دیکھتے ہین اُن آنکھون نے یہ ٹھاٹھ وہ اُسجا آپہونچے
تھے ہنسلی کھڑوے سونیکے اور تاش کی ٹوپی اور کرتے
کچھ گہنے جھمکے چار طرف کچھ تھیکیے جیر جھلا جھل کے
اب واہ واہ کی اک دھوم مچی اور شور اہا ہا کے ٹھہرے

تھی وہ جو تھلی اُسکی ہمان وہ بھولی جسدم دھیان پڑی
سو اُسکے لیے پھر ادر سے اک سونے کی سل آن پڑی

وان جسدم ہر کی کرپا نے یون نرسی کی تب لاج رکھی
بستی سے آور مان ہوا اور نام بڑائی کی ٹھہری
سب لوگ نگر کے شاد ہوے خوشوقت ہوی بیٹی بھی
وان لوگ سب آئے دیکھنے کو اور دوارے اوپر بھیڑ لگی

اُس نگری بھیتر گھر گھر مین نرسی کی تعریف ہوئی
جو لکھ بھیجی تھی طعنے سے ہر بات سے وہ سانچ ہوئی
وہ ننگی بھی خوشحال ہوی تعریفین کر کر نرسی کی
کیا ٹھاٹھ جو تھے سب چھوچھک کے سب بستی بھیتر دھوم پڑی

جو ہر سے کام رکھین اُنکا پھر پورا کیونکر کام نہو
جو ہر دم ہر کا نام جپین پھر کیونکر ہر کا نام نہو

سیکشن یہ وان جب پورن کی [illegible] بیٹی من کی
یہ ایسی چھوچھک لے جاتے تھے [illegible] اُنسے تھا مقدور یہ کیا
جو ہر کرپا نے ٹھاٹھ کیا وہ ایک انسے بن آتا
یہ کرپا اُن پر ہوتی ہے جو رکھتے ہین ہر کی آسا

اُس کل مین کوئی دو ایسی جو اُنکے من کی تھی چنتا
یہ آور مان وہ مان پاتے ییان کب ہو سکتا تھا
یہ اتنی جسکی دھوم مچی سو ٹھاٹھ وہ تھا ہر کرپا کا
ہر کرپا کا جو وصف کہون وہ باتین ہین سب ٹھیک بجا

ہین شاد نظیر اب ہر دم وہ جو ہر کی بھگت بلہاری ہین
سیکشن تھے اسیکشن کہو سیکشن بڑے اوتاری ہین

## بیان سیکشن و نرسی اوتار

دنیا کے شہر و نین میان جس جسجگہ بازار ہین
کس کس طرح کے ہین نرکس کس طرح کے کار ہین

کتنے اسی بازار مین زر کے ہی بیشہ دار ہین  بیٹھے ہین لگا کر کوٹھیان زر کے لگے انبار ہین
سب لوگ کہتے ہین اُنھین یہ سیٹھ ساہوکار ہین

ہین فرش کوٹھی مین بچھے تکیے لگے ہین زرفشان  بہیان کھلین ہین سامنے لکھتے ہین لکھی کاروان
کچھ سیٹھ کی کچھ پیت کی آتی ہین باتین درمیان  لاکھون کی لکھتے درشنی سو سیکڑون کی ہنڈیان
کیا کیا متی اور سود کی کرتے سدا تکرار ہین

کچھ مول کے مذکور ہین کچھ بیاج کا ہے ٹھک ٹھکا  پھیلاؤ ہین گھر بیچ کے بیچک کا چرچا ہو رہا
دلال ہنڈی سیٹھ کی بامن بھی پرکھے سدھ سوا  آرٹ ٹھکا کے ہر جگہ چٹھی لکھاتے جا بجا
کچھ رکھنے والے کے تئین کچھ جوگ کے اقرار ہین

تھوڑی سی پونجی جنکی ہے انھین ہین وہ بھی کچھ ملی  ایدھر لگے ذہن مین اُدھر دھری ہین کوڑیان
اور جو ہین حد مٹی سے نیچے وہ کوڑیون کی تھیلیان  کاندھون پہ رکھتے ہین وان لگتی جہان ہین گٹھڑیان
دیکھا تو یہ سب پیٹ کے دھندے ہین اور بستار ہین

ہے یہ جو صرافہ میان ہین ان مین کتنے اور بھی  ہت کے پرکھیے کا ورب جا ہت کی جو کھلی اشرفی
جوگیانی دھیانی ہین بڑے کتنے اُنھین کو سیٹھ جی  دھن دھیان کے کُل ڈھیر مین کوٹھی ہی ہے کوٹھی بڑی
من کی پریم اور پیت کا کرتے سدا بیوپار ہین

من روپ چشن آس کے چلکے روپیے نہین بھرے  لکھن لیکھا چاہ کا چیت کے سر سے لکھ رہے
ہنڈی لکھین اُس ساہ کو جاتے ہی جو پل مین ملے  جس لوک مین ہے من لگا اُس بانسکی بستی بیچ
نت بیم کی ہون بچھین بہیان دھرن دو چار ہین

بیچک لگاتے ہین جہان دھوکا نہین تڑ تاؤ کا  جس بات کی مدہ ہین لکھین وہ ٹھیک تکتی ہین سدا
ہے جمع دل ہر بات سے من اصل مطلب سے لگا  حاجت تقاضے کی نہین لینا سب آتا ہے چلا

جو بات کرنی جوگ ہے اُسمین بڑے ہشیار ہین

رہتے ہین خوش جسمین سدا دلگیر کچھ رہتے نہین
جھگڑا نہین کرتے ذرا غصہ نہین ہوتے کہین
بیوپار کرتے ہین بڑے ہر آن رہتے ہین وہین
ست کی کمنی سے من لگا سُکھ چین ہے جسکے تئین

کھوٹے ملت سے کام کیا انکے کھرے تہکار ہین

کرتے ہین نت اس کام کو جو ہے سمایا گیان مین
سندیہ کا بیسا انکا رکھتے نہین دوکان مین
جو دھیان ہے منمین بندھا رہتے ہین خوش اُس دھیان مین
نت من کی سمرن سادھ کر رہتے ہین ہر آن مین

جس نار کا آدھار ہے اُس سے لگائے نار ہین

جس من ہرن محبوب سے من کی لگائی چاہ ہے
جو دل کی لیکھن سے لکھا اُس سے وہی آگاہ ہے
سب لین کی ور دین کی اُنکو اُسی سے راہ ہے
اُن کو اُسی سے سکھ ہے اُنکی وہی اک راہ ہے

کوڑی سے لیکر لاکھ تک اُنکے وہی بیوپار ہین

اِس بھید کا اے دوستو اس بات مین دیکھو تیا
مخطوظ تھے خوشحال تھے دوکان مین نہ رہتا ہوا
تھے نرسی مہتا ایک جو صرافی کرتے تھے سدا
سیکشن جی کے دھیان مین رہتا تھا اُنکا من لگا

سُن لو یہ اُنکی پیت اور ہر پت کے اُبکار ہین

جون جون بڑھا ہر دم پیت بدھ پریم کا پیالہ پیا
سب کچھ تجا ہر دھیان مین اور نام ہر کا لے لیا
پیسا انکا جو پاس تھا سب دے سنتون کو دیا
نت داس متوالے سبھی ہر کا بھجن ہر دم کیا

پرگھٹ کیے سب دیہہ پر جو نتیجہ کے آثار ہین

سب تجدیا ہر دھیان مین یہ پیت کا ٹھہرا چلن
نرسی کی پرسی ہوگئی دھن کر دیئے بہت کون
کرتے بھجن سیکشن کا ہر حال مین رہتے مگن
چاہت مین سانوں شاہ کی بنا بیٹھا یاتن بمن

سب بھگت باتین ساتھ لین جو اشٹ مین درکار ہین

دن رات کی مالا پھیری سیکلشن جی سیکلشن جی — ٹھہرا زبان پر ہر گھڑی سیکلشن جی سیکلشن جی
کہتا سدا سینہ مین جی سیکلشن جی سیکلشن جی — جاتے جہان کہتے یہی سیکلشن جی سیکلشن جی

جو پیم کے پورے ہوے انکے یہی اطوار ہین

کہتے ہین یون اک دیس مین رہتے جو کتنے سادھو تھے — وہ دوستو نکے واسطے جب دوارکا جی کو چلے
آپہونچے اُس نگر مین جب نرسی جہان تھے تب بھرے — اُترے خوشی سے آن کر اور وان کئی دن تک رہے

پوجا بھجن کرنے لگے سادھون کے جو اطوار ہین

وہ سادھو جو اُترے تھے وان کچھ تھی روپے انکی گرہ — چاہا اُنھون نے درشنی ہنڈی لکھا لین سیٹھ سے
یوین روپے ہنڈی دکھا جب دوارکا مین پہونچلے — کارج سنوارین دھرم کے جو نیکنامی وان ملے

کرتے ہین کارج پیم کے جو جا کے اُس دربار ہین

لوگون سے جب اس بات کا سادھون نے وان چرچا کیا — اور ہر کسی سے اُس گھڑی گھر پوچھا ساہوکار کا
اُس چھوٹی سی نگری مین جو نرسی کا بڑا بیوپار تھا — سیکلشن جی کی چاہ مین بیٹھے تھے سب اپنا گنوا

مفلس ہے کب وہ کام ہون کرتے جو اب زردار ہین

کتنے جو بیٹھے باز تھے جس دم اُنھون نے یہ سُنا — دل مین ہنسی کی راہ سے سادھون سے یون جا کر کہا
اک نرسی مہتا ہین بڑے صراف یان کے واہ وا — تم درشنی ہنڈی جو ہے لو ہاتھ سے اُنکے لکھا

ہے ساکھ اُنکی یان بڑی جتنے یہ ساہوکار ہین

وہ سادھو کیا جانے کہ یان کرتے ہین ہنسی ہی — لے کر روپے اور پوچھتے آئے بہت ہو کر خوشی
نرسی کے آئے پاس جب یہ دل کی بات اپنی کہی — لکھ دو ہمین کرپا سے تم اسوقت ہنڈی درشنی

ہم دوارکا کو آجکل جلدی سے چلنے ہار ہین

نرسی نے یون سنکر کہا مین تو غریب آدمی ہون جی — سادھو مری دو کوڑی تو عزت ہے نہ کچھ ساکھ بڑی

نے ہے مری گئی اڑھتہ کہین نے میت میرا ہے کوئی
نے پاس ٹیر لیکھنی نے ایک ٹوٹی سی بہی
یہ بات وان کہیے جہان نت ہنڈیان ہر بار ہین

جاکر لکھاؤ اور سے پرتیت ساہو کیا مری
ہم پیرے پڑ رہنے کو یان ٹوٹی سی اب ایک چھپڑی
تن پر مرے کپڑا نہین نے گھر مین تھالی کرچھلی
مین تو نری خبطی ساہون کیا ساکھ میری بانکی
سب ناؤن رکھتے ہین مجھے جو میرے ناتے دار ہین

یہ بات سنکر ساہو وان نرسی سے بولے اُس گھڑی
لکھدو ہمین کرپا سے تم ہمکو یہ ہنڈی ورشنی
کر یاد سانول ساہ کی نرسی نے وان ہنڈی لکھی
ساہوون نے ہنڈی لیکے وان سے دوارکا کی راہ لی
کہتے چلے لینے روپے اب وان تو بے تکرار ہین

لوگون نے جانا اب بہت نرسی کی خواری ہو گئی
لکھدی اُنھون نے اب جو یان کاہی کو یہ ہنڈی پٹی
پھر دوارکا سے ساہو یان آوینگے پھر کر جس گھڑی
پکڑینگے اُنکو آن کر لوگون مین ہووے گی ہنسی
کھوتے ہین تب انسان کی چھوٹے جو کاروبار ہین

نرسی نے وہ لیکر روپے رکھ دھیان ہر کی آس کا
تھے جتنے ساہو اور سنت وان سبکو لیا اُسدم بلا
پوری کچوری اور دہی شکر مٹھائی بھی منگا
سب کو کھلایا کتنے دن اور غریبون سے کہا
من مانتا کھاؤ پیو یہ جو لگے انبار ہین

برفی جلیبی اور لڈو سب کو وہان برتا دیے
جب سوچ آیا منمین یون ہوتا ہی کیا اب دیکھیے
وہ ساہو ہنڈی ورشنی سے دوارکا مین جب گئے
کوٹھی کو سانول شاہ کی وان ڈھونڈھتے ہر جا پھرے
ہم جنکو ہین یان ڈھونڈھتے یان وہ نہین زنہار ہین

بے آس ہو کر جس گھڑی وہ ساہ بیٹھے سر جھکا
اتنے مین دیکھا دور سے اک رتھ ہے وان آتا چلا
کلسی جھمکتی جگمگا چھتری سنہری خوشنما
اک شخص بیٹھا اُسمین ہے سانول برن من موہنا

رتھ کی جھلک سے اُسکی واں روشن عجب انوار ہیں

وہ سادھ دیکھ اس ٹھاٹھ کو کچھ من میں گھبرائے گئے — جلدی اُٹھے اور سامنے رتھ کے ہوئے آکر کھڑے
پوچھا اُنھوں نے کون ہو تب سادھ یوں کہنے لگے — نرسی کی ہنڈی درشنی ہے جو کہ سانول شاہ کے

سو ہمکو وہ ملتے نہیں اب ہم بہت ناچار ہیں

یہ کہتے ہنڈی درشنی جس دم اُنھوں نے دی دکھا — سن کرشن جی نے پیار سے ہر حرف ہنڈی کا پڑھا
جتنے روپے تھے واں لکھے وہ سب دیے انکو دلا — وہ خوش ہوئے جب کرشن جی نے ان سادھوں سے کہا

یہ اب جنھوں نے ہے لکھی ہم تسے رکھتے یار ہیں

اب جو ملو گے اُنسے تم کہیو ہماری اور سے — جو تھے روپے تمنے لکھے وہ ہمنے سب اُن کو دیے
یہ کام کیا تمنے کیا تھوڑے روپے جو اب لکھے — آگے کو اب سمجھو یہی اتنے روپے کیا چیز تھے

لاکھوں لکھوگے تم اگر دینے کو ہم تیار ہیں

وہ سادھ اپنے لے روپے پھر شہر کے بھیتر گئے — کارج جو کرنے تھے اُنھیں من مانتے وہ سب کیے
پھر دوارکا سے چلکے وہ نرسی کی نگری میں گئے — نرسی سے لوگوں نے کہا نرسی بہت دل میں ڈرے

دونگا کہاں سے میں روپے یہ تو بہت کی بھار ہیں

جب سادھ ملنے کو گئے نرسی ہیں چھپنے لگے — وہ منتیاں کرنے لگے اور پاؤں نرسی کے چھوئے
پرشاد لائے اور روپے کچھ روبرو اُنکے دھرے — اور جو سند لیا تھا دیا سب وہ بچن اُنسے کہے

نرسی نے جانا کرشن کی کرپا کے یہ اسرار ہیں

من میں جو نرسی خوش ہوئے سب سادھ یوں کہنے لگے — سب ہمنے بھر پائے روپے اور ہر کے درشن بھی کیے
ہنڈی بڑی لکھتے رہو ہمنے کہا ہے آپ سے — نرسی یہ بولے اُن سے واں اب کس سے ہو کر پا سکے

جو جو کہا سب ٹھیک ہے وہ تو مہا اوتار ہیں

نرسی کی سانول ساہ نے جب اسطرح کی پت رکھی
بلہاری نرسی ہو گئے سیکشن نے کرپا یہ کی
اور یون کہان لگے کو تم لکھتے رہو ہنڈی بڑی
جسکو نظیر ایسونکی ہے جی جان سے چاہت لگی
وہ سب طرح ہر حال مین اُسکے نباہن ہار ہین

## بلدیو جی کا میلا

کیا وہ دلبر کوئی نویلا ہے
موتیا ہے چنبیلی بیلا ہے
شہر قصباتی اور گنویلا ہے
ایک کیا کیا وہ کھیل کھیلا ہے
ناتھ ہے اور کہین وہ چیلا ہے
بھیڑ ابنوہ ہے اکیلا ہے
زر اشرفی ہے پیسا دھیلا ہے
بھیڑ ہے خلقتون کا ریلا ہے
رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

ہے کہین یار اور کہین اغیار
کہین بستی ہے اور کہین گلزار
وہی بھگتی ہے اور وہی اوتار
آپ آتا ہے دیکھنے کو بہار
کہین عاشق ہے اور کہین دلدار
کہین جنگل ہے اور کہین بازار
اُسکی لیلائین کس سے ہون اظہار
آپ کہتا ہے یون پکار پکار
رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

ہین کہین رام اور کہین لچھمن
کہین باراہ کہین مدن موہن
سب سروپون مین ہین اُسکے جتن
کہین کچھ مچھ ہے اور کہین راون
کہین بلدیو اور کہین کشن
کہین نرسنگھ ہے وہ نارائن

| | |
|---|---|
| کہین نکلا ہے سیر کو بن بن | کہین کہتا پھرے ہے یون بن بن |

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

| | |
|---|---|
| آج میلے کا یان جو ہے سامان | آئے ہین دور دور سے اِنسان |
| کوئی درشن کوئی دعائین مان | سب کی ہوتی ہین مشکلین آسان |
| ہرطرف کھل رہے گل وریحان | ہار بدھی مٹھائی اور پکوان |
| بھیڑ انبوہ غل دُکان دُکان | اور یہی شور ہرگھڑی ہرآن |

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

| | |
|---|---|
| ہرطرف حُسن کی پُکارین ہین | دلربا سو برن سنوارین ہین |
| اک طرف نوبتین جھنکارین ہین | جھانجھ مردنگ راس دھارین ہین |
| سیر ہے دید ہے بہارین ہین | کرکے جے جے یہی پکارین ہین |
| کہین عاشق نظارے مارے ہین | سو نگاہون کی جیت ہارین ہین |

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

| | |
|---|---|
| اِتنے لوگون کے ٹھٹھ لگے ہین آ | جوکہ تل دھرنے کی نہین ہے جا |
| لے کے مندر سے دو دو کوس لگا | باغ وبن بھر رہے ہین سب ہر جا |
| ہین ہزارون بساطی اور سودا | لاکھون بکتے ہین گہنے اور مالا |
| بھیڑ انبوہ اور دھوم دھکا | جسطرف دیکھیے اہا ہا ہا |

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

بسکہ اُمڈے ہین خلقتون کے دل
چوک بازار قوج اور دنگل
کوئی انبوہ مین رہا ہے کچل
کتنے کرتے ہین جست کود اُچھل

جا بجا پھر رہے ہین جر جنگل
جنگلون مین ہین بیچ رہے منگل
کوئی دھکّون مین کر رہا ہلدل
کتنے کرتے ہین مورچھل جھل جھل

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

ہین ہزارون ہی جنس کے ہٹے
پیڑے لڈو جلیبی اور گٹے
کوئی تو کر رہا ہے چہل پٹے
پیٹھے پونی مندر کے کوٹھے اور اٹے

موتی مونگا اور آرسی چھٹے
کوسلے نارنگی سنگترے کھٹے
کوئی چپٹاتا ہے کھیر کے چھٹے
بوڑھے لڑکے جوان اور سٹے

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

لوگ چارون طرف کے آتے ہین
دل سے سب درشنون کو آتے ہین
جھانجھ دردنگ دف بجاتے ہین
دل مین پھولے نہین سماتے ہین

آکے عیش و طرب مناتے ہین
اپنے دل کی مُراد پاتے ہین
راس منڈل بھجن سُناتے ہین
سب یہ ہنس ہنس کے کہتے جاتے ہین

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

ہر طرف گلبدن رنگیلے ہین
بات کے ترچھے اور ہٹیلے ہین
خشک تر نرم سو کٹے گیلے ہین
جوڑے بھی سُرخ سبز پیلے ہین

نک پلک غنچہ لب سجیلے ہین
دل کے لینے کو سب ہٹیلے ہین
ٹیڑھے بلدار اور نکیلے ہین
پیارے الفت بھانے چھیلے ہین

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

خلق آتی ہے سب جڑی ہی جڑی
کوئی دوڑے ہے ہاتھ لے لکڑی
جیب کتری کہین گئی پکڑی
چور کی تاک سے کہین پکڑی

چیز رکھتے ہین باندھ کر جکڑی
روڑ یو چور لے چلا گٹھری
کہین لوٹی دوکان اور ٹھری
سو تماشے ہنسی خوشی بکھڑی

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

نازنین ہین وہ سانوری گوری
کر کے چتون نگاہ کی ڈوری
دھوم ناز و ادا جھکا جھوری
گھونگھٹون مین ہین کر رہی چوری

جنکی نازک ہر اک بری پوری
دل کو چھینے ہین سب برازوری
برج مین جیسے مچ رہی ہوری
چوری کیسی کہ صاف سرزوری

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

کُنڈ پر ہی نہان ہوتے ہین
جسمین گنگا برن کے سوتے ہین

پانی سے ہاتھ منھ کو دھوتے ہین
کتنے جا کر نیون مین سوتے ہین
ان بہارون مین ہوش کھوتے ہین
کتنے کنٹھی کھڑے پروتے ہین
بندرہ دن مین چیتون کو بوتے ہین
سو مزے سو تماشے ہوتے ہین

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

کوئی آ کر نہانے اور مس سے
ہوتے ہین آملاپ جس تس سے
کوئی کھویا گیا ہے مجلس سے
کہتی بازو مین لگ رہے گھس سے
مل رہا ہے ملا ہے دل جس سے
لڑ رہا ہے کوئی کہین رس سے
کون چلّائے پوچھیے کس سے
اور دھکا پیل اور رکمان گھس سے

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

ناچ اور راگ کے کھڑاکے ہین
نقلین ٹھٹھے کہانی ساکے ہین
کہین آغوش کے لپاکے ہین
تھرتھری دانت پر کڑاکے ہین
گھنگرو اور تال کے جھٹاکے ہین
کھنڈ دوہرے کست تھاکے ہین
کہین بوسون کے سو چھپاکے ہین
تسمہ جاڑے کے سو جھڑاکے ہین

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

صحن مندر کا سب سے ہے اعلا
ہو رہا جھانکیون کا اُجیالا
اُسکا گنبد ہے عالم بالا
پڑے جیسے ہین چاند پر ہالا

ہے کوئی درشنون کا متوالا
کوئی ڈنڈوتین کر رہا لالا
کوئی جپتا ہے دھیان مین مالا
کوئی جے جے کرے ہے دھن والا

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

ہے جو مندر مین آپ رہ لائن
نئی پوشاک اور سنئے بھوشن
آرتی کی کہین مچی ٹھن ٹھن
تال مردنگ جھانجھ کی جھن جھن
ہر گھڑی مین بدل رہے ہین برن
نئی جھانکی ہے اور نئے درشن
کہین گھنٹون کی ہو رہی چھن چھن
خاص پرشاد مصری اور ماکھن

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

کوئی چنچل چلے ہے ٹھمکی چال
آنکھون مین جسکی نشے رنگ کے لال
کچھ وہ پوشاک کچھ وہ حسن و جمال
بدھی ہو کر لین صاف دل کو نکال
کچھ وہ پتلی کمر وہ لمبے بال
مصری ماکھن کے ہاتھون اوپر تھال
ڈالدین ہار کا گلے مین جال
پھینکین عاشق اوپر عبیر و گلال

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

بسکہ آئے ہین راجہ اور رانی
بھیڑ انبوہ کی فراوانی
پالکی ہاتھی گھوڑے رتھ بانی
اور لاکھون مین رائی اور تانی
اور ہجومون کی لاکھ لٹھیانی
جوگی بیراگی گیانی اور دھیانی

کچھ نہین مول تول کیا مانی | پانی کا دودھ دودھ کا پانی

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

سے کچے ہین کتنے پکے ہین
چورنٹ کھٹ ہین اور اُچکے ہین
بھیڑ انبوہ اور بھڑکے جھتے ہین
پالکی ہاتھی گھوڑے ڈنکے ہین
اُن کے مُنہ اور اُچھال چھکے ہین
دودھ کھویا ملائی چکھے ہین
دھوم دھون سون کی اور دھکے ہین
سو تماشے ہین سو جھمکے ہین

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

لاکھون بیٹھے بساطی اور منہار
چوڑی نیکڑی کی اک طرف جھنکار
ٹوٹے پڑتے گنواری اور گنوار
کرکے دی گالی یون کہے ہے پکار
اپنا سب گرم کر رہے بازار
نوگری پونہچا انگوٹھی چھلے ہار
جس گنواری کو چلیے دھکا مار
کیسو اٹھلا چلے ہے داڑھی جار

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

مٹی اور کاٹھ کے کھلونے ڈھیر
کوئی کمہار سے کر رہا ہتھ پھیر
کوئی کنجڑن سے لڑ رہا منہ پھیر
گالی دے مار کوٹ سانجھ سویر
کوئی لیوے ہے کوئی دیوے پھیر
کوئی کا چھن کے چُن رہا ہے بیر
کوئی بنیے کو مارتا ہے سیر
لاٹھی پاٹھی ہے شور غل اندھیر

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

سیکڑوں رنگ رنگ کی چھڑیاں
کہیں چھوٹیں انار پھلجھڑیاں
کہیں اُلفت سے انکھڑیاں لڑیاں
عیش عشرت کی لُٹ رہیں دھڑیاں

پھول گیندو نکے ہار کی لڑیاں
کہیں کُھلتی ہیں دل کی گلجھڑیاں
کہیں باہیں گلے میں ہیں پڑیاں
دال موٹھیں منگوچے اور بڑیاں

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

لگ رہی بھیڑ اسقدر ٹھٹھ ہو
جو جہاں تھا وہیں پھنسا پھر دو
بیٹھے کہتے ہیں کھا کے دھکوں کو
اور گنوار دل پُکار کر ہو ہو

راہ آگے کو اور نہ پیچھے کو
جس کو کھینچے ہیں گر پڑے ہے وہ
جے مہاراج رام رام بھجو
اب تو ٹھٹھ وار ہے لگانے کو

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

کیا مچی ہے بہار جے بلدیو
دھوم لیل و نہار جے بلدیو
ہر زبان پر ہزار جے بلدیو
کہ نظیر اب پُکار جے بلدیو

عیش کے کاروبار جے بلدیو
ہر کہیں آشکار جے بلدیو
دمبدم یادگار جے بلدیو
سب کہو ایک بار جے بلدیو

رنگ ہے روپ ہے جھمیلا ہے
زور بلدیو جی کا میلا ہے

# مدح نانک شاہ گرو

ہیں کہتے نانک شاہ جنہیں وہ پورے ہیں آگاہ گرو
مقصود مراد امید سبھی بر لاتے ہیں دل خواہ گرو
وہ کامل رہبر جگ میں ہیں یوں روشن جیسے ماہ گرو
نت لطف و کرم سے کرتے ہیں ہم لوگوں کا نرباہ گرو

اس بخشش کے اس عظمت کے ہیں بابا نانک شاہ گرو
سب سیس نوا ارداس کرو اور ہر دم بولو واہ گرو

ہر آن دلوں بیچ یاں اپنے جو دھیان گرو کا لاتے ہیں
کر اپنی لطف و عنایت سے سکھ چین انہیں دکھلاتے ہیں
اور سیوک ہو کر انکے ہی ہر صورت بیچ کہاتے ہیں
خوش رکھتے ہیں ہر حال انہیں سب من کا کاج بناتے ہیں

اس بخشش کے اس عظمت کے ہیں بابا نانک شاہ گرو
سب سیس نوا ارداس کرو اور ہر دم بولو واہ گرو

جو آپ گرو نے بخشش سے اس خوبی کا ارشاد کیا
یاں جس جس نے ان باتوں کو ہے دھیان لگا کر یاد کیا
ہر بات وہی اس خوبی کی تاثیر نے جس پر صاد کیا
ہر آن گرو نے دل انکا خوش وقت کیا اور شاد کیا

اس بخشش کے اس عظمت کے ہیں بابا نانک شاہ گرو
سب سیس نوا ارداس کرو اور ہر دم بولو واہ گرو

دن رات جنہوں نے یاں دل سے ہے یاد گرو سے کام لیا
دکھ درد میں اپنے دھیان لگا جس وقت گرو کا نام لیا
سب منکے مقصد بھر پاکر خوش وقتی کا ہنگام لیا
پل بیچ گرو نے آن انہیں خوشحال کیا اور تھام لیا

اس بخشش کے اس عظمت کے ہیں بابا نانک شاہ گرو
سب سیس نوا ارداس کرو اور ہر دم بولو واہ گرو

یاں جو جو دل کی خواہش کی کچھ بات گرو سے کہتے ہیں
الطاف سے انکی خوش ہو کر سب خوبی سے وہ رہتے ہیں
وہ اپنی لطف و شفقت سے نت ہاتھ انہوں کے گہتے ہیں
دکھ درد انہوں کے کھوتے ہیں سو سکھ سے جگ میں رہتے ہیں

اِس بخشش کے اِس عظمت کے ہین بابا نانک شاہ گرو
سب سیس نوا ارداس کرو اور ہردم بولو واہ گرو

جو ہردم اُنسے دھیان لگا امید کرم کی دھرتے ہین — وہ اُن پر لطف و عنایت سے ہر آن توجہ کرتے ہین
اسباب خوشی اور خوبی کے گھر بیچ اُنھون کے بھرتے ہین — آنند عنایت کرتے ہین اور سیس کی بپتا ہرتے ہین

اِس بخشش کے اِس عظمت کے ہین بابا نانک شاہ گرو
سب سیس نوا ارداس کرو اور ہردم بولو واہ گرو

جو لطف و عنایت انمین ہین کب وصف کسی سے انکا ہو — وہ لطف و کرم جو کرتے ہین ہر چار طرف ہین ظاہر وہ
الطاف جنھون نیر ہین انکے سو خوبی حاصل ہے انکو — ہر آن نظیرؔ اب یان تم بھی بابا نانک شاہ کہو

اِس بخشش کے اِس عظمت کے ہین بابا نانک شاہ گرو
سب سیس نوا ارداس کرو اور ہردم بولو واہ گرو

## تعریف گرو گنج بخش کی

ہو رہا مدام گورو گنج بخش کا — خوبی مین ہے قیام گورو گنج بخش کا
کریا مین اہتمام گورو گنج بخش کا — لے دل ہمیشہ نام گورو گنج بخش کا

رکھ دھیان صبح و شام گورو گنج بخش کا

ہردم اُنھین کی یاد کا رکھ دل مین تو خیال — اور رکھ سرت تو اپنی اُنھین کے چرن سے نال
کھوتے ہین سبکے دل کے وہی رنج اور ملال — سیوک کو اپنے کرتے ہین اک آن مین نہال

بخشش مین ہے یہ کام گورو گنج بخش کا

آتے ہین وہ مدد کے تئین جسکے ہر کہین — اُسکا ہوا جو دل سے کچھ بھی خطر نہین
یہ بات ٹھیک ہے اسے کر جی مین تو یقین — گرتا ہوا جو نام لے اُسکا تو اُسکے تئین

دھن پوجا کھن تقن کی اشتی نوبت باجا بجت ہین
اس منڈ مورت دیکھی جو برن ہو سب جھا جھت ہین

پرسند بہت من ہوتے ہین یہ ریت رچی ہے برسن کی
تعریف کہوں مین کیا کیا کچھ اب درگا جیکے درشن کی

جو مہر سنی اس دیبی کی وہ دور رنسا سی دھاوے ہے
جب کرپا واکی ہووت ہے تب درشن وہ پاوت ہے
جو دھیان لگا کر دھاوت ہے سب واکی سن جاوت ہے
کچھ دیکھت ہے جا سورت کا من تن مین سیس نواوت ہے

پرسند بہت من ہوتے ہین یہ ریت رچی ہے برسن کی
تعریف کہوں مین کیا کیا کچھ اب درگا جیکے درشن کی

جو نیمی ہین وا مورت کے وہ انکی بات سدھارن ہے
ہر گیانی واکی سرتن ہی پہر دھیانی سا دھوا دھارن ہے
سکھ چین جو داتین مانگت ہین وہ انکی چنتا ہارن ہے
جو سیوک ہین وا مورت کے وہ انکے کاج سنوارن ہے

پرسند بہت من ہوتے ہین یہ ریت رچی ہے برسن کی
تعریف کہوں مین کیا کیا کچھ اب درگا جیکے درشن کی

جب ہولی یا چھی پہ اُسجا گرد آن کر منگل ہوتا ہے
تک دیکھو جیدھر آنکھ اُٹھا نا ہر یکا طل ہوتا ہے
ہر چار طرف اُس بول مین تبوہ منگل ہوتا ہے
ہر نمین منگل ہوتا ہے آنند بر چھ پھل ہوتا ہے

پرسند بہت من ہوتے ہین یہ ریت رچی ہے برسن کی
تعریف کہوں مین کیا کیا کچھ اب درگا جی کے درشن کی

جو باغ لگے ہین مندر تک وہ لوگون سے سب بھرتے ہین
کچھ بیٹھے ہین خوشوقتی سے دل عیش و طرب سے دھرتے ہین
وہ جھیلین تی ہین جتنی سب من بیچ بیچ بسرتے ہین
کچھ دیکھ بہارین خوبان کی ساتھ انکے سیرین کرتے ہین

پرسند بہت من ہوتے ہین یہ ریت رچی ہے برسن کی
تعریف کہوں مین کیا کیا کچھ اب درگا جی کے درشن کی

جو چیزین میلو مین ملتی ہین سب اُس جا آن جھمکتی ہین ۔۔۔ پوشاکین جنکی زرّین ہین وہ تن پر خوب جھلکتی ہین
محبوبون سے بھی حسینون کی ہر آن نگاہین پکتی ہین ۔۔۔ لون نام نظیر اب کس کس کا جو خوبیان آن جھمکتی ہین

پر سند بہت من ہوتے ہے [illegible] رچی ہے برسن کی
تعریف کہون مین کیا کیا کچھ اب درگا جیکے درشن کی

# تعریف بھیرون کی

دیکھا ہے جب سے مین نے تیرا جمال بھیرون ۔۔۔ رکھتا ہون تب سے دل مین تیرا خیال بھیرون
دن رات ہے یہ میرا تجھسے سوال بھیرون ۔۔۔ اب درد و غم سے آکر مجھکو سنبھال بھیرون

تیری سرن گئی ہے کر تو نہال بھیرون
اے پرتپال دیوت مدہ مست کال بھیرون

آنکھون مین چھا رہا ہے تیرا سروپ کالا ۔۔۔ تن من بھبھوت ملکر گل بیچ سند ڈالا
آنکھین دیا ہے روشن ہاتھون مین لے کا پیالا ۔۔۔ ہون دل سے داس تیرا سن آ رے دیالا

تیری سرن گئی ہے کر تو نہال بھیرون
اِی پرتپال دیوت مدہ مست کال بھیرون

کیا کیا مچی ہین تیرے دربار کی بہارین ۔۔۔ بھگتی کلا پہ تیرے جی جان اپنا وارین
سب اپنا اپنا کارج من مانگا سنوارین ۔۔۔ سیوک چرن کو چومین اشٹی گھڑی پکارین

تیری سرن گئی ہے کر تو نہال بھیرون
اِی پرتپال دیوت مدہ مست کال بھیرون

ماتھے پہ تیرے ٹیکا سیندور کا براجے ۔۔۔ مد مد ہوے پاس کھاد جو توکری سو چھاجے
ترسول کا مدھ او پنڈ سور کی گت بہی باجے ۔۔۔ سب بیچ کے یہی نے ہاتھو تیری پالکے کاجے

تیری سرن گئی ہے کر تو نہال بھیرون
ای پرتپال دیوت مدہ مست کال بھیرون

تو راچھسون کے تن سے ہر آن سر اکھاڑے — چاہے جسے بساوے چاہے جسے اجاڑے
جو تجھ سے دوبرو ہو اک آن مین لتاڑے — دانون کو چیر ڈالے دشمن کو پچھاڑے

تیری سرن گئی ہے کر تو نہال بھیرون
اے پرتپال دیوت مدہ مست کال بھیرون

غصے مین تو جو اگر اپنی جٹا ہلادے — دھرتی اکاس پربت پاتال ہل جاوے
سر کاٹ راچھسون کے جھونٹے پکڑ ہلاوے — جھانکے کلال خانہ کتنون کو خون چٹاوے

تیری سرن گئی ہے کر تو نہال بھیرون
ای پرتپال دیوت مدہ مست کال بھیرون

جوگی اتیت جنگم تیرے چرن نے لاگین — سیون جو تجھ کو انکے سوتے نصیب جاگین
جب نام لیکے تیرا بھڑکاوین تپ کی آگین — جن ہاتھ دیو چوڑین بھوت اور پلید بھاگین

تیری سرن گئی ہے کر تو نہال بھیرون
ای پرتپال دیوت مدہ مست کال بھیرون

ہے کون اب جو نکلے تجھ مست سے اکڑ کر — دشٹون کو لات ملی سو دیکے سر کو ٹکر
کرپا ہے تیری میرے حق مین تو تندو شنکر — اب سب طرح سے مین نے تیری پاکو تک کر

تیری سرن گئی ہے کر تو نہال بھیرون
اے پرتپال دیوت مدہ مست کال بھیرون

میرا تو کوئی اسجا اپنا ہے نے یگانا — بیکس ہون بے ہنر ہون در ہے ترا ٹھانا

اے بیکسوں کے والی میری مدد کو آنا
تیرے سوا کسی جا میرا نہیں ٹھکانا

تیری سرن گہی ہے کر تو نہال بھیروں
اے پرتپال دیوت مدمست کال بھیروں

پوجا سمجھا میں تیرے میں گن بکھانتا ہوں
تجھکو ہی پوجتا ہوں تجھکو ہی مانتا ہوں
دھول اب ترے چرن کی تجھ سے پہسانتا ہوں
تیرا ہی ہو رہا ہوں تجھکو ہی جانتا ہوں

تیری سرن گہی ہے کر تو نہال بھیروں
ای پرتپال دیوت مدمست کال بھیروں

تو شاہ میں بھکاری میں کیا کہوں کہ کیا دے
جو دل میں تیرے آوے داتا مجھے دلا دے
مجھ سے بگڑ رہے کو اب مہر کر بنا دے
اب جس طرح سے چاہے چنتا مری مٹا دے

تیری سرن گہی ہے کر تو نہال بھیروں
اے پرتپال دیوت مدمست کال بھیروں

اب غم مرے جگر کو تیروں سے چھانتا ہے
اور گرد بیکسی کی نت سر پہ چھانتا ہے
کس سے کہوں میں جاکر کون آہ مانتا ہے
جو دکھ ہے میرے جی پر سو تو ہی جانتا ہے

تیری سرن گہی ہے کر تو نہال بھیروں
اے پرتپال دیوت مدمست کال بھیروں

جو دکھ ہے میرے جی پر اب کس کو جا سناؤں
کس سے پناہ مانگوں یہ دکھ کسے دکھاؤں
اب بیکسی میں اپنی جاکر کسے سناؤں
تیرا کہا کے اب میں کس کا بھلا کہاؤں

تیری سرن گہی ہے کر تو نہال بھیروں
ای پرتپال دیوت مدمست کال بھیروں

اب کس طرح جتاؤں میں اپنی بیکلی کو — نے سکھ ہے میرے دل کو نے چین ہے جی کو
پوچھے جو میرے دکھ کو اب کیا پڑی کسی کو — مجھ سے بھلے برے کی اب لاج ہے تجھی کو

تیری سرن گہی ہے [illegible] نہال بھیروں
اے پرتپال دیوت مدمست کال بھیروں

ہے جن کا اب جہان میں تجھ اشٹ کا سہارا — دن رات باجتا ہے انکا سدا نقارہ
ہے بے نظیر تیری کرپا کا ٹھاٹھ سارا — نانک جنے بچے ہے بھیروں سرن تمہارا

تیری سرن گہی ہے کر تو نہال بھیروں
اے پرتپال دیوت مدمست کال بھیروں

## مسدس

اے صبر و قناعت ساتھ میاں جب چھوڑ یہ تنگی مجبوری — جو لوبھ کرے اُس لوبھی کی نت کھیتی ہوتی جان ہری
سنتوکھ توکل ہر تو نے جب حرص کی کھیتی آن چری — پھر دیکھ تماشے قدرت کے اور لوٹ بہاریں ہری بھری

جب آسا ترشنا دور ہوئی اور آئی گت سنتوکھ بھری
سب چین ہوئے آنند ہوئے ہم شنکر بولو ہری ہری

ٹک اپنی ہمت دیکھ میاں تو آپ تو تار رہی ہے — پر حرص طمع کے کرنے سے اب تیرا نام بھکاری ہے
ہر آن کھڑا ہے لالچ ہر ساعت لوبھ لہو ہاری ہے — اس لالچ مارے لوبھ سے پھر سب جگ میں اس کی خواری ہے

جب آسا ترشنا دور ہوئی اور آئی گت سنتوکھ بھری
سب چین ہوئے آنند ہوئے ہم شنکر بولو ہری ہری

گر حرص ہوا اور لالچ کی سب دولت تیرے پاس بھری — تو خاک سمجھ اس ثروت کو کیا سونا روپا لال ہری
ہاتھ آیا جب سنتوکھ دھن سب دولت نے جو جھول بھری — گر ریشم عمر سنتوکھ بنا سب جھول مرلیا والے کی

جب

جب آسا نستا دور ہوئی اور آئی گت سنتوکھ بھری
سب چین ہوئے آنند ہوئے بم شنکر بولو ہری ہری

اس حرص ہوا کے بیجوں کو جو دل میں بوتے ہیں — رہ چنتا مارے لوبھ بھرے وہ خوار ہمیشہ ہوتے ہیں
جو ہاتھ سپ رنج کر وہ ماتھا کوٹے روتے ہیں — اور ہاتھ جنھوں نے کھینچ لیا وہ پاؤں پسارے سوتے ہیں

جب آسا نستا دور ہوئی اور آئی گت سنتوکھ بھری
سب چین ہوئے آنند ہوئے بم شنکر بولو ہری ہری

اس لوبھ بھری کی گلیوں کی جب منھ پر تیرے دھول گئی — بے چین رہیگا ہر ساعت آرام نہو گا ایک گھڑی
چل لوبھ کے سر پر جوتی مار اور لوبھی تن پر مار چھڑی — کر سمرن کنج بہاری کی جے بول مکٹ کی گھڑی گھڑی

جب آسا نستا دور ہوئی اور آئی گت سنتوکھ بھری
سب چین ہوئے آنند ہوئے بم شنکر بولو ہری ہری

یہ شہد برا ہے لالچ کا اس میٹھے کو مت کھا پیارے — یہ شہد نہیں یہ زہر بھرا اس زہر اوپر مت جا پیارے
جو مکھی اس میں آن پھنسی پھر پنکھ رہے لپٹا پیارے — سر ٹپکے روئے ہاتھ ملے ہے لالچ بری بلا پیارے

جب آسا نستا دور ہوئی اور آئی گت سنتوکھ بھری
سب چین ہوئے آنند ہوئے بم شنکر بولو ہری ہری

یہ لوبھ بڑی ہی پت کھوتا ہے اس لوبھی لالچ ہارے کی — یہ لوبھ چمک کھو دیتا ہے ہر آن چمکتے تارے کی
تو ایک تنک کر لالچ پر بن صورت لال نگاری کی — کر یاد مدن متوارے کی جے بول کنھیا پیارے کی

جب آسا نستا دور ہوئی اور آئی گت سنتوکھ بھری
سب چین ہوئے آنند ہوئے بم شنکر بولو ہری ہری

گر حرص ہوا کے پھندے میں تو اپنی عمر گنواوے گا — نا کھانے کا پھل دیکھیگا نے پانے کا سکھ پاویگا

اک دو کپڑے کے تار سوا کچھ ساتھ نہ تیرے جاویگا
اے لوبھی بندہ لوبھ بھنور تو مر کر بھی پچھتاویگا

جب آسا نستا دور ہوئی اور آئی گت سنتوکھ بھری
سب چین ہوئے آنند ہوئے بم شنکر بولو ہری ہری

اس حرص و ہوا کی جھولی سے ہے تیری شکل بھکاری کی
پر تجھکو اب تک خبر نہیں ہے لوبھی اپنی خواری کی
سنتوکھی سادھ سروپن تج مت نزاد ر ناری کی
لے نام کشن منموہن کا جی بول اٹل بنواری کی

جب آسا نستا دور ہوئی اور آئی گت سنتوکھ بھری
سب چین ہوئے آنند ہوئے بم شنکر بولو ہری ہری

ہے جب تک تجھ میں لوبھ بھرا تو چور اُچکا ٹھگڑا ہے
ہے پیچ پرانی پگڑی سے جو سر پر تیرے پگڑا ہے
ہر آن کسی سے قصہ ہے ہر وقت کسی سے جھگڑا ہے
کچھ میں نہیں کچھ سیکھ نہیں سب حرص ہوا کا جھگڑا ہے

جب آسا نستا دور ہوئی اور آئی گت سنتوکھ بھری
سب چین ہوئے آنند ہوئے بم شنکر بولو ہری ہری

اب دنیا میں کچھ خیر نہیں اس لوبھی کے نستاری کی
ہے کیچڑ اُس پر لٹ رہی سب حرص ہوا لگاری کی
کیا کہیے واکی بات نظیر اس لوبھی کے سنوآری کی
سب یارو مل کر جے بولو اس بات پہ نند دلاری کی

جب آسا نستا دور ہوئی اور آئی گت سنتوکھ بھری
سب چین ہوئے آنند ہوئے بم شنکر بولو ہری ہری

## مہادیو کا بیاہ

پہلے نانوں گنیش کا لیجے سیس نوائے
جاسے کاج سدھ ہوں سدا مہورت لائے
بول بچن آنند کے پریم پیت اور چاہ
سن لو یارو دھیان دھر مہادیو کا بیاہ
جوگی جنگی سے سنا وہ بھی کیا بیان
اور کتھا میں جو سنا اسکا بھی پرمان

سننے والے بھی رہیں ہنسی خوشی دن رین — اور پڑھیں جو یاد کر اُنکو بھی سکھ چین
اور جنہنے اِس بیاہ کی مہمان کہی بنائے — اُسکے بھی ہر حال میں شیوجی ہیں سہائے
خوشی رہے دن رات وہ کبھی نہو دلگیر — مہلاں اُسکے بھی رہیں جسکا نام نظیر

## آغاز قصّہ

یوں کہتے ہیں اس دنیا میں اک راجہ تھی ہماچل تھا — وہ دھرمی عدلی نیک جیو کہہ جنہ دولاد بھجبل تھا
گڑھ کوٹ بڑے گر بیرسے اور فوج سپہ کا دنگل تھا — گج ہستی اونچی جھول زری انباری ہودے کنچل تھا
رتھ بہلیں میانے لال بچھیں چنڈول پہ اطلس مخمل تھا — خوش رنگ ترنگا تیز قدم ہر زین جھمکتا ہر پل تھا
اسباب جڑاؤ گجکا ہن کوئی چنچل تھا کوئی کوتل تھا — ہر ستر چیر چھلا جھل کا دھن دولت پلو آنچل تھا
پکھراج زمرد لعل منون من مکتا بھی انکل تھا — محلات سنہری رنگ بھرے دربارے اور سکھ منڈل تھا
کل برتن سونے روپے کے اور چیر اچیر بکادل تھا — باغات بڑی تیاری کی ہر ڈالی پر گل اور پھل تھا
زر زیور ٹھاٹھ اسباب بہت اور عیش خوشی کا ہر پل تھا — گھر جگمگ جگمگ کرتا تھا سکھ چین آنند اور منگل تھا

ہر آن طرب ہر دم چہلیں جی جان ہر اک و تاج خوشی
وہ راجہ بھی ہر وقت خوشی اور پرجا بھی دن رات خوشی

اب بیان سے آگے سُنو خوبی سے رکھ دھیان
پاربتی کے وصف کا جتنا ہوا بیان

اِس راجہ ہماچل کے گھر میں اک لاڈلی سُندر بیٹی تھی — مکھ اُسکا چندر لگن تھا نام اُس کا گورا پاربتی
لب لعل یمن اور غنچہ دہن تن برگ سمن قد سرو سہی — پوشاک جھلکتی تاش زری ان گنتی پہنے موتی کی
دو کٹھلے کنگن کنٹھ کچے وہ بازو چھلے اور مُندری — وہ جھانجھن بجتی چاندی کی اور جوڑ گھنگھرو جوڑی کی
ماں باپ کی پیاری ناز بھری آنکھوں کے نیچے نت سندر پھرتی — نت رہتی ہاتھوں چھاؤں میں اور مانی آس مراد کی

سکھ بھوجن نو رس او رمیوے پکوان مٹھائی دودھ دہی
سب پیار کرین تن من وارین سنگ کھیلین جیسین پہلے جی
کوئی اچھلے کودے سوانگ کرے کوئی ہنس ہنس کرکے کھیلے

سو ساتھ سہیلی ساتھ پھرین ہم عمر ہین بھی بالی بھولی
گہنے مین سر پانون لدی سو ہا سالو اور چنری
زرتار ہنسین اور چین کرین ہار ان کی خدمت شوقی

تھی رہتی گورا پاربتی ان روپ سروپون ابرن مین
سب حور خوشی سے پھرتی تھی نت اپنے گھر اور آنگن مین

اب یان سے آگے سنو اسکی یہ تقریر
جیسے گورا کی نسبت کی ہوئی تدبیر

اک رات وہ راجہ رانی تھے سکھ بیٹھے اپنے مندر مے
وہ بالی سندر پاربتی خوش بیٹھی آگے دونون کے
مکھ دیکھ دلاری کنیا کا یون بولے راجہ رانی سے
تب بولی رانی راجہ سے کرجوڑ بہت منتی کرکے
تم صاحب ہو تم مالک ہو سب سوبھا سکی ہے تم سے
جو راج پتی گھر اونچا ہو ہر شہر نگر مین جا ڈھونڈو
ہے جیسے گورا چندر مکھی ویسا ہی بر اسکا ہو تو

مکھ یان برا چین دونون کے اور ہنس ہنس باتین کرتے تھے
سر چیرے باندھے ہاتھ کڑی پوشاکین سچ اور گہنے
اب اپنی گورا پیاری کی کچھ فکر سگائی کی کرلیے
جو آپکے نمین سوچ ہوا ہے وہ ہی من مین ہے میرے
دو حکم پرو ہت کو اپنے رکھ دھیان سگائی کا اس کے
وہ بر بھی ایسا سندر ہو جو میری گورا کو سوہے
یہ بات جو ٹھہری دونون نے کچھ دیر نہین اسکو ہوے ہے

جب صبح ہوئی تو راجہ کے من مین تھا وہی دھیان بھرا
دربار مین آئے خوش ہوتے سنگاسن اوپر پانون دھرا

اب یان سے آگے سنو اور بچن اس آن
نسبت گورا کی ہوئی جگ مین جس عنوان

جب راجہ اپنے محلون سے سنگاسن پر بیٹھے آکر

دربار ہوا کل لوگ ہوا سب حاضر نوکر او ر چاکر

یہ بات کہی جب راجہ نے لے آؤ پروہت کو جاکر
اُس وقت پروہت آپہونچے آشیر بچن ستالا کر
سر پاگ جڑاؤ کی سوہی اور چندن رویے ماتھے پر
تن جامہ خاصہ ململ کا کلائی رنگین پیتمبر
مکھ ماہ... گلے موتی مالا اور مونگا سونا بھی اکثر
نش صورت سیرت نیک بچن قابل علم دانشور
مکھ دیکھ پروہت کا اپنے یوں راجہ نے خوش ہوکر
تم جاؤ سگائی گورا کی ڈھونڈو اچھی ساعت دھر
ہیں جتنے شہر پھرو اُنمیں اور سیر کرو ملک اور نگر
جن دیس میں دیکھو راج تپی ہو اونچا گھر اور ہو سندر
شہر اور سگائی گورا کی سب ساعت سے تم آسکے گھر
جب شہر چلے واں خوبی سے دو اُسکی ہمکو آن خبر

جسوقت پروہت سے اپنے یہ راجہ نے فرمان کیا
خوشحال پروہت نے ہوکر واں ڈھونڈھنے کا سامان کیا

اب یاں سے آگے سنو بات پروہت آن
چلے سگائی ڈھونڈھنے گورا کی رکھ دھیان

ہو شاد پروہت چلنے کو اس شہر سے جب تیار ہوئے
یوں جلد چلے اُس نگر سے جو بن بچن کیوت چلے
ہر دیس گئے ہر نگر گئے شہر بسے ہر دیس پھرے
پر ایک نہ پایا بر ایسا جو راجہ کے پرسند پڑے
مقدور تلک تو دیکھ پھرے اور اپنے تئیں ڈھونڈھ ہو چلے
تدبیر بہت سی کی لیکن جو چاہے سو تقدیر کرے
جو بات لکھی ہو کرمونمیں ہر طور وہی کر ہو وے
جو چاہے پھیرے کوئی اسے کیا بات جو تل بھر سرکے
جب لکھی ہی بات نصیبوں نے پھر اُسکے آگے ہار گئے
واں سے پھر پھرتے آخر کو کیلاش کے اوپر جا پہونچے
کیا دیکھیں فراق کیلاس اوپر سو آپ کیلے ہیں بیٹھے
کی استت اور خوشوقت ہے سکھ پا اُنکے قدموں پہ گرے
جب من کو سکھ آنند ہوئی پھر تھوڑی دوا کو ہے
کہ ٹیکا اُسکا جلد بہت خوش ہو کر ماتھے پر سوہے

جس آن پروہت کھینچ چلے دو کیسر ٹیکا شاد کیا
پھر واں سے اپنے دیس پھر کر کاج مبارکباد کیا

وان کتنے راج سے آکر اس ٹیکا کی آ بات کہی
سن نانوں نند اشیو شنکر کا ہوئی راجہ کے گھر بہت خوشی

سب خویش کنم دلشاد ہوا اور چاکو بھی ہوئی خوشی تب
کوئی بولی ہر دم خوش ہوکر ہو آئی سگائی گوری کی
کوئی آنکھیں جن سے پیار کرے کوئی دوڑ بلائیں لیتی تھی
تب راجہ نے پھر پنڈت سے وان لگن گھڑی کی پوچھی
ٹھہرا یا ہے آنیکا پھر ساعت شادی لگن دھری
وہ تیری شیو کے پاس گئی لے ہاتھ انھوں نے سب باچی

اک بار منڈلی ڈھول بجا آنند خوشی کی دھوم مچی
کوئی گود چڑھا کر کہتی تھی آ میری گورا پاربتی
جب گھر گھر میں مشہور ہوئی یہ بات خوشی آنند بھری
سب بولے ماہ مہینے کی یہ ساعت ہے اور نیک گھڑی
تب راجہ نے شیو شنکر کو اس بات کی تیری لکھ بھیجی
ہونا دیا را سوار چلے اور آئے نگری راجہ کی

جو آن کے اترے بیاہنے کو تھا اس جا اک پرمان بڑا
تو شوقت نویلی جاؤ بھری کر جوگی کا سامان بڑا

اب بیان سے آگے سنو یہ برنن اس آن
جب وان سے شیو نے کیا جوگی کا سامان

وان جانے بوجھے کون انھیں تھے یہ تو اترے جوگی بن
اک میلی گدڑی پیٹھ پڑی اور راکھ بھبوت کا لیپ تن
جلیان کرین ان شیو جیسے وہ تو مٹیا تونبی کا برتن
کچھ راکھ بھرا اور لال آنکھیں کچھ سندر رے کر میں ایک سرن
وہ راکھ ملی جو کچھ تن پر وہ راکھ نہ تھی وہ تھا ابٹن
وہ مہرن تھی یا تو وہ پیا ہے جیون باندھے دولہا ہاتھ کنگن
وہ مندرے کانوں بیچ پڑے یوں جیسے موتی ہو کانن

ترسول چلکتا کاندھے پر اک بھر لسب تکمہ اور تن
وہ منکہ پدم تھا مال متاع وہ گھنٹا کھنیر جھولی دھن
اور سیس لٹائیں بکھر رہیں مرگ چھالا کا ڈالی آسن
اس جوگی بن میں شیو جی کا تھا دولہا کا نیچی برن
اور لال سہانا باگا تھا وہ گیروا انگا پیراہن
وہ سیس لٹا پر یوں بکھرن جیسے بانی باندھے سہرا نیک چمن
وہ لڑیاں سیلی کی الفی جو ان زیور ہوکے زیب بدن

کچھ ٹھاٹھ نہ باجا گاجا تھا اور کوئی سنگ سلاتھی تھا
وہ آپ سداشیو دولھا تھے اور ناد یابین براتی تھا

اب یان سے آگے سنو اُس جوگی کی بات
لوگون نے جسدم سُنی سلے ہر ایک نے ہات

وان لوگ براتی آنیکے تھے دن رات بھی تلک ٹلے
ہر چار طرف خوشوقتی سے کچھ بیٹھے تھے کچھ پھرتے تھے
یون اُنسے پوچھا جوگی جی کوئی دیکھی رات برآتے
یہ بات سُنی جب لوگون نے تب ہنسکر سب بیہوش گئے
یہ بات کہی اس جوگی کی تب راجہ بھی حیران ہوئے
سب محلون اندر شور مچی یہ بھاگ تھے کیسے گورا کے
کوئی دیکھ کے صورت گورا کی رو دیکو ٹھنڈی سانس بھرے

معلوم نہ تھا یہ دولھا ہیں تھے راہ خوشی کی سب تکتے
وان سب نے جوگی جان اُنھیں اُس دیس نگر مین ہین پھرتے
اُسوقت سداشیو ہنس بولے ہین بیاہ کیا ہم ہین تو آئے
دل سُست ہوا اور من بھی پھر جاکر آگے راجہ کے
تحقیق کیا تو ٹھیک وہی تقدیر سے روئے ہاتھ ملے
کوئی ماتھا کوٹے سیس دھنے کوئی آنسو ہر دم بھر لائے
کوئی بولی کرم یون لکھا نے جو کرم لکھی ہو سو ہووے

وان جن جن نے یہ بات سُنی افسوس اُسے فی الفور ہوا
جو چاہا تھا کچھ اور ہی تھا اور پیر پٹ یان کچھ اور ہوا

اب یان سے آگے سنو میان اِدھر کو لائے
آزردہ جی سے ہوئی پاربتی کی مائے

رو جھینک اُدھر مان گورا کی وہ جوگی کو یون اُٹھ بولی
یہ میری گورا پاربتی بالی نکی مُنہ بھولی
کچھ جسکا چمکے چاندی بین اور مصری ہو تو نہین گھولی
ہر کنگن جسکا بیش بہا ہر پہونچی جسکی انمولی

یہ کیسی بپتا آن بنی کس مشکل نے صورت کھولی
یہ بالی دھن اور دولت کی یہ پھول ترازو کی تولی
وہ الگن کچھ پر جھوٹ رہین کستور سی جس بولی
سو پلے باندھے ایسے کے جو پہنے کنٹھا اور جھولی

تو راکھ ملے گدڑی اوڑھے کیا رکھو دھتورے کی گولی
نے محل مکان نے زر زیور نے بھل سہانا رتھ ڈولی
اب لاج گئی کل میں ہولی سب دشمن بولیں کڑوی بولی
کیا کیسے لال نہیں جوں لال مہادیو کی کولی
چڑھ بیل بجاتا سنکھ پھرے بن پربت کھاتا جھجھولی
تدبیر نہیں کچھ بن آتی تقدیر جو ہونی تھی ہولی

تھی میری گورا پیاری کی یہ بات چھٹی کی رات لکھی
کچھ باور ہو ہو انت وہی جو ماتھے میں ہو بات لکھی

اب یاں سے آگے سنو شیو نے جب اُس آن
اپنی مایا سے کیے کیا کیا وہاں سامان

جب راجہ نے بھی ترش ہو کر دربار پر برات بلوائے
سب لوگوں نے بھی یوں دھرے تب جیسے ہو شیو کے پاس آئے
جو بادنے جھاڑ چلی خس کٹ رہا ول ہانی چھڑکائے
نگیرے جھالر موتی کے کمخواب مشجر جھلکائے
مقیش زری کے بچھے بھی بچھونے جا کر لٹکائے
بھر تھال لاچی لونگوں کے بھی خوب طرح سے چنوائے
ہر چار طرف تیار کیے اسباب طرب کے ٹھہرائے
جب آئے تو یہ بات کہی یہ کیسا ٹیکا کر آئے
لجیا نادکھیہ برات کو وہاں ٹھاٹھ یہ شیو نے دکھلائے
بانات قنات دیئے شیما نے دل بادل تنبو تنوائے
کل فرش حریر اور دیبا کے خوش رنگ چمکتے بچھوائے
گل عطر و گلاب اور پان دھرے کستوری عنبر رکھوائے
ہنگیر دھرے سوزیب بھرے اور طرح ہار بھی گندھوائے
جو ٹھاٹھ پڑے ہاں شادی کے اک پل بھر میں سب جھمکائے

آکاس کے دیوت جتنے ہیں سب خوب براتی آن بھرے
وہ پہلا ہی میدان بھرا اور ویسے دس میدان بھرے

اب یاں سے آگے سنو خوش ہو کر اس آن
جیسے شیو دولہا نے اُس کا کیا بیان

جب بیٹھے شیو کی شادی میں کل تینتیس کروڑ جو تھے دیوتا
سب آپ آگے آگے اور برہما اور اندر نارد من اس جا

اور مہگنز اور بر سہیت بھی ورنا نون سنیچر بھی جنکا
اُسوقت خوشی سے مندر پر شیو بیٹھے بنکر یون دولھا
ہر تار جھمکتا جھریکا اور تاش سنہریکا باگا
ہر کلن مرصع کندن تھے اور مکھ پر سونے کا سہرا
وہ موتی مالی گلے جھلیں اور اُنمیں لعلونکی مالا
جب بیٹھے شیو یون دولھا بن سب پریونکا وان ناچ ہوا

وہ روپ سروپ اور شوبھا کیون وہ انچی شانین زیب فزا
مکھ بانکی لال کرے منہدی اور آنکھون بیچ لگا کجرا
اُس تار زری کے جامے پر جوبن مہر تیا کمت بھرا
وہ سہرا مکھ پر یون چمکے جون سورج ہووے کرن بھرا
وہ مانگ جڑاؤ بازو پر اور ٹیکا بیچ جھمک رہا
اور کنر ناسر ناچا جھنجھ بجے نقارہ گونجے شور مچا

یہ ٹھاٹھ بناکر دکھلایا جب شیو نے مایا اپنی کا
ہر چار طرف آنند ہوے غل شور ہوا خوشوقتی کا

اب یان سے آگے سنو اس شادی کے طور
دیکھ اسے جی سے خوشی لوگ ہوئے ہر ٹھور

یہ دھوم مچی وان آپسمین کیون لوگو کیسا یہ جوگا
ہر ناری نکلی چھوڑ مندر رکھ من مین چاہ تماشے کی
سب دیکھنے کو وان آن کے پھر سو ٹھٹھ ہوا اور بھیڑ لگی
جب دیکھا تو وان کوسون تک ہے زور برات آکر اُتری
ہوئی محلون مندر بیچ خوشی اور عیش طرب کی دھوم مچی
منہ دیکھ کے خوش ہو بیٹی کا اور ماتھا چوم گھڑی گھڑی
کوئی دھن من بھاگ کہے رہ رہ کوئی واری ہو سو باری

ہم سمجھے اُسکو جوگی تھے اور نکلا یہ تو راج پتی
اور بوڑھیا بوڑھے طفل جوان اور کیڑے لنگڑے چیری بھی
یہ بات سنی جب راجہ نے تب چڑھکر کوٹھے پر جلدی
خوشوقت ہوے خوشحال ہوے بر آئی منتا من کی
دل شاد ہوے سب کنبے کے ما گورا کی بھی شاد ہوئی
کوئی پار تبی کے پانون چھو کوئی ہووے ہر دم بلہاری
اب چاہ بھی اور چاہ ہی جو دیکھیں صورت دولھا کی

تھے جیسے جوگی دیکھ اُنھین وان غصے دل پامال ہوے
جب ٹھاٹھ یہ دیکھے شادی کے سب شاد ہوے خوشحال ہوے

اب یاں سے آگے سنو بھوجن کے سامان
جسکی ہے تعریف سے میٹھا ہوا بیان

| | |
|---|---|
| جب راجہ نے یہ حکم کیا تیاری ہو اب بھوجن کی | منگوا کے میدا لاکھوں من اور منوں مصری شکر گھی |
| حلوائی ہزاروں آ بیٹھے کر گرم کڑھاؤ تھال نئی | کر کھوئے ستھرے دودھ منگا اور ڈالی چینی شکر تری |
| پھر ڈالا خوب گلاب اُسمیں اور ڈال ڈلیاں مصری کی | انبار لگائے پیڑوں کے اور ڈھیر گلابی اور برفی |
| پھر لڈو بھی تیار کیے دی قند بہت بادام گری | براق مگدل اور خرمی بھی خوش رنگ امرتی بربلی |
| وہ خوب جلیبی اور کھجلے وہ گھیور بالوسائی بھی | سب اتنے وان تیار ہوئے جو ٹھانوں رکھنے کو پائی |
| کی عرض یہ جا کر راجہ سے سب جنسیں وہ تیار ہوئی | تک دیکھو تم بھی آن اُن سے جو ہے کتنی اور ہے کیسی |
| جو حکم ہوا تھا اتنی تو سو خوبی سے بنوا ڈالی | جب راجہ نے بھی آنکھ اُٹھا ہر جنس بہت ستھری دیکھی |

مسرور ہوئے یہ کہ من میں جب آن براتی آویں گے
سب اپنے من بھر کھاوینگے اور ڈھیر پڑے رہجاوینگے

اب یاں سے آگے سُنو عیش خوبی کی بات
جیسے جیسے ٹھاٹھ سے شیو کی چڑھی برات

| | |
|---|---|
| جب رات ہوئی تب شیو شنکر خوش وقتی سوار ہوئے | آگے پیچھے دولھا کے دلشاد براتی ساتھ چلے |
| فانوسیں رنگیں جھلملیاں اور جھاڑ بڑی گلکاری کے | ہر آن ٹراؤ چنور ڈھلیں اور سیس کے اوپر چھتر پھرے |
| وہ پریاں ناچیں تختوں پر پوشاکیں گہنے جھمک رہے | نقارے نوبت طبل نشان الغوزے بجتے اور ڈفلے |
| ہر سرنائیں دھن میں کئی اور کرنا بڑی جھانجھ بڑے | کر دھوم نسے دھوں دھوں باج رہے اور تاشے بجتے کڑکڑکے |
| مردنگ منڈ سیلے تال بجیں اور سارے گھنگرو بھی جھنکے | وہ ڈھول دھما دھم شور کریں اور جھانجھ بھی جھم جھم کرتے |
| وہ ہاتھی گنجل اور رنگنے انباری ہودے اور بنگلے | وہ جھومتے چلتے قدم قدم اور بجتے جاتے گھنٹا لے |

وہ جھاڑ مشعلین نچنیان نے سب روشن لیے پھر مشعلونکے
وہ صحرا جھمکا کوسون تک بر آجابی جا پہونچے

وہ گھوڑے میانے گھور بھلین رتھ او نچے پہیے ڈھلتے تھے
سب باجے بجتے جاتے تھے اور ہوئے ہوئے چلتے تھے

اب یان سے آگے سو چلے جو بھولا ناتھ
اور براتی بھی ہوئے ایسے اُنکے ساتھ

پھر اور ہزارون ساتھ چلے جو بھوت پریت اور راچھس تھے
جو مل و نچے انکے برج بھن اور سیسن بھی نگٹ سے
ہر بگڑا انکا سو من کا اور موٹے رسونکے تھے پلیے
اور بگڑ ون پر طرون کیطرح تھے ساکھو برگھے
کوئی ننگے سو وہ بال سکے جو بانش سی ڈاس اگر نکے
کوئی منڈ کوئی رنڈ اور کوئی بن پانون نچے پا اور کوئی
کوئی ہاتھی رکھے کاندھے پر کوئی اونٹ بغل میں چکائے
کوئی ارنا بھینسا گود لیے کوئی گینڈا سر پر بٹھلائے
کوئی سانپ گلے مین لٹکائے پھین اُنکے دم پر دم جوڑے
کچھ لنبے سونٹے لوہے کے کچھ ہاتھ لیے بھاری لکڑے
کوئی گاوے پھاڑ گلا اپنا کوئی نرت کرے چکھ پھیری نے
کوئی شور کرے خوشحالی سے یون جیسے ہاتھی چنگھاڑے
کوئی ہاتھ نچاوے رہ رہ کر کوئی نین خوشی سے مٹکاوے
کوئی لنبے لنبے ڈگ رکھے کوئی دوس گنی کی جست کرے

کچھ رنگ عجب کچھ ڈھنگ نئے سب سج سج وضع دکھلاتے تھے
تھے دھوم مچاتے رستے مین ہر آن اُچھلتے جاتے تھے

اب یان سے آگے سنو شادی کے اطوار
چلے سداشیو جسطرح پاربتی کے دوار

جب دیکھا انکے لوگون نے وہ کوسون تک کا اُجیالا
وہ سرنا کی آواز سنی اور نقارون کا شور سنا
تب بولے برات آتی ہے یہ شور اُجالا ہے اُسکا
تب راجہ نے بھی بھیجدیا ہرکارہ وہان پر ہرکارا
وہ آتے جاتے جلد بہت جو دیکھتے وان سو کہتے آ
کوئی کہتا اب وے آن پہونچے کوئی کہتا آئے آپہنچا

کوئی کہتا بہت براتی ہین اور ساتھ لیے ہین ٹھاٹھ بڑا
کوئی کہتا گھوڑی ہاتھی ہین انبوہ رتھون کا ہے آتا
یان لگ بہت سے آتے ہین خیمے کے بیچ کہا یہ چلا
پردھان کھڑے تھے جو آگے جب اُنسے اپنا بھید کہا
کوئی کہتا اتنے ہاتھی ہین کچھ چھور نہین جھمکا ملتا
یہ باتین سنکر راجہ نے گھبرا کے من کے بیچ کہا
یہ پھیر کب اسمین مل بیٹھے کچھ بن نہین آتا کریے کیا
یہ ٹھاٹھ جواب یان آتا ہے کچھ ہمنے اسکا فکر کیا

وہ بولے کیا تدبیر کرین اور کیا کیا اسکا دھیان کرین
آجاوے اتنا ٹھاٹھ جہان وان کس کس کا سامان کرین

اب یان سے آگے سُنو باتین ہین یہ ٹھیک
آئے شیو جس طرح وان دوارے کے نزدیک

جس آن برات آئی در پر یہ خوبی ٹھہری سیہری
وہ ڈنکے لگتے دھونسے پر دھن کرنا سُرنائی ریجی
کل زیب براتی چار طرف اور بیچ سواری دولھا کی
سب واہ کرین اور چاہ کرین اور ٹھاٹھ کو دیکھین ٹھہری گھڑی
وہ آتے تھے جو ساتھ لدے اور آتشبازی تھی چھوٹی
اک پہر تلک دروازے پر وان پھول لگی پھلواری سی
وہ طبل بجین اور ڈفلے بھی نقارے تاشے اور ترئی
وہ پریان ناچین تختون پر جھنکارین پائل جھرون کی
دروازے کوٹھے گونج رہے آواز سہانی اُنکی تھی
سب چھجے چھجے کوٹھون پر وان دیکھین زینت اور خوبی
ہون دیکھکے صورت دولھا کی ان سو دل سے قربان بلہاری
مہتاب انار اور پھلجھڑیان ہاتھ پھول ہوائی خوب کڑی
سب ہلکی گھوڑی بیل اچھلین غل شور ہوا اور دھوم مچی
وہ دہل طبل جھانجھ بجے اور گھر گھر مین آواز گئی

سب شاد ہوے خوشوقت ہوے یہ دیکھ تماشے خوبی کے
کر وصف بہت بلہار ہوے اُس دولھا کی محبوبی کے

اب یان سے آگے سنو شادی کے رسم اور
جسکی ہر اک رسم سے جی خوشی ہو فی الفور

جب باجے کے دروازے پر ہوئی آن برات اس طور کھڑی
سب باجے باجے دیر تلک اور چھوٹی آتشبازی بھی

جب سمدھی آئے ملنے کو اور من ملا دیکے ٹھہری
اسوقت بلایا دولہا کو تو ہوئے زینت مندر کی بھی

جب دولہا ڈیوڑھی بیچ گئے تب نکلی سُندر سہری
لے آئیں مندر بیچ دولہا کو تب ہوئے زیب مندر کی بھی

وہ چاند سا ماتھا وہ سہرا وہ پہونچی کنگنا تار زری
وہ روپ سُہانا جب دیکھا ہوئی سب کے من کے بیچ خوشی

کوئی بولا دولہا خوب ملا اس دولہا کی مین بلہاری
کوئی بولی مین اس دولہا پر اب روں من من خوش ہوتی

کوئی دیکھ ہوئی شاد بہت کوئی وار کے پانی پیتی تھی
چھن کہکر اُس جا دولہا نے نیگ اشرفی بہتیری

اس طور کہی کچھ جی سے جو ہر اک منھ کو دیکھ رہی
سب محلوں مندر بیچ ہوئی آنند خوشی اور خوشوقتی

جب بیٹھے دولہا مندر مین من بیچ خوشی کی بات لیے
جنماسے بیچ برات اُتری وہ ٹھاٹھ خوشی کا ساتھ لیے

اب یان سے آگے سنو اس صورت کی بات
جنماسے مین جسطرح بیٹھی آن برات

جب جنماسے کے بیچ گئے کچھ بیٹھے جا دالانوں مین
کچھ آنگن بیچ بچھونے پر کچھ بیٹھے بالاخانوں مین

کچھ آن برابر ڈیوڑھی مین مشغول خوشی کی باتوں مین
کچھ باہر آکر بیٹھ رہے کچھ بیٹھے رتھ اور بانون مین

شہر سجن کرنا سرنا اور ترئی طبل بجی محلوں مین
ہر جانب دھوں دھوں باجے نقارے بجنے کو چوکوں مین

اور باجے نوبت جھانجھ بڑی اور شادی کے رنگ رلیوں مین
کچھ بات بچھے کان بھری ان باجوں مین ان دھونسوں مین

کچھ میانے رتھ اور گھوڑ بہلین لاکر کھڑی کی اپنے ہاتھوں مین
کچھ گھوڑے اُچھلے بیل لڑے کچھ ہاتھی جھومے گلیوں مین

تھے جتنے وان بازار بنے کچھ اتر رہے ان بازاروں مین
اور جتنے وان تھے باغ لگے کچھ اُتر رہے ان باغوں مین

جب جگہ نہ پائی بستی مین کچھ اُترے شہر سوادوں مین
وان ڈیرے تمبو تان لیے اور بیٹھے خوش ہو ڈیروں مین

وہ تھے وان جس جس طور اور کل فرحت آہنگ ہوئے
غل شور ہوئے اور ناچ ہوا اور راگ ہوا اور رنگ ہوئے

اب یان سے آگے سنو اُسکا بھی بستار
جس طور سے آنکر ٹھہری وان جیونار

جسوقت براتی بیٹھ چکے تب راجہ نے وان لوگون کو ‌ یہ حکم کیا اب خوبی سے ان سب کو جاکر بھوجن دو
سب جاکر نوکر جلد چلے اور خیما سے مین آکر دو ‌ یون بولے اب سب کر پاکر جیونار سر رنج چلو
اب تم بھی جیمون اور انکو دلواؤ جنھین دلوانی ہو ‌ کتنے ڈھیر مٹھائی کے درکار ہون جتنے اتنے دو
اس بات کو سنکر ہنس بولے ہے خوب پر اتنی بات سنو ‌ یہ دو بالک جو بیٹھے ہین تم پہلے اُنکو جموا دو
دو گو دو اُٹھاکر خوش ہوتے جیونار مین لائے دونو کو ‌ تھے جتنے وان انبار لگے اور ڈھیر مٹھائی کے تھے جو
اک ڈھیر نوالا کر بیٹھے پھر مچلے اب کچھ اور رکھو ‌ اُن لوگونکے تب ہوش گئے اور بھاگے وان سے لرزان ہو
یہ بات کہی جب راجہ سے تب وہ بھی نپٹ سندرہ کہو ‌ حیران ہوا اور چپ رہ گئے من بیچ بہت شرمندہ ہو

مغرور ہوے تھے کہکر یون جا بھوجن کے انبار کرین
سو اُسکی تو یہ شکل ہوئی اب کاہے کو جیونار کرین

اب یان سے آگے سنو خوش ہوکر یہ شان
جیسے دولہا دولھن کے ہوئی پھیرون کے سامان

جب ساعت آئی پھیرونکی تب ٹھہری اُس جا یہ خوبی ‌ گھر بیچ بلایا دولہا کو اور پھیرون کی تیاری کی
کچھ بیٹھے لوگ ادھر ادھر سب اُنکے من بیچ خوشی ‌ جو فرش مقرر ہے اُسپر آ بیٹھے دولہا دولھن بھی
جب وے دولہا دولھن مل بیٹھے تب ریت ہوئی گٹھ جوڑنکی ‌ وہ پنڈت آئے ہوم کیا سب لاکر اسکی چیز سبھی
سب پنڈت بیٹھے بید پڑھین کوئی منتھا ڈالے سنگ گھی ‌ گنیش کی پوجا کرکے وان پھر پوجا کی نو گرہونکی
پھر مال جواہر نیگ ملین ہین جلد ہوے اور سنگی ‌ اور سے لے نیگ دعائین دین سب دولہا دولھن کو انکی
یہ ساعت نیک مہورت سے وہ دولہا دولھن پھیری ‌ اسطور پھر مل آپسمین ہے ریت جو ہوتی پھیرونکی

جب پھیرے چار ہوے آکر کل عیش و طرب کی دھوم مچی ۔۔۔ ہر چار طرف چمکی جھلکی خوشحالی خوبی خوشوقتی

آ ہر نین سو سو عیش بھرے اور فرحت سے پہچان ہوئی
ہے جگ میں جو آنند [illegible] اور [illegible] ہر سب اُس آن ہوئی

اب یاں سے آگے سنو اور بچن دو چار
آئے باہر شاد ہو دولہا جس اطوار

وہ پھیرے بھی جس وقت ہوے اس خوبی اور خوشوقتی سے ۔۔۔ جو ہمرا اور معین واں تھیں اُنسے بھی سب شاد ہوے
دس روز رہے ہو ٹیلے میں اور جاؤ بر آئے سب لے کے ۔۔۔ شیو باہر آکے منڈل سے جوں سورج وقت سحر نکلے
وہ چیرا سر پر چمک رہا وہ مکٹ جڑاؤ بھی مکے ۔۔۔ تن با کا جھلکے ہر ساعت اور لعلوں کی مالا جھلکے
کچھ کانوں موتی چمک رہے کچھ مانگ جھمکے بازو کے ۔۔۔ سو زیب جھمک سے خوش ہو آ مندر پر اپنے بیٹھے
وہ خوبی سو بھا دولہا کی سب دیکھیں وانکے لوگ کھڑے ۔۔۔ سب ہو کر خوش یہ بات کہیں یہ دولہا اور بڑھا ڈھڑے
اور دیکھیں اپنی آنکھوں سے ہوں جگ میں بھاگ تری جیکے ۔۔۔ وہ راجہ رانی شاد بہت اور لوگ خوشی سب کنبے کے
وہ چیرا چیری بھی خوشدل اور نوکر چاکر خوش ہیں بڑے ۔۔۔ اُس نگری کے طالع چمکے اُن لوگوں کے بھی بخت کھلے

جس طور ہوئی وہ خوشحالی کب اسکی حالت جاتی کہی
ہر چار طرف خوشوقتی کی شور ہوے اور دھوم ہوئی

اب یاں سے آگے سنو بات خوشی آمیز
جو جو راجہ نے دیا اُس جا دان دہیز

جس آن ہوے شیو چلنے کو تب لا کر یہ اسباب بھرے ۔۔۔ پوشاکیں رنگیں زیب بھریں ہر تار طلا اجھکا جھمکے
زر زیور کے واں ڈھیر لگے جو باہر ہوے گنتی سے ۔۔۔ وہ موتی ہیرے انمولے وہ لعل زمرد کے ڈلے
وہ کلسے نئے نئے چاندی کے وہ تھال کٹورے سونے کے ۔۔۔ وہ فرش سنہرے نقش بھرے جو بچھتے محلوں بیچ بڑے

وہ چیرے خوب لباس سونکے اور گنتی مین بہتیرے
وہ کنچن جھول جھلکتی کی بناری جنپر اور ہودے
پھندون جھلکتے وہ جنپر بانات زری کے تھے پڑے
وہ رنگین جھالر دار بھتین وہ بیل بہت سے اونچے

وہ چیریان اچھی صورت کی پھر ہاتھوں تلک زیور کے
وہ گھوڑے گلگون شال ہوا زر و زری جنپر زین دھرے
رتھ بہلین اور گھوڑ بہلین سب ٹھاٹھ چمکنے جھنکے تھے
یہ ٹھاٹھ رکھا دروازے پر اور بعد ہی بوجھ اٹھا نیکے پھر چلنے

۱۶

تھے جتنے شادی بیاہ نمت سامان جو وان تیار ہوئے
ہر ٹھاٹھ کے وان دروازے پر ہر جانب سو انبار ہوئے

اب یان سے آگے سنو راجہ نے اُس آن
جو باتین شیو سے کہین اُنکا کیا بیان

یہ ٹھاٹھ کیے دھن دولت کے تب راجہ شیو سے یون بولے
کس لائق ہین جو دیتے ہم سب تمہارے لائق کے
ہین بھاگ ہمارے بہت بڑے جو چرن تمہارے ہم نے چھوئے
تم تھام نہ لیتے جو ہمکو پھر کہیے کیونکر ہم تھمتے
ہم جیسے نہین کچھ گنتی کی اور تم ہو لاکھون خوبی کے
ہر وقت ہماری بانہہ پکڑ کر پاس اپنے لگنے
تم لاج ہماری رکھنے کو ہر آن سہو کرپا کرتے

کچھ بن نہین آیا جو ہمسے من بیچ ہوئے ہم شرمندے
تم اچھے جگ مین ایسے ہو جو پائے ہو لاکھون ہمسے
اس نگری مین اس منڈل مین تم آئے اپنی کرپا سے
جو کرپا تمنے ہم پر کی کب استت اسکی ہو ہمسے
اس آن دیا جو آپنے کی وہ دیکھی کاہے کو ہم نے
من بیچ ہوئے ہم بہت خوشی اور بھاگ ہمارے جاگ اٹھے
جو من مین تھی سو بات کہی اب رہین کہا ہم آگے

جب راجہ نے یہ بات کہی در پیر وم ادھکا دھینی کی
تب شیو نے ہنسکر راجہ کے وان من کی بہت تسلی کی

اب یان سے آگے سنو من اید پھر کو لاے
پاربتی وان جسطرح گھر سے ہوئی بدائے

جب شیو نے وان یہ حکم کیا طیاری ہوا جب چلنے کی
یہ بات بدا کی سنتے ہی وان گورا کی ماں یوں بولی
من اسکا بہت رکھیو خوشی مت میلا کیجو اسکا جی
یوں کہکر بولی گورا سے مل مجھسے میری پیاری بیٹی
وہ ماں بھی روئی دیکھ اُسے اور دُہن جتنی تھیں گھر کی
تو آنکھیں بھر بھر رو لال نکر میں ٹہرے ڈبکہ کی بہاری
پھر آخر وان اس روئی کو کر پیار بہت سا گھڑی گھڑی

اور آپ مندر کے بیچ گئے تو ہو کی بدوا ان دولہن کی
سب طور تم اسکے مالک ہو یہ چیری میں نے تمکو دی
بیاری ہے من کی میری اور روشنی میری آنکھونکی
جب گورا پیاری دوڑ گلے وان اپنی ماں کے آ لپٹی
ماں دیکھکے روئی گورا کو کر پیار اُسے یوں کہتی تھی
کچھ اپنے منکے بیچ نہ لا میں تجھکو جلد بلاؤں گی
چنڈول منگا کر ڈیوڑھی پر وان بیٹی روتی بٹھلائی

سچ پوچھو تو ماں باپ تئیں ہے بیٹی سے یاں پیار بہت
جسوقت وہ بیاہی جاتی ہے جب ہوتے ہیں ناچار بہت
اب یاں سے آگے سُنو اتنی یہ بھی بات
جیسے وان اس دیس سے شیو کی چلی برات

جب ڈیوڑھی سے چنڈول اُٹھا دروازے پر سو خوبی سے
اسوقت بہت خوشوقتی سے شیو شنکر بھی اسوار ہوئے
اسوار ہوئی دولہا آگے چنڈول دولہن کا تھا پیچھے
اسباب جو راجہ نے تھے اُسکے جاتے اونٹ لدے
وہ ہاتھی گھوڑے ہر جانب اسوار ہیں جو گہنا پہنے تھے
ہر کوٹھے کوٹھے بھیڑ لگی اور رستے رستے لوگ بھرے
جسطور خوشی سے بیاہ ہے کو شیو آئے گھر میں راجہ کے

بو جھا ور اتنی کی سر کل موتی پھولوں کی مٹھی بھر بھر
وہ خوبی حشمت چار طرف سب ساتھ براتی زیب بھرے
وہ باجے لائے ساتھ جو تھے سب ہر دم بجتے ساتھ چلے
وہ جتنے چیرا چیری تھے سب تھے اور میانو میں بیٹھے
اس دیس کے رہنے والے بھی سب دیکھنے نکلے گھر گھر سے
غل شور خوشی ہے چار طرف سب دیکھیں ان کا ٹھاٹھ بڑے
پھر ویسی ہی خوشوقتی سے کیلاس کے اوپر جا پہنچے

یوں ٹھاٹھ ہوا یوں بیاہ ہوا اب آگے بولو
ڈنڈوت کرو ہر آن نظیر اور ہر دم شیو کی جے بولو

# کنھیا جی کی راس

کیا آج رات فرحت و عشرت اساس ہے — ہر گلبدن کا رنگین و زرین لباس ہے
محبوب دلبرون کا ہجوم آس پاس ہے — بزم طرب ہے عیش ہے پھولون کی باس ہے

ہر آن گوپیون کا یہی مکھ بلاس ہے
دیکھو بہارین آج کنھیا کی راس ہے

بکھرے پڑے ہین فرش پہ نقشیں و زری — بجتے ہین تال گھنگرو مردنگ خنجری
سکھیان بھری ہین ایسی کہ جون حور اور پری — سُن سُن کے اُس ہجوم مین ہرن کی بانسری

ہر آن گوپیون کا یہی مکھ بلاس ہے
دیکھو بہارین آج کنھیا کی راس ہے

آئے ہین دھوم سے جو تماشے کو گلبدن — گویا کہ کھل رہے ہین گلون کے چمن چمن
کرتے ہین ترت کنج بہاری بصد ہرن — اور گھنگروؤن کی ٹُھنک کے صدائین چھنن چھنن

ہر آن گوپیون کا یہی مکھ بلاس ہے
دیکھو بہارین آج کنھیا کی راس ہے

پہونچے ہے آسمان تئین مردنگ کی گمک — آواز گھنگروؤن کی قیامت جھنک جھنک
کرتی ہے مست دل کو کٹ کی ہر اک جھلک — ایسا سمان بندھا ہے کہ ہر دم الک ملک

ہر آن گوپیون کا یہی مکھ بلاس ہے
دیکھو بہارین آج کنھیا کی راس ہے

حلقہ بنا کے کشن جو ناچین ہین ہاتھ جوڑ — پھرتے ہین اس مزے سے کہ لیتے ہین دل مروڑ

| | |
|---|---|
| آکر کسی کو پکڑے ہین دین ہین کسی کو چھوڑ | یہ دیکھ دیکھ کشن کا آپس مین جوڑ توڑ |

ہر آن گوپیون کا یہی سکھ بلاس ہے
دیکھو بہار مین آج [illegible]یا کی راس ہے

| | |
|---|---|
| ناچین ہین اس بہار سے بن ٹھن کے نندلال | سر پر مکٹ براجے ہے پوشاک تن مین لال |
| ہنستے ہین چھیڑتے ہین ہر اک کو دکھا جمال | سکھیون کے ساتھ دیکھ کے یہ کانھ جی کا حال |

ہر آن گوپیون کا یہی سکھ بلاس ہے
دیکھو بہار مین آج کنھیا کی راس ہے

| | |
|---|---|
| ہے روپ کشن جنکا جو دیکھو بہت انوپ | اور اُنکے ساتھ چھلکے ہے سب گوپیون کا روپ |
| مہتابیان چھٹتی ہین گویا کھلی ہے دھوپ | اس روشنی مین دیکھئے وہ روپ اور سروپ |

ہر آن گوپیون کا یہی سکھ بلاس ہے
دیکھو بہار مین آج کنھیا کی راس ہے

| | |
|---|---|
| ہنستی ہوئی جو پھرتی ہین ساتھ اُنکے گوپیان | ہین اُنمین رادھا ایسی کہ تارون مین چندرمان |
| کرتی ہین کرشن جی سے ہر اک آن بان | آپس مین اُنکے رمز و اشارات کر کے عیان |

ہر آن گوپیون کا یہی سکھ بلاس ہے
دیکھو بہار مین آج کنھیا کی راس ہے

| | |
|---|---|
| اس شہر مین نظیر جو بیکس غریب ہے | رہتا ہے مست حال مین اپنے نصیب سے |
| شب کو گیا تھا راس مین کچھ کر کے راہ سے | جا کر جو دیکھتا ہے تو وان ناچ ہو رہے |

ہر آن گوپیون کا یہی سکھ بلاس ہے
دیکھو بہار مین آج کنھیا کی راس ہے

# خاتمة الطبع

تقدیس ذات خدای کبیر منزہ و مبرا ہی بدلیل اشہد ان لا الہ الا اللہ اسی طرح صفات بےنظیر اسکی احاطہ تقریر و تحریر سے معرا لا احصی ثناء علیک مصداق شعر ثنا از تہمت ضد و جنس غنی ملکش از طاعت جن و انس پھر کیوں نہ محبوب مرغوب القلوب اسکا بھی بےنظیر اکبرآباد عالم ہو نام نامی جسکا احمد مجتبی محمد مصطفی صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہوا اشہد ان محمدا رسول اللہ مصداق مقال پر گواہ شعر حبیب خدا اشرف انبیا + کہ عرش مجید ش بود متکا + اما بعد ارباب صافی مذاق کو مژدۂ طرب افزا ہو کہ اس زمان مسرت اقتران مین **کلیات نظیر اکبرآبادی** جسمین مصنف باکمال نے ہزار ون طرح کے پند و نصائح کو چٹکلون اور مثالون مین نظم فرمایا ہی خواب غفلت دنیا کی میٹھی نیند سونے والون کو کس کس حسن ادب سے جگایا ہی حق تو یہ ہی کہ اگلے لوگون کا کلام بھی عجب پر تاثیر ہی کہ ہر زمانہ اور ہر وقت مین اسکا مداح ہر صغیر و کبیر ہی یہی کلیات ہی کہ اگر چشم ظاہر سے اسکو دیکھو تو طرح طرح کی دل لگی کی باتون اور مذاق کی حکایتون سے مملو ہی اور اگر دیدۂ حق بین سے بغور و تامل ملاحظہ ہو تو سراسر دنیا ے ناپائدار کی مذمتون اور چرخ کجرفتار کی شکایتون کا دریا گویا بہ سبو ہی وہ کون دل ہی جسمین محبت دنیا کا تخم نہ بویا گیا اور وقت درو ثمرۂ ناکامی اُس کو نہ ملا اور وہ کون سر ہی جسمین الفت گیتی اور اُسکی نیرنگیون کا سودا نہ سمایا اور آخر مین وہ سنگ حوادث سے چکنا چور نہوا الغرض یہ کلیات صنعت آیات مطبع نامی گرامی منشی **نولکشور** واقع شہر **لکھنؤ** مین حسب الحکم معلی القاب عالی جناب منشی **بشن نرائن** صاحب بہادر مالک مطبع دام اقبالہ بماہ فروری سنہ ۱۹۲۲ع باہتمام **کیسری داس** سیٹھ سپرنٹنڈنٹ دسوین مرتبہ حلیۂ طبع اور زیور انطباع سے آراستہ و پیراستہ ہوا

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| کلیات وہبی۔ کاغذ دو قسم | |
| (۱) کاغذ سفید چکنا۔ | ۱۲/ |
| (۲) کاغذ سفید رسمی۔ | ۱۰/ |
| دیوان غافل۔ | ۶/ |
| دیوان ذوق۔ | ۸/ |
| دیوان فدا۔ جلد ثانی۔ | ۹/ |
| دیوان رند۔ | ۱۰/ |
| دیوان غالب۔ | ۵/ |
| دیوان امیر۔ موسوم بہ مرآۃ الغیب | عہ/ |
| دیوان خواجہ میر درد | ۲/ |
| دیوان بہار عرب۔ | ۲/ |
| بہارستان سخن۔ | ۱۰/ |
| دیوان لطف۔ | ۳/ |
| دیوان نیاز | ۳/ |
| شرح یوسفی دیوان حافظ۔ | ۷/ |
| دیوان نعت سروری | ۶/ |
| دیوان جرار | ۵/ |
| دیوان عاشق | ۲/ |
| دیوان ضامن | ۳/ |
| مظہر عشق معروف بہ دیوان قلق | ۹/ |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| دیوان شائستہ پاسخ۔ | ۱۰/ |
| ان احمد ایزدی | ۳/ |
| دیوان چمنستان جوش۔ | ۱۰/ |
| دیوان میر حسن | ۸/ |
| مجمع الاشعار۔ | ۲/ |
| چمن بے نظیر۔ | عہ/ |
| گلدستۂ امانت۔ | ۱/ |
| دیوان حیرت۔ | ۶/ |
| دیوان سخن دہلوی جلی قلم | |
| کاغذ سفید گندہ۔ | ۴/ |
| ،، کاغذ رسمی۔ | ۴/ |
| اکسیر سخن۔ | ۵/ |
| دیوان شہیدی۔ | ۵/ |
| ریاض اکبر | ۴/ |
| گلدستہ حفیظ اللہ خان | ۴/ |
| ترجمہ شرح قصائد عرفی مترجمہ | |
| مولوی ابوالحسن | ۸/ |
| دیوان سحر سامری حصہ اول و | |
| دوم یکجائی۔ | ۷/ |
| دیوان نعتیہ۔ | ۳/ |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| دیوان عیشی معروف بہ تمکین معرفت | ۸/ |
| دیوان مروان صفی اُردو | ۵ |
| شرح قصاید بدر چارچ اُردو | ؏ |
| بہار سخن بطور گلدستہ | ۵/ |
| دیوان مناقب خیر البشر | ۲/ |
| ذو لسانین مجمع البحرین فارسی و اُردو قصائد | ؏ ۴/ |

## کلیات و دواوین و قصائد فارسی

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| دیوان شمس تبریز متوسط قلم | ؏ ۴/ |
| کلیات عراقی | ۱۲/ |
| دیوان ناصر علی سرہندی | ۵/ |
| دیوان حافظ محشی جلی قلم محررۂ منشی شمس الدین | ؏ ۲/ |
| دیوان حافظ متوسط قلم محررۂ منشی جوالا پرشاد | ؏ ۴/ |
| شرح دیوان حافظ | ۱۵/ |
| دیوان نعمت خان عالی | ؏ |
| دیوان خواجہ قطب الدین بختیار کاکی | ۱۰/ |

| نام کتاب | قیمت |
|---|---|
| حکیم اوحد الدین | ؏ ۴/ |
| کلیات مرزا بیدل شامل چار کتاب | ؏ |
| دیوان بیدل | ۱۲/ |
| دیوان عرفی شیرازی | ۱۲/ |
| کلیات جامی | ؏ ۸/ |
| کلیات نظم غالب دہلوی | ؏ ۸/ |
| کلیات غلام امام شہید | ؏ ۲/ |
| منتخب مجموعہ دواوین عناصر حضرت امیر خسرو | ؏ ۴/ |
| کلیات صائب | ؏ ۱۲/ |
| انتخاب دیوان صائب | ۸/ |
| کلیات حزین | ۱۲/ |
| کلیات ظہیر فاریابی | ۱۴/ |
| دیوان ظہیر فاریابی | ۲/ |
| طیبات نداقیہ شیخ سعدی | ۱۱/ |
| قصائد شیخ سعدی | ۳/ |
| دیوان حضرت احمد جام | ۶/ |
| دیوان حضرت خواجہ معین الدین چشتی | ۴ |
| دیوان حضرت غوث الاعظم | ۲/ |
| رباعیات عمر خیام | ۵ |